# آسان عملیاتِ و تعویذات

یعنی

## قرآنی علوم و معارف کا اعجاز

مرتبہ

عاملِ کامل اعجاز احمد خان سنگمانوی

جلد-۱۳


مظہر ... پو

دکان 5 محبوب کی مارکیٹ 5T2 D1 نزد گول مارکیٹ ناظم آباد کراچی

بسم الله الرحمن الرحيم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

اور اتارتے ہیں ہم قرآن میں سے وہ چیز کہ وہ شفا ہے اور رحمت واسطے ایمان والوں کے

# آسان

# عملیات و تعویذات

خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، علماء دیوبند و سہارنپور اور انکے منتسبین کے آسان اور فوراً اثر کرنے والے عملیات اور تعویذات کا بیش قیمت مجموعہ جس میں ایک سو سالہ پرانی اور نایاب بیاض بھی شامل ہے۔

جلد: ۱۳


مرتبہ

عامل کامل اعجاز احمد خاں سنگھانوی

ایم۔ اے

اسلامیات، تاریخ اسلام، عربی



ناشر

مظہر بکڈپو

دکان نمبر ST-2، III E محبوب کارنر

نزد گول مارکیٹ ناظم آباد نمبر ۳ کراچی ۱۸

پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

نام کتاب: ——— آسان عملیات و تعویذات (جلد سیزدہم-۱۳)

نام مرتب: ——— اعجاز احمد خاں سنگھانوی (ایم، اے)

نام کاتبان: ——— سید احمد شاہ - عبدالغفار رئیس

سائز: ——— ۲۳ × ۱۸ / ۸

کل صفحات: ——— ۳۲۰

قیمت: ——— [illegible]/- روپے

اشاعت اول: ——— ربیع الاول ۱۴۲۵ھ / مئی ۲۰۰۴ء

ناشر: ——— شاہ محمد قمر عالم خاں

مصحح: مولانا حافظ قاری محمد حیات صاحب شجاع آبادی دامت برکاتہم

فون: ۶۷۰۳۴۹۴ (6703494)




## اجازت از طرف مؤلف

میں جملہ مرد و عورت کو ان عملیات کی اجازت دیتا ہوں۔ البتہ ان شرائط کی پابندی کی جائے۔

(۱) نماز باجماعت۔ عورتیں اپنے گھر پر پابندی کے ساتھ اوّل وقت نماز ادا کریں۔

(۲) حلال روزی کمانے اور کھانے کا اہتمام کریں۔

(۳) سچ بولیں، جھوٹ اور بیہودہ باتوں سے بچیں۔

(۴) تقویٰ اختیار کریں اور کسی اللہ والے کی صحبت اختیار کریں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کبھی کبھی اللہ والوں کی خدمت میں حاضری دیا کریں۔

(۵) عورت اپنے شوہر کے ساتھ یا کسی محرم کے ساتھ جائے اور پردے کی سختی سے پابندی کرے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ورفعنا لک ذکرک



اللّٰھم صلِّ علیٰ محمدٍ وعلیٰ آلِ محمدٍ
کما صلیتَ علیٰ ابراہیم وعلیٰ آلِ ابراہیم
انک حمیدٌ مجیدٌ
اللّٰھم بارِک علیٰ محمدٍ وعلیٰ آلِ محمدٍ
کما بارکتَ علیٰ ابراہیم وعلیٰ آلِ ابراہیم
انک حمیدٌ مجیدٌ۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات

۱۔ تعویذ لکھنے والے یا عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نمازِ پنجگانہ مسجد میں باجماعت پابندیٔ وقت کے ساتھ ادا کرے، نوافل، اشراق، چاشت اوّابین اور سنّت تہجد کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ نیز مختلف اوقات میں تحیۃ الوضو، تحیۃ المسجد اور دیگر نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲۔ کثرت سے درود شریف کا وِرد رکھے۔ ہر نماز کے بعد سَو دفعہ درود شریف پڑھے۔ جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے، ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ نیز فارغ اوقات میں ذکرِ الٰہی میں زبان کو مصروف رکھے، بیہودہ اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے بچے، اپنا قیمتی وقت محنت مزدوری اور یادِ الٰہی میں صرف کرے۔ اپنے بچوں کی دیکھ بھال میں وقت صرف کرنا بھی بہتر ہے۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سورۂ مزّمل پڑھا کرے، اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد دو دو مرتبہ اور عشاء کے بعد تین مرتبہ، اگر ایسا نہ ہو سکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

۳۔ تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو نہ کوئی عمل کرے اور نہ تعویذ وغیرہ لکھے ہمیشہ کوشش کرکے باوضو رہے۔

۴۔ نقش یا تعویذ لکھنے سے پہلے زبان سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ضرور پڑھے۔

۵۔ تعویذ لکھتے وقت اُس آیت، دعا، کلمات یا الفاظ کو زبان سے ضرور پڑھے اگر آیت یا دعا کے الفاظ پر اعراب نہ ہوں تو کسی عالمِ دین سے اعراب لگوا لے لکھی جانے والی آیت، دعا یا کلمات کو لکھنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لینے سے

اس تعویذ کی قوتِ تاثیر میں زبردست اضافہ ہو جاتا ہے۔

٦- نقش یا تعویذ کو ہمیشہ موم جامہ کر کے باندھے تاکہ ہر قسم کی بے حرمتی کے گناہ سے محفوظ رہے۔ بغیر موم جامہ کئے کوئی نقش یا تعویذ نہ باندھے۔

٧- تعویذ یا نقش بوسیدہ ہو جائے تو اسے کسی پاک و صاف کپڑے میں لپیٹ کر کسی پاک جگہ دفن کر دے یا پتھر کے ساتھ باندھ کر سمندر یا کنویں میں ٹھنڈا کر دے (یعنی آہستہ سے اس میں چھوڑ دے پتھر پھینکنے کی طرح نہ پھینکے)

٨- نقش یا تعویذ موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں (سیدھے) بازو پہ باندھ لے یا گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر ہو۔ اگر عورت ہو تو بائیں بازو میں موم جامہ کر کے نقش باندھے یا گلے میں ڈالے۔

٩- نقش یا تعویذ کو موم جامہ کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کرے یا پھر گہرے نیلے یا کالے کپڑے میں بند کرے یا پاک چمڑے میں سلوالے۔ بغیر موم جامہ کوئی تعویذ یا نقش نہ باندھے۔

١٠- اگر ہرن کی کھال پر تعویذ لکھنا ہو تو چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس سے ہرن کی کھال بآسانی مل جاتی ہے۔ ان سے خرید لے۔

١١- نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے سب سے چھوٹا عدد لکھا جائے پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خانہ پُر کیا جائے۔ پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خالی خانہ پر کیا جائے۔ سب سے بڑا عدد سب سے آخر میں لکھا جائے یعنی اعداد کی ترتیب سے خالی خانے پُر کئے جائیں۔

١٢- تعویذ ہمیشہ پکی کالی روشنائی سے لکھے۔ اگر پکی کالی روشنائی میسر نہ ہو تو زعفران کو پانی میں حل کر کے اس سے تعویذ یا نقش لکھے۔ کچے رنگ یا کچی روشنائی (مثلاً ڈالر انک وغیرہ کی طرح کی کچی روشنائی) سے تعویذ یا نقش نہ لکھے کہ اس میں اسپرٹ استعمال کی جاتی ہے جو شراب سے بنتی ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔



١٣- خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔ جن نقوش یا تعویذات میں مرغ کے خون سے تعویذ لکھنے کو کہا گیا ہے یا کسی اور جانور کے خون سے تعویذ یا نقش لکھنے کی بابت درج ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عامل جس وقت کالی روشنائی سے یا زعفران سے تعویذ لکھنے لگے اسی وقت مرغ یا اس جانور کو بِسۡمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکۡبَرُ کہہ کر دوسرا شخص ذبح کر دے۔ دراصل یہ رمز و اشارہ ہے۔

١٤- تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے ضروری ہیں۔

١٥- بغض و حب کے اعمال میں کسی پرہیزگار عالم دین سے ضرور مشورہ کر کے عمل کرے۔ ورنہ دنیا و آخرت کی تباہی کا اندیشہ ہے۔

١٦- تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہو جائے گا۔ تعویذ یا نقش بذاتِ خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمتِ حق متوجہ ہو جاتی ہے۔ ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کام ہوتا ہے اگر اللہ تعالےٰ کا حکم ہوا تو کام ہو جائے گا اور اگر اللہ تعالےٰ کا حکم نہ ہوا تو کام نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے گناہ اور معصیت سے بچے اور اس کے فضل و احسان کا طالب رہے۔ سب سے اچھا یہ ہے کہ ہر عمل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ سامنے رکھے اور سنت پر عمل کرے۔

١٧- عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی، انکساری اور فروتنی کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعویٰ سے خود کو بچائے کہ تکبر ہمیشہ ذلت و خواری کا سبب ہے اور اللہ تعالےٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

١٨- انبیائے کرامؑ، مقرب فرشتوںؑ اور اولیائے کرامؒ کے اسمائے گرامی جن نقوش

یا دعاؤں میں استعمال ہوتے ہیں وہ محض برکت اور توسل کے لئے ہیں۔ اصل کام بنانے والا اللہ تعالیٰ رب العالمین ہے لہٰذا اسی کے کرم وفضل پر نظر رکھی جائے۔

۱۹- سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات کی پابندی ضروری ہے۔ جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش وتعویذ لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۲۰- شریعتِ اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔ اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل اور آخرت میں تباہ وبرباد ہوگا۔

۲۱- تعویذ یا نقش کا معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن متعلقہ شخص کی آمدنی کا لحاظ کرکے لے تو بہتر ہے۔

۲۲- حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ کھانے سے دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط ضروری ہے۔

۲۳- جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

۲۴- جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے اور اگر گناہ ہو جائے تو فوراً توبہ کرے۔

۲۵- بھاگنے اور فرار ہونے والے کے نقش یا تعویذات جو باندھے گئے ہوں یا دفن کئے گئے ہوں مفرور کے آتے ہی فوراً نکال لیں اور انھیں سمندر، دریا، نہر یا کنویں میں پتھر باندھ کر ڈال دیں ورنہ پھر بھاگ جائے گا۔

۲۶- فقہاء نے فرمایا ہے کہ خاوند کے لئے تسخیر کا تعویذ کرانا حرام ہے گو اس فتوے



کی عبارت مطلق ہے مگر قواعد سے اس کی شرح یہ ہے کہ حقوق دو طرح کے ہیں۔ ایک تو وہ حقوق جو شرعاً شوہر پر واجب ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو شرعاً واجب نہیں۔ سو جو حقوق واجب نہیں ان میں کسی تعویذ وعمل کے ذریعہ سے اس کو مجبور کرنا یعنی تسخیر کی ایسی تدبیر جس سے وہ مغلوب اور پاگل ہو جائے اور اپنے مصالح کی کچھ خبر نہ رہے یہ غیر واجب پر مجبور کرنا ہے یہ حرام ہے۔ ہاں اگر حقوق واجبہ میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کے لئے مجبور کرنا بھی جائز ہے اور چونکہ ان عملیات میں اثر تابع ہوتا ہے قصد کے اس لئے عمل کے وقت غیر واجبہ حقوق حاصل ہونے کا قصد کرنا بھی گناہ ہے اور اثر کا تابع قصد ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عملیات بھی ایک قسم کا مسمریزم ہے جس سے کسی کے دل اور دماغ پر قابو حاصل کیا جاتا ہے۔ لہٰذا عامل کو اس قسم کے تعویذ دینے میں احتیاط کرنا ضروری ہے اور کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرکے نقش یا تعویذ دے تو بہتر ہے۔

۲۷- مؤلف کتاب ھٰذا کے والدین مرحومین، جملہ بزرگانِ دین ومشائخ عظام جن کے عملیات وتعویذات اس کتاب میں درج ہیں ان سب کے لئے اول درود شریف تین مرتبہ الحمد شریف ایک مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) تین بار پھر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب مرحومین کو بخش دے اور ان کے حق میں دعائے مغفرت کرے تاکہ پورا پورا فیض حاصل ہو۔

**تنبیہ:** جو شخص کسی کو کچھ ثواب ہبہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ بمحض احسان مثل اُس ثواب کے اُس کو یعنی جس کو اس نے بھیجا ہے عطا فرماتا ہے اور فرستندہ کا اصل ثواب فرستندہ کے واسطے رکھتا ہے

(مکتوب گرامی از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی بنام مولانا ضیاء الحق
منقول در مکتوبات اکابرین دیوبند ص۵۸)

# کاہن، ساحر، جادوگر، رمّال اور نجومی کا شرعی حکم

شیخ علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں:

ایک مسئلہ یہ ہے کہ کاہن جو غیب کی خبریں دیتا ہے، اس کی تصدیق کرنا کفر ہے۔ کیونکہ ارشادِ خداوندی ہے:

"کہہ دیجئے کہ نہیں جانتے غیب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں سوائے اللہ تعالیٰ کے"۔

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص کاہن کے پاس گیا پس اس کی بات کی تصدیق کی تو اس نے کفر کیا اس کے ساتھ جو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل کیا گیا ہے"۔

اور کاہن وہ شخص ہے جو آئندہ آنے کے واقعات کی خبر دیتا ہے اور مکان کے اسرار کی معرفت کا مدعی ہو کہا گیا ہے کہ کاہن ساحر ہے اور نجومی جب آئندہ واقعات کے علم کا دعویٰ کرے تو وہ بھی کاہن کے مثل ہے اور اسی حکم میں رمّال داخل ہے"۔

قونوی کہتے ہیں کہ حدیث کاہن، قیافہ شناس اور نجومی سب کو شامل ہے۔ اس لئے نجومی، رمّال اور اس نوعیت کے دوسرے لوگ مثلاً کنکریاں پھینک کر حساب لگانے والے کی پیروی جائز نہیں۔ ان لوگوں کو جو اجرت دی جاتی ہے وہ بالاجماع حرام ہے جیسا کہ بغوی اور قاری عیاض وغیرہ نے نقل کیا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے بعد اس شخص کی پیروی بھی جائز نہیں جو مدعی الہام بن کر الہامات کے ذریعہ خبریں دیتا ہو اور نہ اس شخص کی پیروی جائز ہے جو حروف ابجد کے علم کا مدعی ہو۔ کیونکہ یہ بھی کاہن کے حکم میں ہے۔ (شرح فقہ اکبر ص۱۸۱، ص۱۸۳)

---

۱ جنوں سے دریافت کرکے غیب کی خبریں بتانے والا۔ ۲ جادوگر، جادو ٹونہ، افسوں اور طلسم کرنے والا ۳ جادو کرنے والا۔ ۴ علم رمل کا ماہر جوتشی، نجومی۔ ۵ علم نجوم کا ماہر جوتشی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین

## آسان عملیات وتعویذات۔ جلد سیزدہم (تیرھویں جلد)


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱ | عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات۔ | ۵ |
| ۲ | کاہن، ساحر، جادوگر، رمّال اور نجومی کا شرعی حکم۔ | ۱۰ |
| ۳ | فہرستِ مضامین | ۱۱ |
| ۴ | برائے شناخت (پہچان) مرض۔ | ۲۷ |
| | پہلا عمل (شیطان، ہمزاد، سحر، جادو اور مرض کی پہچان)۔ | ۲۷ |
| | دوسرا عمل (مرض، آسیب، سحر، جن معلوم کرنے کا طریقہ)۔ | ۳۰ |
| | تیسرا عمل (مریض کا حال معلوم کرنا)۔ | ۳۱ |
| | چوتھا عمل (مرض معلوم کرنے کا طریقہ)۔ | ۳۱ |
| ۵ | استخارہ کی ترکیب۔ | ۳۱ |
| | پہلی ترکیب: | ۳۱ |
| | دوسری ترکیب: | ۳۳ |
| | تیسری ترکیب: | ۳۵ |
| | چوتھی ترکیب: | ۳۶ |
| ۶ | حصار کی ترکیب (بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنات کا علاج کرتے وقت حصار کرنا ضروری ہے)۔ | ۳۶ |
| ۰ | مختلف علماء کرام کے عملیات وتعویذات | ۳۹ |
| ۷ | سحر سے نجات۔ | ۳۹ |
| ۸ | برائے ملازمت ونوکری۔ | ۴۰ |
| ۹ | ملازمت کا حاصل کرنا، ترقی مرتبہ، ادائیگی قرض، قید سے رہائی، شادی کے لئے۔ | ۴۲ |
| ۱۰ | بے روزگار کے لئے روزگار۔ | ۴۴ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۱ | دوکان میں مال زیادہ فروخت ہو۔ | ۴۵ |
| ۱۲ | روزی اور کاروبار میں برکت۔ | ۴۵ |
| ۱۳ | سفر میں حفاظت۔ | ۴۶ |
| ۱۴ | جسمانی امراض سے نجات کے لئے۔ | ۴۷ |
| ۱۵ | سفر میں کامیابی کے لئے۔ | ۴۸ |
| ۱۶ | روزگار کے لئے۔ | ۴۹ |
| ۱۷ | بھولی ہوئی چیز یاد آنے کے لئے۔ | ۵۰ |
| ۱۸ | گم شدہ اور کھوئی ہوئی چیز کے لئے۔ | ۵۱ |
| ۱۹ | سماعت (اونچا سنائی دینا یا کم سنائی دینا) کے لئے۔ | ۵۱ |
| ۲۰ | مکان سے جن بھوت بھگانے کا طریقہ۔ | ۵۲ |
| ۲۱ | ہر مصیبت اور چوری، ڈاکے سے مکان کی حفاظت۔ | ۵۳ |
| ۲۲ | کھیت اور باغ کی حفاظت کے لئے۔ | ۵۳ |
| ۲۳ | آنکھوں کی بینائی محفوظ رہنے کے لئے۔ | ۵۴ |
| ۲۴ | مرگی کے دفعیہ کے لئے۔ | ۵۵ |
| ۲۵ | دوکان خوب چلنے کا نقش۔ | ۵۶ |
| ۲۶ | روزی اور تنخواہ میں برکت۔ | ۵۷ |
| ۲۷ | روزی کا بند دروازہ کھولنا۔ | ۵۷ |
| ۲۸ | بے گمان رزق ملنا۔ | ۵۸ |
| ۲۹ | روزی میں ہر قسم کی تنگی سے نجات۔ | ۵۹ |
| ۳۰ | غریبی دور ہو خوش حالی آئے۔ | ۶۰ |
| ۳۱ | رزق کی تنگی ختم کرنا۔ | ۶۰ |
| ۳۲ | اولاد ہونے کا عمل۔ | ۶۱ |
| ۳۳ | نامعلوم مرض سے نجات، سر چکرانا، طبیعت کی خرابی۔ | ۶۳ |
| ۳۴ | گھر سے اثرات بد ختم کرنا۔ | ۶۳ |
| ۳۵ | جادو سفلی کی کاٹ کا عمل۔ | ۶۵ |
| ۳۶ | بُرے بُرے ڈراؤنے خواب اور رات کو ڈر، خوف سے نجات کے لئے۔ | ۶۶ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۷ | ہاتھ پاؤں میں یا جسم میں درد کے لئے۔ | ۶۷ |
| ۳۸ | حاسدین کے حسد اور شر سے حفاظت۔ | ۶۸ |
| ۳۹ | شوہر، بیوی یا کوئی گھر کا فرد لاپتہ ہوجائے۔ | ۷۰ |
| ۴۰ | بے جا ڈر، خوف، دہشت اور گھبراہٹ سے نجات | ۷۰ |
| ۴۱ | عجیب وغریب قسم کے وہم کا علاج۔ | ۷۱ |
| ۴۲ | روزی میں اضافہ۔ | ۷۳ |
| ۴۳ | بے روزگاری سے نجات، کاروبار میں ترقی۔ | ۷۴ |
| ۴۴ | گھر کو جنات، جادو اور سفلی کے اثر سے پاک کرنا۔ | ۷۶ |
| ۴۵ | بچہ کا بات بات پر رونا، ضد کرنا۔ | ۷۷ |
| ۴۶ | مقصد میں کامیابی کے لئے۔ | ۷۸ |
| ۴۷ | ہر قسم کی فتح، کامیابی اور حفاظت کے لئے۔ | ۷۹ |
| ۴۸ | سفر کے دوران حفاظت۔ | ۸۰ |
| ۴۹ | جسمانی امراض سے شفاء کے لئے۔ | ۸۲ |
| ۵۰ | ہر قسم کے فتنہ اور شر سے حفاظت۔ | ۸۳ |
| ۵۱ | ہر قسم کے مرض سے نجات | ۸۴ |
| ۵۲ | قرض کی ادائیگی کا انتظام۔ | ۸۶ |
| ۵۳ | بانجھ عورت کے اولاد کے لئے۔ | ۸۷ |
| ۵۴ | اولاد کے لئے۔ | ۸۸ |
| ۵۵ | بے اولاد کے لئے۔ | ۸۸ |
| ۵۶ | حمل کے ٹھہراؤ اور اولاد ہونے کے لئے۔ | ۸۹ |
| ۵۷ | بانجھ عورت کے اولاد ہونے کے لئے۔ | ۸۹ |
| ۵۸ | اولاد ہونے کا مجرب عمل۔ | ۹۰ |
| ۵۹ | بانجھ پن دور کرنے کے لئے۔ | ۹۲ |
| ۶۰ | تسخیر کا عمل۔ | ۹۳ |
| ۶۱ | تمام آفات و بلیات سے حفاظت۔ | ۹۴ |
| ۶۲ | امن وامان اور ہر قسم کے نقصان سے حفاظت۔ | ۹۵ |
| ۶۳ | مرض لاعلاج سے صحتیابی کے لئے۔ | ۹۵ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۶۴ | بے ہوش کو ہوش میں لانا۔ | ۹۶ |
| ۶۵ | دشمن کو مہربان کرنا۔ | ۹۶ |
| ۶۶ | مریض کی صحتیابی کے لئے۔ | ۹۷ |
| ۶۷ | بچے کی ام الصبیان کے مرض سے حفاظت۔ | ۹۸ |
| ۶۸ | وسوسۂ نفسانی سے نجات۔ | ۹۹ |
| ۶۹ | جنگلی اور موذی جانوروں سے حفاظت۔ | ۱۰۰ |
| ۷۰ | سانپ، بچھو اور کیڑے مکوڑوں سے حصار۔ | ۱۰۰ |
| ۷۱ | مہلک اور موذی مرض سے نجات۔ | ۱۰۱ |
| ۷۲ | ہاتھ پاؤں اور گھٹنے کا درد۔ | ۱۰۲ |
| ۷۳ | گردوں کی بیماری کا علاج۔ | ۱۰۳ |
| ۷۴ | اوپری اثرات کے سبب باہر گھومنا۔ | ۱۰۴ |
| ۷۵ | قرض لے کر نہ دینا یا کسی کے مال وجائیداد پر قبضہ کرلینا۔ | ۱۰۵ |
| ۷۶ | پڑوسی کے شر اور فتنہ سے حفاظت۔ | ۱۰۶ |
| ۷۷ | شوہر کے بے جا ظلم اور مار پیٹ کا خاتمہ۔ | ۱۰۶ |
| ۷۸ | سب گھر والوں کی بیماری اور پریشانی سے نجات۔ | ۱۰۷ |
| ۷۹ | پریشان حالی اور بے روزگاری۔ | ۱۰۹ |
| ۸۰ | شادی کے لئے۔ | ۱۱۰ |
| ۸۱ | برص (سفید داغ) کا مرض۔ | ۱۱۰ |
| ۸۲ | بے جا بزدلی اور غلط خوف کا علاج۔ | ۱۱۱ |
| ۸۳ | حافظہ تیز ہونے کے لئے | ۱۱۳ |
| ۸۴ | طبیعت میں استقلال اور غصہ میں کمی کا عمل۔ | ۱۱۴ |
| ۸۵ | گھر میں دل نہ لگنا، لڑائی جھگڑا، بے روزگاری۔ | ۱۱۵ |
| ۸۶ | امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی کے لئے۔ | ۱۱۷ |
| ۸۷ | مقبولیت عامہ حاصل کرنے کے لئے۔ | ۱۱۷ |
| ۸۸ | لوگوں کی نظروں میں عظمت حاصل کرنا۔ | ۱۱۸ |
| ۸۹ | لوگوں کو اپنا مطیع کرنا۔ | ۱۱۹ |
| ۹۰ | خلقت میں مقبولیت حاصل کرنا۔ | ۱۲۰ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۹۱ | حُبّ کا عمل۔ | ۱۲۱ |
| ۹۲ | عزیز خلائق بننے کا عمل۔ | ۱۲۲ |
| ۹۳ | تسخیرِ عالم کے لئے۔ | ۱۲۳ |
| ۹۴ | مخلوق میں عزت و عظمت۔ | ۱۲۴ |
| ۹۵ | جسم کے ہر حصّہ کا درد ختم ہو۔ | ۱۲۵ |
| ۹۶ | چہرے کی جھائیاں۔ | ۱۲۵ |
| ۹۷ | عورتوں کی بیماری۔ | ۱۲۶ |
| ۹۸ | ہر قسم کی بندش کھولنے کے لئے۔ | ۱۲۷ |
| ۹۹ | حافظہ میں تیزی اور امتحان میں کامیابی۔ | ۱۲۹ |
| ۱۰۰ | نفرت کو محبت اور دشمنی کو دوستی میں بدلنا۔ | ۱۳۰ |
| ۱۰۱ | سر کے بالوں کا جھڑنا۔ | ۱۳۰ |
| ۱۰۲ | حافظہ کی کمزوری دور کرنا۔ | ۱۳۱ |
| ۱۰۳ | بے جا وہم کا علاج۔ | ۱۳۳ |
| ۱۰۴ | لڑکے لڑکیوں کی شادی کا عمل۔ | ۱۳۴ |
| ۱۰۵ | گھر میں رزق کی فراوانی | ۱۳۴ |
| ۱۰۶ | دردِ سر کا علاج۔ | ۱۳۴ |
| ۱۰۷ | اوپری (آسیبی) اثرات سے نجات | ۱۳۵ |
| ۱۰۸ | احتلام کا علاج۔ | ۱۳۶ |
| ۱۰۹ | خونی بواسیر سے نجات۔ | ۱۳۷ |
| ۱۱۰ | دوکان کی ترقی۔ | ۱۳۸ |
| ۱۱۱ | قوتِ حافظہ کے لئے۔ | ۱۳۹ |
| ۱۱۲ | ناف کو درست کرنا۔ | ۱۴۰ |
| ۱۱۳ | دانت کے درد کا علاج۔ | ۱۴۱ |
| ۱۱۴ | جسمانی کمزوری کا علاج۔ | ۱۴۲ |
| ۱۱۵ | دُبلے پن کا علاج۔ | ۱۴۳ |
| ۱۱۶ | حکیم، ڈاکٹر، وید، عامل کے ہاتھ میں شفاء۔ | ۱۴۴ |
| ۱۱۷ | تعلیم سے دل اُچاٹ ہونے کا علاج | ۱۴۴ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۱۸ | گھر کو جنات سے پاک کرنا۔ | ۱۴۵ |
| ۱۱۹ | قوت حافظہ اور امتحان میں کامیابی۔ | ۱۴۶ |
| ۱۲۰ | بچہ کا بار بار گھر سے نکل جانا۔ | ۱۴۸ |
| ۱۲۱ | دوکان چلنے کے لئے۔ دوکان، مکان کی بندش۔ | ۱۴۸ |
| ۱۲۲ | نوکری کی تلاش۔ | ۱۴۹ |
| ۱۲۳ | بے کار، بے روزگار، ملازمت سے برخاست۔ | ۱۵۰ |
| ۱۲۴ | ملازمت کے لئے۔ | ۱۵۱ |
| ۱۲۵ | مال میں زر میں اضافہ کے لئے۔ | ۱۵۳ |
| ۱۲۶ | گھر میں خیر و برکت کے اثرات ظاہر ہونا۔ | ۱۵۴ |
| ۱۲۷ | مرض معلوم کرنے کا عمل۔ | ۱۵۴ |
| ۱۲۸ | بانجھ عورت کے لئے۔ | ۱۵۵ |
| ۱۲۹ | سخت سے سخت مشکل آسان۔ | ۱۵۵ |
| ۱۳۰ | گم شدہ اور بھاگے ہوئے کی واپسی۔ | ۱۵۶ |
| ۱۳۱ | زبردست آسیب کا آسان علاج | ۱۵۶ |
| | پہلا عمل: آسیب کے لئے۔ | ۱۵۶ |
| | دوسرا عمل: آسیب کے لئے۔ | ۱۵۷ |
| | تیسرا عمل آسیب کے لئے۔ | ۱۵۷ |
| | چوتھا عمل آسیب کے لئے۔ | ۱۵۸ |
| ۱۳۲ | ناجائز قبضہ ختم کرنا۔ | ۱۵۹ |
| ۱۳۳ | سامان کی حفاظت۔ | ۱۶۰ |
| ۱۳۴ | سامان کی حفاظت کا نقش۔ | ۱۶۰ |
| ۱۳۵ | سانپ، بچھو، جن بھوت، آسیب سے مکان کی حفاظت۔ | ۱۶۱ |
| ۱۳۶ | مکان کو ہر قسم کے وبائی امراض سے محفوظ کرنا۔ | ۱۶۲ |
| ۱۳۷ | کسی اہم کام میں کامیابی۔ | ۱۶۲ |
| ۱۳۸ | گھر والوں کی سلامتی۔ | ۱۶۳ |
| ۱۳۹ | لوگوں کی برائی سے حفاظت۔ | ۱۶۴ |
| ۱۴۰ | لاپتہ انسان کا پتہ چلنا۔ | ۱۶۵ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۴۱ | رعشہ (ہاتھوں کا کانپنا) کی بیماری۔ | ۱۶۶ |
| ۱۴۲ | جوڑوں کے درد کا علاج۔ | ۱۶۷ |
| ۱۴۳ | تشخیص مرض (یعنی مرض معلوم کرنا) | ۱۶۸ |
| ۱۴۴ | عزت میں اضافہ، مقدمہ میں کامیابی، قرض سے نجات۔ | ۱۶۹ |
| ۱۴۵ | پیاس کی بیماری کا علاج۔ | ۱۶۹ |
| ۱۴۶ | بانجھ عورت کا علاج۔ | ۱۷۰ |
| ۱۴۷ | عمل قوم لوط، طاعون، سرطان سے نجات۔ | ۱۷۰ |
| ۱۴۸ | تسخیرِ قلوب، حصول روزگار، تکمیلِ خواہشات کے لئے۔ | ۱۷۱ |
| ۱۴۹ | حلِ مشکلات کے لئے سورۂ فاتحہ کا وِرد۔ | ۱۷۱ |
| ۱۵۰ | شادی کے لئے۔ | ۱۷۲ |
| ۱۵۱ | جریان اور پیشاب کے قطرے کی بیماری۔ | ۱۷۳ |
| ۱۵۲ | فقر و فاقہ دور کرنے کا عمل۔ | ۱۷۴ |
| ۱۵۳ | گھر سے سانپ بھگانا۔ | ۱۷۴ |
| ۱۵۴ | بڑھاپے میں ہذیان کا مرض۔ | ۱۷۵ |
| ۱۵۵ | کالی کھانسی، بخار، سردرد، چیچک، خسرہ، ام الصبیان، مرگی، نظرِ بد کا علاج۔ | ۱۷۵ |
| ۱۵۶ | اولاد کی نافرمانی اور شرارت سے حفاظت۔ | ۱۷۶ |
| ۱۵۷ | احتلام سے نجات۔ | ۱۷۷ |
| ۱۵۸ | تبادلہ رُکوانا۔ | ۱۷۸ |
| ۱۵۹ | گم شدہ کے لئے۔ | ۱۷۸ |
| ۱۶۰ | مقدمہ میں کامیابی کے لئے۔ | ۱۷۹ |
| ۱۶۱ | ذہن اور علم میں برکت۔ | ۱۷۹ |
| ۱۶۲ | بابرکت تعویذ۔ | ۱۸۰ |
| ۱۶۳ | کھیت سے چوہے دور کرنا۔ | ۱۸۰ |
| ۱۶۴ | جن کو بھگانا۔ | ۱۸۱ |
| ۱۶۵ | لوگوں میں مقبولیت اور عزت حاصل کرنا۔ | ۱۸۲ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۶۶ | وساوسِ شیطانی سے نجات۔ | ۱۸۳ |
| ۱۶۷ | لوگوں کی بدگوئی اور امراضِ خبیثہ سے نجات۔ | ۱۸۳ |
| ۱۶۸ | خوف ودہشت سے حفاظت۔ | ۱۸۳ |
| ۱۶۹ | خلقِ خدا کو تابع کرنا اور رعب قائم کرنا۔ | ۱۸۴ |
| ۱۷۰ | طاعون کا علاج۔ | ۱۸۴ |
| ۱۷۱ | خونی بواسیر کا علاج۔ | ۱۸۴ |
| ۱۷۲ | پڑھائی میں دل لگنا۔ | ۱۸۵ |
| ۱۷۳ | سوکھے پن کا علاج۔ | ۱۸۶ |
| ۱۷۴ | گائے، بھینس، بکری، بھیڑ، اونٹ کے پیٹ میں درد کا علاج۔ | ۱۸۶ |
| ۱۷۵ | اپنی شخصیت کو بارعب اور محبوب بنانا۔ | ۱۸۷ |
| ۱۷۶ | رزق کی زیادتی اور رزق میں برکت۔ | ۱۸۸ |
| ۱۷۷ | حد سے زیادہ ظالم کی بربادی۔ | ۱۸۸ |
| ۱۷۸ | ملازمت کے لئے۔ | ۱۸۹ |
| ۱۷۹ | کاروبار میں ترقی کے لئے۔ | ۱۹۰ |
| ۱۸۰ | ہر مرض اور بیماری سے نجات۔ | ۱۹۰ |
| ۱۸۱ | فقر وفاقہ دُور کرنا۔ | ۱۹۱ |
| ۱۸۲ | رزق کے دروازے کھولنا۔ | ۱۹۱ |
| ۱۸۳ | غربت دُور کرنے کا عمل۔ | ۱۹۲ |
| ۱۸۴ | بے روزگاری کا خاتمہ۔ | ۱۹۲ |
| ۱۸۵ | ہر حاجت پوری ہونے کے لئے | ۱۹۳ |
| ۱۸۶ | رزق میں برکت۔۔ | ۱۹۳ |
| ۱۸۷ | قحط سالی دُور کرنا اور بارش برسنا۔ | ۱۹۴ |
| ۱۸۸ | بیٹی کی شادی اور اسباب مہیا ہونا۔ | ۱۹۴ |
| ۱۸۹ | پستان (چھاتی سے) خون بہنا۔ | ۱۹۵ |
| ۱۹۰ | نوکری اور ملازمت، صحت وتندرستی۔ | ۱۹۶ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۹۱ | مالی پریشانیوں کا حل۔ | ۱۹۷ |
| ۱۹۲ | اہلِ خانہ کی بیماریاں اور روزگار کی بندش۔ | ۱۹۸ |
| ۱۹۳ | احساسِ کمتری کا خاتمہ۔ | ۱۹۹ |
| ۱۹۴ | رزق کا دروازہ کھلنے کا عمل۔ | ۲۰۰ |
| ۱۹۵ | دنیا میں معزز ومکرم بننا۔ | ۲۰۰ |
| ۱۹۶ | ہر دل عزیزی کے لئے۔ | ۲۰۱ |
| ۱۹۷ | جان و مال کی حفاظت کے لئے۔ | ۲۰۱ |
| ۱۹۸ | عزت وعظمت میں اضافہ۔ | ۲۰۲ |
| ۱۹۹ | ذلت وخواری سے حفاظت اور احساسِ کمتری ختم۔ | ۲۰۳ |
| ۲۰۰ | میاں بیوی میں محبت کے لئے۔ | ۲۰۴ |
| ۲۰۱ | سر پر آئی ہوئی مصیبت سے نجات۔ | ۲۰۵ |
| ۲۰۲ | ناف ٹھیک ہونا۔ | ۲۰۶ |
| ۲۰۳ | حفاظتِ حمل۔ | ۲۰۷ |
| ۲۰۴ | کھیت کو چوہوں سے بچانا۔ | ۲۰۸ |
| ۲۰۵ | لڑکے لڑکیوں کی شادی کے لئے | ۲۰۹ |
| ۲۰۶ | قرض کی ادائیگی کا عمل۔ | ۲۱۰ |
| ۲۰۷ | وہ عمل جس کے کرنے سے ہر دعا قبول ہو۔ | ۲۱۱ |
| ۲۰۸ | رزق میں زیادتی کا عمل۔ | ۲۱۳ |
| ۲۰۹ | آسیب سے حفاظت کا نقش | ۲۱۳ |
| ۲۱۰ | رزق میں برکت۔ | ۲۱۴ |
| ۲۱۱ | نظرِ بد کا علاج۔ | ۲۱۴ |
| ۲۱۲ | ہر قسم کا فکر ورنج دُور کرنا۔ | ۲۱۵ |
| ۲۱۳ | بدکار عورت سے جُدائی۔ | ۲۱۵ |
| ۲۱۴ | نوکری کے لئے (انٹرویو میں کامیابی۔ | ۲۱۶ |
| ۲۱۵ | بدمزاج خاوند کو با اخلاق بنانا۔ | ۲۱۶ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۱۶ | کنواری لڑکی کی شادی۔ | ۲۱۷ |
| ۲۱۷ | چور وغیرہ سے گھر کی حفاظت۔ | ۲۱۷ |
| ۲۱۸ | استخارہ۔ | ۲۱۷ |
| ۲۱۹ | دعا قضائے حاجت | ۲۱۸ |
| ۲۲۰ | آسیب اور جنّ کو گھر سے بھگانا۔ | ۲۱۹ |
| ۲۲۱ | جنّ، آسیب کو بھگانا یا جلانا۔ | ۲۲۰ |
| ۲۲۲ | جنّ کو بھگانے کا طریقہ۔ | ۲۲۲ |
| ۲۲۳ | جنّ، آسیب کو بھگانا یا جلانا۔ | ۲۲۵ |
| ۲۲۴ | آسیب کو جلانے کا فتیلہ۔ | ۲۲۶ |
| ۲۲۵ | جنّ آسیب کو دفع کرنے اور جلانے کے لئے/آسیب کو دفع کرنا یا جلانا | ۲۲۷ |
| ۲۲۶ | آسیب کے اثرات سے شفاء کی تدبیر | ۲۲۸ |
| ۲۲۷ | بچوں کو بُری عادت سے بچانا۔ | ۲۲۹ |
| ۲۲۸ | آسیب و جنّ سے نجات۔ | ۲۲۹ |
| ۲۲۹ | جادو وسحر سے نجات۔ | ۲۳۰ |
| ۲۳۰ | مُجرّب استخارہ۔ | ۲۳۰ |
| ۲۳۱ | دشمنوں کے شر سے حفاظت۔ | ۲۳۱ |
| ۲۳۲ | دشمنوں کے چنگل سے آزادی۔ | ۲۳۱ |
| ۲۳۳ | محبت کے لئے۔ | ۲۳۲ |
| ۲۳۴ | عشق زائل کرنا۔ | ۲۳۲ |
| ۲۳۵ | بچہ کی ضد ختم کرنا۔ | ۲۳۳ |
| ۲۳۶ | پیٹ کی خرابی اور گیس سے نجات۔ | ۲۳۳ |
| ۲۳۷ | لڑکیوں کے اچھے رشتوں کے لئے۔ | ۲۳۳ |
| ۲۳۸ | حاسدوں کی شرارتوں سے حفاظت۔ | ۲۳۴ |
| ۲۳۹ | جان و مال کی حفاظت | ۲۳۵ |
| ۲۴۰ | ہر قسم کے جادو ٹونے اور جبیث سے حفاظت۔ | ۲۳۵ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۴۱ | بلغم اور کھانسی دور کرنے کے لئے۔ | ۲۳۷ |
| ۲۴۲ | ہر قسم کی دُعا کی قبولیت کے لئے۔ | ۲۳۸ |
| ۲۴۳ | ہر قسم کی دُعا کی قبولیت کے لئے/قلب جگر اور ہر قسم کی بیماری کے لئے۔ | ۲۳۹ |
| ۲۴۳ | مرگی دُور کرنے کے لئے۔ | ۲۴۰ |
| ۲۴۵ | جنّ، بھوت پریت اور دیگر موذی جانوروں سے حفاظت۔ | ۲۴۱ |
| ۲۴۶ | مکان سے جنّات نکالنا۔ | ۲۴۱ |
| ۲۴۷ | حصار کی زکوٰۃ ادا کرنا۔ | ۲۴۲ |
| ۲۴۸ | جنّ کو مریض سے دفع کرنا۔ | ۲۴۵ |
| ۲۴۹ | آسیب کو بھگانے کا نقش۔ | ۲۴۶ |
| ۲۵۰ | آسیب وسحر، جادو، سفلی کا علاج۔ | ۲۴۶ |
| ۲۵۱ | شریر جنّ یا آسیب کو بھگانا یا جلانا۔ | ۲۴۷ |
| ۲۵۲ | ہر مقصد میں استعمال کا نقش۔ | ۲۴۹ |
| ۲۵۳ | آسیب و جنّ سے نجات۔ | ۲۵۰ |
| ۲۵۴ | جنّ اور آسیب کا اثر ختم کرنا۔ | ۲۵۱ |
| ۲۵۵ | آسیب کی شرارتوں سے نجات۔ | ۲۵۲ |
| ۲۵۶ | سخت قسم کے مسان کا علاج۔ | ۲۵۲ |
| ۲۵۷ | حمل گرنے سے محفوظ۔ | ۲۵۳ |
| ۲۵۸ | جنّ و آسیب کو جلانے کا فتیلہ۔ | ۲۵۴ |
| ۲۵۹ | آسیب یا جنّ کو جلانا۔ | ۲۵۵ |
| ۲۶۰ | مریض سے آسیب یا جنّ کو دُور کرنا۔ | ۲۵۷ |
| ۲۶۱ | آسیب سے نجات کے لئے۔ | ۲۵۷ |
| ۲۶۲ | آسیب زدہ کو ہوش میں لانا۔ | ۲۵۸ |
| ۲۶۳ | مسان کا علاج۔ | ۲۵۹ |
| ۲۶۴ | مسان کی بیماری کا علاج۔ | ۲۶۰ |
| ۲۶۵ | سوکھتے بچے کا علاج۔ | ۲۶۱ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۶۶ | سخت قسم کے مسان کا علاج۔ | ۲۶۲ |
| ۲۶۷ | مسان کی بیماری کا علاج۔ | ۲۶۲ |
| ۲۶۸ | مسان کی بیماری سے نجات۔ | ۲۶۳ |
| ۲۶۹ | مسان کی بیماری سے حفاظت۔ | ۲۶۴ |
| ۲۷۰ | سوکھے کا کامیاب علاج۔ | ۲۶۵ |
| ۲۷۱ | آسیب یا جن سے نجات۔ | ۲۶۶ |
| ۲۷۲ | آسیب یا جن کے حملے سے حفاظت کا حصار۔ | ۲۶۹ |
| ۲۷۳ | آسیب و جن کی بندش۔ | ۲۶۹ |
| ۲۷۴ | جن تابع کرنا۔ | ۲۷۰ |
| ۲۷۵ | جن کو قابو میں کرنے کا عمل | ۲۷۱ |
| ۲۷۶ | جن، پری، آسیب سے نجات کا عمل۔ | ۲۷۴ |
| ۲۷۷ | جنات سے گھر کو محفوظ کرنا۔ | ۲۷۵ |
| ۲۷۸ | جن آسیب کو دفع کرنا۔ | ۲۷۷ |
| ۲۷۹ | جنات سے مکان خالی کرانا۔ | ۲۷۸ |
| ۲۸۰ | آسیب سے نجات کا نقش۔ | ۲۷۹ |
| ۲۸۱ | آسیب و جن سے نجات۔ | ۲۷۹ |
| ۲۸۲ | جن و آسیب سے نجات۔ | ۲۸۰ |
| ۲۸۳ | آسیبی اثرات سے نجات۔ | ۲۸۱ |
| ۲۸۴ | آسیب کو بھگانے کا عمل۔ | ۲۸۲ |
| ۲۸۵ | آسیب کو دفع کرنے کا عمل۔ | ۲۸۲ |
| ۲۸۶ | سحر کا اثر ختم کرنا اور کرنے والے پر لوٹانا۔ | ۲۸۳ |
| ۲۸۷ | گھریلو رنجش اور لڑائی جھگڑے کا خاتمہ<br>گھر میں امن، رزق میں برکت | ۲۸۵ |
| ۲۸۸ | سحر اور آسیبی اثرات سے نجات اور دشمنوں پر غلبہ۔ | ۲۸۶ |
| ۲۸۹ | سحر و آسیب کے دفعیہ کے لئے۔ | ۲۸۷ |
| ۲۹۰ | گھر میں آسیبی اور شیطانی اثر دور کرنا۔ | ۲۸۸ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۹۱ | درد کا علاج۔ | ۲۸۹ |
| ۲۹۲ | کام میں آسانی اور سہولت کے لئے۔ | ۲۸۹ |
| ۲۹۳ | لاعلاج مرض کا علاج۔ | ۲۹۰ |
| ۲۹۴ | آسیب و سحر کا علاج۔ | ۲۹۱ |
| ۲۹۵ | کام میں ہر قسم کی رکاوٹیں دور کرنا۔ | ۲۹۳ |
| ۲۹۶ | چڑچڑاپن، بے جا غصہ، دل کی بے چینی دور کرنا۔ | ۲۹۴ |
| ۲۹۷ | دوکان میں برکت اور دوکان چوری سے محفوظ۔ | ۲۹۴ |
| ۲۹۸ | پیشاب میں جلن کا مرض۔ | ۲۹۶ |
| ۲۹۹ | آسیب یا جن کی ناراضگی | ۲۹۷ |
| ۳۰۰ | بے روزگاری اور قرض | ۲۹۷ |
| ۳۰۱ | ہر قسم کے وہم کو دور کرنا اور گھر کو آفات و بلیات سے محفوظ کرنا۔ | ۲۹۸ |
| ۳۰۲ | پیٹ کے مرض اور درد سے شفاء | ۲۹۹ |
| ۳۰۳ | لقوے کا روحانی علاج۔ | ۳۰۰ |
| ۳۰۴ | قیام حمل کے لئے | ۳۰۱ |
| ۳۰۵ | حمل قرار پانے کے لئے۔ | ۳۰۲ |
| ۳۰۶ | درد سر کی جھاڑ۔ | ۳۰۳ |
| ۳۰۷ | کان کے درد کا علاج۔ | ۳۰۳ |
| ۳۰۸ | ہچکی کا علاج۔ | ۳۰۳ |
| ۳۰۹ | احتلام سے حفاظت | ۳۰۴ |
| ۳۱۰ | ماں کے دودھ میں اضافہ کے لئے۔ | ۳۰۴ |
| ۳۱۱ | زہریلے جانور کے کاٹے کا علاج۔ | ۳۰۵ |
| ۳۱۲ | رزق میں ترقی اور زیادتی کے لئے۔ | ۳۰۶ |
| ۳۱۳ | انسان میں روحانی انقلاب پیدا کرنا۔ | ۳۰۷ |
| ۳۱۴ | آگ کی بندش کھولنا۔ | ۳۰۸ |
| ۳۱۵ | شوہر کی بے راہ روی کی اصلاح۔ | ۳۰۹ |
| ۳۱۶ | بخار کا تعویذ۔ | ۳۱۰ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۱۷ | اپنی مراد پوری ہونے کا عمل۔ | ۳۱۱ |
| ۳۱۸ | سکونِ قلب کے لئے۔ | ۳۱۲ |
| ۳۱۹ | بواسیر کا علاج۔ | ۳۱۲ |
| ۳۲۰ | جسم کے کسی حصے کے درد کا علاج۔ | ۳۱۳ |
| ۳۲۱ | بدہضمی کا علاج۔ | ۳۱۴ |
| ۳۲۲ | دردِ سر کے لئے۔ | ۳۱۵ |
| ۳۲۳ | آدھے سر کے درد کا علاج۔ | ۳۱۵ |
| ۳۲۴ | جنون (پاگل پن) کے لئے۔ | ۳۱۵ |
| ۳۲۵ | جنون دور کرنے کا دوسرا عمل۔ | ۳۱۵ |
| ۳۲۶ | موتیا بند کے ازالہ کے لئے۔ | ۳۱۶ |
| ۳۲۷ | رتوندا دور کرنے کے لئے۔ | ۳۱۶ |
| ۳۲۸ | درد کان کے لئے۔ | ۳۱۶ |
| ۳۲۹ | کان کے درد کا دم۔ | ۳۱۶ |
| ۳۳۰ | کان کے درد کے لئے۔ | ۳۱۶ |
| ۳۳۱ | کان کا بہنا۔ | ۳۱۷ |
| ۳۳۲ | کان کا بہنا۔ | ۳۱۷ |
| ۳۳۳ | بہرا پن۔ | ۳۱۷ |
| ۳۳۴ | نکسیر کے لئے۔ | ۳۱۷ |
| ۳۳۵ | نزلہ وزکام کے ازالہ کے لئے۔ | ۳۱۸ |
| ۳۳۶ | نزلہ زکام کے لئے۔ | ۳۱۸ |
| ۳۳۷ | دانت کا درد۔ | ۳۱۸ |
| ۳۳۸ | داڑھ کا درد۔ | ۳۱۸ |
| ۳۳۹ | دانتوں کا ہلنا۔ | ۳۱۹ |
| ۳۴۰ | زبان کی سوجن کے لئے۔ | ۳۱۹ |
| ۳۴۱ | لقوہ۔ | ۳۱۹ |
| ۳۴۲ | حلق کی خراش اور درد۔ | ۳۲۰ |





| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۴۳ | گلے کی تمام بیماریوں کے لئے۔ | ۳۲۰ |
| ۳۴۴ | ہچکی بند کرنے کے لئے۔ | ۳۲۰ |


بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ
کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ

# استاذِ محترم، استاذ العلماء والفقہاء والمحدثین والمفسرین حضرت مولانا شمس الحق خاں صاحب جلال آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت

استاذ محترم حضرت مولانا شمس الحق خاں صاحبؒ ابن مولوی عبد الواحد خاں صاحبؒ جلال آبادی قصبہ جلال آباد ضلع مظفر نگر (انڈیا) میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے قصبہ ہی میں حاصل کی۔

دینی علوم کی تکمیل جامعہ اشرفیہ لاہور سے کی۔ تکمیل کے بعد دو سال حیدر آباد سندھ میں رہے اس کے بعد ۱۹۵۱ء میں دار العلوم کراچی میں مدرس بن گئے اور تمام زندگی دار العلوم ہی میں تدریس کا فریضہ انجام دیا۔

مورخہ ۲۸ ذی الحجہ ۱۴۲۲ھ / ۲۰ فروری ۲۰۰۲ء کو خطیب جامع مسجد دار العلوم کراچی جمعہ کا خطبہ پڑھ رہا تھا اور خدا کے مقبول بندے دربارِ خداوندی میں اجسام کے ساتھ حاضری کے منتظر تھے کہ استاذِ محترم کی روح لبیک کہتے ہوئے سب سے پہلے اللہ رب العزت کے دربار میں حاضر ہو گئی۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؕ

اس کتاب سے فائدہ اٹھانے والے حضرات سے دلی درخواست ہے کہ وہ میرے محسن و مربی استاذِ محترم کے ایصالِ ثواب کے لئے اول تین بار درود شریف اس کے بعد چودہ بار الحمد شریف مکمل اس کے بعد تین بار قل ھو اللہ احدٌ (پوری سورت) آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر استاذِ محترم کی روح کو ایصالِ ثواب کریں۔

فقط والسلام

**اعجاز احمد خاں سنگھانوی**



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

## (۱) برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹے پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے شمیض۔ باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو، کرتہ کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے۔ اس کرتہ کو بالشت سے ناپ کر نشان لگائے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتہ پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے) پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد اس کو دوبارہ بالشت سے ناپے۔ اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کہ اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان کا ہے تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن کا ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے البتہ سورۃ فاتحہ پچیس ۲۵ بار اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو انشاء اللہ صحت ہوگی۔ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورۃ فاتحہ تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ؑ

۲۔ آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ڬ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ
يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا
خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ
وَسِعَ كُرْسِـيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ
وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت شروع سے لے کر مِنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۙ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ
اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۭ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا
وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۭ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِۨ الْكَوَاكِبِ ۙ
وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى
وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ڰ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ
اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ
اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ
طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

۴۔ سورۃ جن شروع سے لے کر شَطَطًا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ جن کی آیات یہ ہیں:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا
سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ
وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ
صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَي اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

۵۔ سورۃ اخلاص آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ڏ وَلَمْ
يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

۶۔ سورۃ فلق آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ
شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

۷۔ سورۃ الناس آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ڏ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

سورۃ اعراف پارہ ۹ کی آیتِ ذیل ایک بار پڑھ کر دم کرے۔

سورۃ اعراف کی آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

## ۲۔ مرض۔ آسیب۔ سحر۔ جن معلوم کرنیکا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ لے اس کپڑے پر نشان لگا دے پھر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کرکے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن سحر یا جادو کے سبب سے ہے اور کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

۱۔ سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۲۔ والصّٰفّٰت سے لے کر لفظ "لازب" تک (سورۃ الصّٰفّٰت) ایک بار۔

۳۔ سورۃ جن شروع سے لے کر لفظ "شططا" تک (سورۃ جن) ایک بار۔

۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار۔

۵۔ قل اعوذ برب النّاس آخر تک ایک بار۔



## (۳) مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جائے۔ آسیب ہے اگر کم ہوجائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض رہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے:

۱ الحمد شریف (پوری سورۃ فاتحہ) (۷ سات مرتبہ)

۲ آیۃ الکرسی (۷ سات مرتبہ)

۳ سورۃ کافرون (قل یاایھا الکٰفرون) آخر تک (۷ سات مرتبہ)

۴ سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد) آخر تک (۷ سات مرتبہ)

۵ سورۃ الفلق (قل اعوذ برب الفلق) آخر تک (۷ سات مرتبہ)

۶ سورۃ الناس (قل اعوذ برب النّاس) آخر تک (۷ سات مرتبہ)

## (۴) مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگہ) ناپ لیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درود شریف کے بعد سورۃ مزمل سات بار پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ڈورے پر دم کریں پھر ڈورے کو ناپیں اگر ڈورا ناپ سے چھوٹا رہ جائے تو شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور اگر ڈورا ناپ سے بڑا (لمبا) ہوجائے تو سحر ہے یا جن کے اثر سے مرض ہے اور اگر ڈورا قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے۔ ڈاکٹر، حکیم سے علاج کرائے

## استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بغیر

استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ

" اللہ تعالیٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا کم بختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔"

جس کام کو استخارہ کر کے کیا جائے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کر سکے کرے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کرکے دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے اس کے بعد خوب دل لگا کر یہ دعا تین مرتبہ پڑھ لے (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ، اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ، وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ۔

دعا پڑھتے وقت جب ھٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کرکے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی



طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے) سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو حرج نہیں جب سو کر اٹھے اس وقت جو بات مضبوطی سے دل میں آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہئے۔ اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرلے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہو جائے گی۔

ف: یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے۔ جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔

(۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعد نماز عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسب ترتیب ذیل پڑھے:

(۱) سورۃ الشمس سات مرتبہ پارہ ۳۰ سورۃ والشمس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا ۝ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰھَا ۝ وَالنَّھَارِ اِذَا جَلّٰھَا ۝ وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰھَا ۝ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰھَا ۝ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰھَا ۝ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰھَا ۝ فَاَلْھَمَھَا فُجُوْرَھَا وَتَقْوٰھَا ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰھَا ۝ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا ۝ کَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰھَا ۝ اِذِ انْبَعَثَ اَشْقٰھَا ۝ فَقَالَ لَھُمْ رَسُوْلُ اللّٰہِ نَاقَۃَ اللّٰہِ وَسُقْیٰھَا ۝ فَکَذَّبُوْہُ فَعَقَرُوْھَا ۝ فَدَمْدَمَ عَلَیْھِمْ رَبُّھُمْ بِذَنْۢبِھِمْ فَسَوّٰھَا ۝ وَلَا یَخَافُ عُقْبٰھَا ۝

(۲) سورۃ الیل سات مرتبہ (۷) دفعہ۔ سورۃ اللیل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشٰى ۝ وَالنَّهَارِ إِذَا تَجَلّٰى ۝ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْأُنْثٰى ۝ إِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى ۝ فَأَمَّا مَنْ أَعْطٰى وَاتَّقٰى ۝ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ۝ فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرٰى ۝ وَأَمَّا مَنْ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى ۝ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى ۝ فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْعُسْرٰى ۝ وَمَا يُغْنِي عَنْهُ مَالُهُ إِذَا تَرَدّٰى ۝ إِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ۝ وَإِنَّ لَنَا لَلْآخِرَةَ وَالْأُولٰى ۝ فَأَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ۝ لَا يَصْلَاهَا إِلَّا الْأَشْقَى ۝ الَّذِي كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۝ وَسَيُجَنَّبُهَا الْأَتْقَى ۝ الَّذِي يُؤْتِي مَالَهُ يَتَزَكّٰى ۝ وَمَا لِأَحَدٍ عِنْدَهُ مِنْ نِعْمَةٍ تُجْزٰى ۝ إِلَّا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْأَعْلٰى ۝ وَلَسَوْفَ يَرْضٰى ۝

(۳) سورۃ اخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ الاخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُوًا أَحَدٌ ۝

(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)

سورۃ التین یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْأَمِيْنِ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ فِي أَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ أَسْفَلَ سَافِلِيْنَ ۝ إِلَّا الَّذِيْنَ آمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ



فَلَهُمْ أَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۝ أَلَيْسَ اللّٰهُ بِأَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۝

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے:

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرما دے اور میں اپنی دعا قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے۔"

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہوجائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہوجائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ معہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (پوری سورت پارہ ۳۰) ستر مرتبہ پڑھے:

سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِي أَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَإِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالےٰ سے دعا کرے کہ:

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے، وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرادے۔"

اس کے بعد درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوالے۔ نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸۸۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۸۸۲ |
| ۶ | ۹ | ۸۸۵ | ۳ |
| ۸۸۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔

مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:

(۱) آیۃ الکرسی بسم اللہ کے ساتھ ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

(۲) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ۔ (پارہ ۳۰)

سورۃ کافرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ۝ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِیْنُكُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

(۳) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۴) سورۃ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰) سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(۵) سورۃ الناس (بسم اللہ کے ساتھ)۔ ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔








بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# مختلف علماء کرام کے عملیات و تعویذات

## سحر سے نجات

ہر قسم کے سحر سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل نقش اکتالیس ۴۱ عدد باوضو لکھے اور ایک نقش باوضو پانی میں گھول کر مریض کو روزانہ پلائے۔ اسی طرح چالیس ۴۰ روز تک ایک ایک نقش کا پانی چار ۴ وقت پلا کر ختم کردے۔ اکتالیس ۴۱ عدد تعویذات چاہے تو ایک ہی بیٹھک میں لکھ لے یا جس طرح آسانی ہو لکھ کر رکھ لے تاکہ ناغہ نہ ہو اور ایک نقش شہد کی مکھی کے موم میں باوضو موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا سحر، جادو، سفلی دور ہو جائے گا۔ پانی پلانے کے چار وقت یہ ہیں۔

۱۔ صبح ناشتہ سے پہلے (ایک گھونٹ پانی)
۲۔ دن کے گیارہ بجے (ایک گھونٹ پانی)
۳۔ بعد نماز عصر (ایک گھونٹ پانی)
۴۔ بعد نماز عشاء (ایک گھونٹ پانی)

وہ نقش یہ ہے۔

| یا حافظ یا حفیظ | ۷۸۶ | یا اللہ یا وکیل |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ یَا حَیُّ

## برائے ملازمت ونوکری

اگر کسی کی ملازمت چھوٹ گئی ہو یا وہ نوکری اور ملازمت نہ ملنے کی وجہ سے پریشان ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس عمل کی برکت سے جلد ہی ملازمت مل جائے گی اور اگر ملازمت چھوٹ گئی ہے تو جلد ہی اسی ملازمت پر بحال ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ. چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات (نوچندی جمعرات) کو روزہ رکھے۔ اور اسی رات کو باوضو بستر پر لیٹتے وقت یہ آیت پڑھے (پ ۱۳ رکوع ۱) ایک بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ پڑھ کر ایک بار پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ وَقَالَ الْمَلِکُ ائْتُوْنِیْ بِہٖٓ اَسْتَخْلِصْہُ لِنَفْسِیْ ج فَلَمَّا کَلَّمَہٗ قَالَ اِنَّکَ الْیَوْمَ لَدَیْنَا مَکِیْنٌ اَمِیْنٌ ہ قَالَ



اجْعَلْنِیْ عَلٰی خَزَآئِنِ الْاَرْضِ ج اِنِّیْ حَفِیْظٌ عَلِیْمٌ ہ وَکَذٰلِکَ مَکَّنَّا لِیُوْسُفَ فِی الْاَرْضِ ج یَتَبَوَّاُ مِنْہَا حَیْثُ یَشَآءُ ط نُصِیْبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَّشَآءُ وَلَا نُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ہ

پھر جمعہ کے دن جمعہ کی نماز کے بعد اس آیت کو پڑھے۔ پھر نماز عشاء کے بعد اس آیت کو پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے

اَللّٰہُ اَکْبَرُ

اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ

اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے

سُبْحَانَ اللّٰہِ

اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ

اس کے بعد ایک سو بار درود شریف پڑھے

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰہُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاہِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاہِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

اس کے بعد پاک بستر پر باوضو سو جائے دوسرے دن (ہفتہ کے دن) بعد نماز فجر باوضو یہ نقش زعفران کو عرق گلاب میں گھول کر لکھے۔ اور موم جامہ کرکے ہرے کپڑے میں سی کر مرد دائیں بازو پر باندھ لے اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ برسرروزگار ہو جائیں گے بے روزگاری ختم ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۲۹ | ۳۱۴۲ | ۳۱۳۹ | ۳۱۳۶ |
| ۳۱۴۰ | ۳۱۳۵ | ۳۱۳۰ | ۳۱۴۱ |
| ۳۱۳۴ | ۳۱۳۷ | ۳۱۴۴ | ۳۱۳۱ |
| ۳۱۴۳ | ۳۱۳۲ | ۳۱۳۳ | ۳۱۳۸ |

## ملازمت حاصل کرنا، ترقیٔ مرتبہ، ادائیگی قرض قید سے رہائی، شادی کے لئے

یہ نقش ملازمت حاصل کرنے، عہدہ میں ترقی پانے، قرض کی ادائیگی میں سہولت، قیدی کی رہائی اور لڑکے لڑکیوں کے رشتوں کے لئے بہت کارآمد اور مفید ہے۔



مندرجہ ذیل نقش باوضو سیسے کی تختی پر کسی نوک دار چیز سے کھود کر بنالیں یا کسی سنار کو وضو کرا کے اس سے بنوالیں۔ جب تختی بن جائے تو دارچینی یا لوبان کو جلتے ہوئے انگاروں پر ڈال کر اس کا دھواں اس تختی کو دیں۔ اور باوضو سبز کپڑے میں موم جامہ کرکے اپنی قمیض یا کرتے کی جیب یا بٹوے میں رکھ لیں۔ یہ بات یاد رکھے کہ نقش ناف سے اوپر کی جیب میں رہنا چاہیئے۔ نقش یا تعویذ کو کبھی بھی ناف سے نیچے کی جیب میں نہ رکھیں چاہے وہ موم جامہ کیا ہوا ہی ہو۔ پتلون کی جیب میں رکھنا بہت بری بات ہے اور اس سے تعویذ کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے۔ اگر جیب میں رکھنا ممکن نہ ہو تو گھر میں کسی صندوق یا محفوظ جگہ میں رکھ دیں۔ روزانہ کچھ نہ کچھ خیرات کیا کریں۔ وہ نقش یہ ہے۔

| ال | ب ا | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۴۹۹ | ۳۲ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۶۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۶۹ |

## بے روزگار کے لئے روزگار

جو شخص بے روزگار ہو اور اسے کوئی کام دھندا نہ ملتا ہو تو فجر کی سنت اور فرض کے درمیان اوّل تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ آیت ستّر بار پڑھے۔ آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر روزگار کے لئے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ماہ میں ملازمت مل جائے گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرٰاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرٰاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

آیت یہ ہے۔

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ۝ وَاِذْ قَالَ اِبْرَاهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ۝ رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ۚ فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ ۚ



وَمَنْ عَصَانِيْ فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## دوکان میں مال زیادہ فروخت ہو

جو شخص دوکان کی فروخت کے سلسلے میں پریشان ہو اور مال سے دوکان بھری ہے لیکن گاہک نہیں آتا یا آتا ہے تو فضول باتیں کر کے وقت ضائع کر کے چلا جاتا ہے۔ یا خریدا ہوا مال لوٹانے آتا ہے۔ کبھی اچھے مال میں عیب نکالتا ہے۔ اس طرح دوکان دار سارا سارا دن خالی بیٹھا رہتا ہے۔ گھر کا خرچ چلانا مشکل ہوتا ہے۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھیں اور کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے گلک (پیسے رکھنے کا ڈبہ) میں رکھ دے تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت برکت ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۲۳ | ۱۸۳۷ | ۱۸۳۳ | ۱۸۳۰ |
| ۱۸۳۴ | ۱۸۲۹ | ۱۸۲۴ | ۱۸۳۶ |
| ۱۸۲۸ | ۱۸۳۱ | ۱۸۳۹ | ۱۸۲۵ |
| ۱۸۳۸ | ۱۸۲۶ | ۱۸۲۷ | ۱۸۳۲ |

## روزی اور کاروبار میں برکت

اگر روزی کی تنگی ہو یا تنخواہ میں گزارہ مشکل

کی پڑھے اور تسبیح پوری ہونے پر تسبیح کو مریض کے سرہانے (تکیہ) کے نیچے رکھ دے۔

پھر اگلے دن اسی وقت ایک تسبیح پڑھ کر پھر تسبیح مریض کے تکیہ کے نیچے رکھ دے۔ یہ عمل اسی طرح کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے مریض صحتیاب ہوجائے گا۔ یہ عمل مجرب ہے۔

## بے ہوش کو ہوش میں لانا

اگر کوئی شخص کسی بیماری یا کمزوری کے سبب بے ہوش ہوگیا ہو یا اثرات بد یا جن بھوت پریت کے سبب ہوش و حواس کھو بیٹھا ہو اور بہکی بہکی باتیں کر رہا ہو تو اس کے سرہانے بیٹھ کر تین سو بار

یَا رَحْمٰنُ یَا سَلَامُ

پڑھے۔ اس کے پڑھتے ہی انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہوش میں آجائے گا۔

## دشمن کو مہربان کرنا

اگر کسی کا دشمن خطرناک اور ہر قسم کے نقصان پہنچانے میں لگا رہتا ہو تو اس کے دل کو نرم کرنے اور اپنے اوپر مہربان کرنے کے لئے یہ عمل انتہائی مجرب ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ



دشمن دشمنی چھوڑ دے گا اور مہربانی سے پیش آتا رہے گا۔

عمل یہ ہے۔

تین سو اٹھارہ (۳۱۸) مرتبہ

یَا سَلَامُ

پڑھ کر میٹھی چیز پر دم کر کے کسی ترکیب سے دشمن کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مہربان ہوجائے گا اور دوستی کا ہاتھ بڑھائے گا۔

## مریض کی صحتیابی کے لئے

مریض کی ہر قسم کی بیماری سے صحتیابی کے لئے یہ عمل مجرب اور باعث شفاء ہے۔ عمل یہ ہے۔

عمل کرنے والا شخص اول غسل کرے اس کے بعد سفید کپڑے پہن کر قبلہ کی طرف منہ کر کے مصلے پر بیٹھ جائے اور تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیِّنَا فِی الْاَنْبِیَآءِ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رَسُوْلِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ
وَعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

اس کے بعد تین ہزار (۳۰۰۰) مرتبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا سَلَامُ

پڑھ کر پھر تین بار اوپر والا درود پڑھے اور اس کے بعد مریض پہ دم کرے۔ دوا پر دم کرے اور ایک بوتل

پانی پر دم کر کے رکھ لے اور مریض کو اس بوتل کا پانی ایک ایک گھونٹ کر کے روزانہ چار وقت پلائیں۔

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل
۲۔ دوپہر کو کھانے سے قبل
۳۔ عصر کی نماز کے بعد
۴۔ سوتے وقت

یہ پانی لگاتار تین دن یا سات دن مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض چند دن میں صحتیاب ہو جائے گا

## بچے کی ام الصبیان کے مرض سے حفاظت

جس عورت کے بچے ام الصبیان کے مرض میں مرجاتے ہوں۔ شروع حمل سے یعنی حمل ٹھہر جانے کے بعد یہ عمل شروع کرے اور بچے کے دودھ پینے تک برابر یہ عمل جاری رہے۔

وہ عمل یہ ہے۔

تین (۳) مرتبہ

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

روٹی کے ٹکڑے یا بسکٹ پر باوضو لکھ کر حاملہ کو کھلائیں یا زعفران کو عرق گلاب میں گھول کر اس سے کاغذ پر لکھیں پانی سے دھو کر پانی حاملہ عورت کو



پلادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر مرض سے محفوظ رہے گا اور عمر طبعی کو پہنچے گا۔

یہ عمل روزانہ کرنا ہے ناغہ نہیں کرنا ناغہ کرنے سے عمل ٹوٹ جائے گا لہذا پابندی ضروری ہے۔

## وسوسۂ نفسانی سے نجات

جو شخص طرح طرح کے وسوسوں میں مبتلا ہو اور اس کے سبب ذہنی سکون برباد ہو گیا ہو اور الٹے سیدھے خیالات نے اسے اور اسکی صحت کو تباہ کر دیا ہو۔ اور ہر وقت پریشان رہتا ہو تو اسے چاہیے کہ نماز پنجگانہ کی پابندی کرے اور باوضو

اَلسَّلَامُ

چھیاسٹھ (۶۶) بار کسی پاک چینی کے برتن پر باوضو لکھے اور پانی سے دھو کر وہ پانی پی لے۔ لکھنے کے لئے زعفران کو عرق گلاب میں گھول لے۔

روزانہ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن تک کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وساوس شیطانی و وساوس نفسانی سے مکمل نجات حاصل ہوگی۔ اگر خود لکھنا نہ جانتا ہو یا لکھ نہ سکتا ہو تو دوسرے سے لکھوا لیا کرے یا آٹھ دس دن کیلئے آٹھ دس چینی کی پلیٹوں میں کسی سے باوضو لکھوالے اور باوضو گھول کر پانی پی لیا کرے۔

## جنگلی اور موذی جانوروں سے حفاظت

اگر کوئی شخص ریگستانی علاقے میں رہتا ہو یا جنگلوں اور پہاڑوں میں اسکی رہائش ہو جہاں جنگلی جانور، درندے یا موذی جانور سانپ بچھو کثرت سے ہوں اور ہر وقت ان سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو اسے چاہئے کہ وہ شخص روزانہ ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار

یَا سَلَامُ

پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اسے کوئی جنگلی جانور نقصان نہ پہنچا سکے گا اور نہ کوئی موذی جانور نقصان پہنچائے گا۔

## سانپ بچھو اور کیڑے مکوڑوں سے حصار

اگر کوئی شخص ایسی جگہ ٹھہرا ہو جہاں کیڑے مکوڑے اور سانپ بچھو کا ہر وقت خطرہ ہو اور ان سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو تو دلی توجہ اور قلبی حضوری کے ساتھ پندرہ بار

یَا سَلَامُ

پڑھے اور کلمے کی انگلی (دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے برابر والی انگلی) پر دم کرے اور اس انگلی سے اپنے چاروں طرف حصار کھینچے اور پھر دو بارہ

یَا سَلَامُ



پندرہ مرتبہ پڑھے اور انگلی پر دم کرے اور حصار کھینچے اور اسی طرح تیسری مرتبہ بھی پندرہ بار

یَا سَلَامُ

پڑھے اور انگلی پر دم کر کے حصار کرے۔

یہ عمل ایک ہی بیٹھک میں مسلسل کرنا ہے۔ اس کے بعد اس حصار (انگلی سے کھینچے ہوئے دائرے) میں کھڑے ہو کر تالیاں بجا کر دستک دے (یعنی زور زور سے تین مرتبہ تالیاں بجائے یہی دستک ہے) جہاں تک تالیوں کی آواز جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ وہاں تک سانپ بچھو اور کیڑے مکوڑے اور موذی جانور نہ آسکیں گے۔ اور ہر طرح سے حفاظت رہے گی۔

## مہلک اور موذی مرض سے نجات

اگر کوئی شخص سخت بیماری میں مبتلا ہو یا ہر وقت موت سامنے دکھائی دیتی ہو یا ایسا تکلیف دہ اور موذی مرض لپٹ گیا ہو۔ اس سے نجات کے لئے باوضو یہ دونوں نقش ایک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں سلائی کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مریض ہر مہلک اور موذی مرض سے نجات پائے گا اور جلد صحتیاب ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہیں (اگلے صفحہ پر)۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | ل | ا | م |
| ا | م | س | ل |
| م | ا | ل | س |
| ل | س | م | ا |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰ | ۳۰ | ۱ | ۴۰ |
| ۱ | ۴۰ | ۶۰ | ۳۰ |
| ۴۰ | ۱ | ۳۰ | ۶۰ |
| ۳۰ | ۶۰ | ۴۰ | ۱ |

## ہاتھ پاؤں، گھٹنے کا درد

ہاتھ پاؤں اور گھٹنے کے درد سے نجات کے لئے اسی طرح دیگر جسمانی درد کے لئے زیتون کے سوا پاؤ (تین سَو گرام) تیل پر باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار

یَا قَوِیُّ

اس کے بعد آخر میں درود شریف گیارہ بار پڑھ کر دم کر دیں۔

روزانہ رات کو سونے سے قبل کوئی باوضو شخص



ہاتھ پیروں پر مالش ہلکے ہلکے ہاتھوں سے کرے یا پھر خود وضو کی حالت میں یہ تیل درد کی جگہ لگالیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ اکتالیس (۴۱) دن مالش کرنے سے درد دور ہو جائے گا

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## گردوں کی بیماری کا علاج

اگر کوئی شخص گردوں کی بیماری کا شکار ہو اور اس کا پیشاب قطرے قطرے آتا ہو یا پیشاب میں جلن اور چبھن ہوتی ہو اور کوئی دوا کارگر نہ ہوتی ہو تو بارش کے پانی پر یا عرق گلاب کی بوتل پر سورۃ الم نشرح (پ ۳۰) کوئی بھی نماز کا پابند شخص چاہے مرد ہو یا عورت باوضو گیارہ بار پڑھ کر دم کر دے اور وہ پانی دن میں چار بار (صبح ناشتہ سے قبل، ظہر کے وقت، عصر کے بعد، سوتے وقت) تین تین گھونٹ مریض کو پلائیں انشاءاللہ تعالیٰ گردے کی بیماری، پیشاب کی جلن دور

ہو جائے گی اور پیشاب فطری انداز میں آنے لگے گا اور آپریشن کرانے کی ضرورت بھی نہیں پڑے گی۔

سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَکَ ۙ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ع

## اوپری اثرات کے سبب باہر گھومنا

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی ہر وقت باہر گھومتا ہے گھر میں نہیں رہتا اور نہ کسی قسم کا کہنا مانتا ہے اور نہ کوئی کام کاج کرتا ہے۔ گھر والے اس سے بہت پریشان ہیں تو اس کا حل یہ ہے کہ معوذتین یعنی سورۃ الفلق اور سورۃ الناس باوضو ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر دیں اور چار وقت (صبح ناشتہ سے قبل، دوپہر کو کھانے سے قبل، عصر کے بعد اور بعد نماز عشاء) مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض اوپری اثرات سے محفوظ ہو جائے گا۔ یہ عمل اکتالیس دن روزانہ کرنا ہے



ناغہ نہیں کرنا۔ سورۃ الفلق یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَلَقِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ع

سورۃ الناس یہ ہے۔

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ع

## قرض لے کر نہ دینا یا کسی کے مال و جائیداد پر قبضہ کر لینا

اگر کوئی بدنیت اور ٹھگ ذہنیت کا مالک ہو اور کسی کے مال پر یا جائیداد پر ناجائز قبضہ کر لے یا رقم لے کر واپس نہ کرے تو اس کے لئے روزانہ تین بار سورۃ یٰسین شریف ایک وقت مقرر پر پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرے قرضہ وصول نہ ہو جائے یا جائیداد کا قبضہ بحال نہ ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ

ہوجائے گی اور پیشاب فطری انداز میں آنے لگے گا اور آپریشن کرانے کی ضرورت بھی نہیں پڑے گی۔

سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَکَ ۙ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ۠

## اوپری اثرات کے سبب باہر گھومنا

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی ہر وقت باہر گھومتا ہے گھر میں نہیں رہتا اور نہ کسی قسم کا کہنا مانتا ہے اور نہ کوئی کام کاج کرتا ہے۔ گھر والے اس سے بہت پریشان ہیں تو اس کا حل یہ ہے کہ معوذتین یعنی سورۃ الفلق اور سورۃ الناس باوضو ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر دیں اور چار وقت (صبح ناشتہ سے قبل، دوپہر کو کھانے سے قبل، عصر کے بعد اور بعد نماز عشاء) مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض اوپری اثرات سے محفوظ ہو جائے گا۔ یہ عمل اکتالیس دن روزانہ کرنا ہے



ناغہ نہیں کرنا۔ سورۃ الفلق یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَلَقِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۠

سورۃ الناس یہ ہے۔

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۠

## قرض لے کر نہ دینا یا کسی کے مال و جائیداد پر قبضہ کر لینا

اگر کوئی بدنیت اور ٹھگ ذہنیت کا مالک ہو اور کسی کے مال پر یا جائیداد پر ناجائز قبضہ کر لے یا رقم لے کر واپس نہ کرے تو اس کے لئے روزانہ تین ۳ بار سورۃ یٰسین شریف ایک وقت مقرر پر پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرے قرضہ وصول نہ ہو جائے یا جائیداد کا قبضہ بحال نہ ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ

اس عمل کی برکت سے مال وصول ہو جائے گا اور جائیداد کا قبضہ مل جائے گا۔

## پڑوسی کے شر اور فتنہ سے حفاظت

اگر کسی کا پڑوس خراب ہو اور پڑوسی پریشانی کا سبب ہوں اور طرح طرح سے تنگ کرتے ہوں، ستاتے ہوں اور لڑائی جھگڑا کرتے ہوں یا جادو سفلی کراتے ہوں تو ان کے شر اور فتنہ سے بچنے کے لئے بعد نماز عشاء باوضو اول پانچ بار درود شریف پڑھے (نماز والا درود سب سے بہتر ہے وہی پڑھ لے) اس کے بعد پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ

یَا حَفِیْظُ یَا حَافِظُ

پڑھے اس کے بعد پانچ بار درود شریف پڑھ کر پڑوسیوں کی اصلاح و ہدایت کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے پڑوسی ہر قسم کے شر اور فتنہ انگیزی سے باز آ جائے گا۔

## شوہر کے بے جا ظلم اور مار پیٹ کا خاتمہ

اگر شوہر ظالم ہو اور بیوی کو بات بات پر گالیاں دیتا ہو، ظلم کرتا ہو، مار پیٹ کرتا ہو اور سب بچوں کے سامنے بیوی کو مارتا ہو تو اس کی اصلاح اور اس کے



ظلم سے نجات کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے
بیوی کو چاہیئے کو وہ

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۝

کثرت سے پڑھے
اور روزانہ ایک تسبیح (ایک سو بار)

قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ط

پڑھے۔ اول و آخر درود شریف تین تین بار ضرور پڑھے۔ نیز سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۝ کو ایک سو بار پڑھ کر چینی، شربت، دودھ پر دم کر کے شوہر کو پلائے۔ اوّل و آخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شوہر کے مزاج میں نرمی آئے گی اور ظلم و زیادتی کرنے سے رک جائے گا۔

## سب گھر والوں کی بیماری اور پریشانی سے نجات

اگر مکان میں ہر وقت کوئی نہ کوئی بیمار رہتا ہو۔ ایک اچھا ہوا دوسرا بیمار ہو گیا، دوسرا ابھی اچھا ہونے نہ پایا کہ تیسرا بیمار ہو گیا تو ایسی صورت میں گھر بھر پریشان رہتا ہے۔ اور گھر میں طرح طرح کی پریشانیاں بڑھتی جاتی ہیں۔ لوگوں کا قرض ادا نہیں ہوتا کہ نیا قرض چڑھ جاتا ہے اس مصیبت سے نجات کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔
ہر جمعرات کو بعد نماز ظہر ایک بوتل میں سات نل کا

یا سات کنوؤں کا یا سات برموں (ھینڈ پمپ) کا یا ندی، نہر، دریا، تالاب کا پانی بھرلیں۔

سات بار درود شریف (درود شریف نماز والا درود ابراھیمی پڑھیں) اس کے بعد سورۃ یٰسین شریف پڑھنا شروع کریں جب پہلا مبین آئے سات بار الحمد شریف (سورۃ فاتحہ مکمل) پڑھیں پھر آگے پڑھنا شروع کریں جب دوسرا مبین آئے سات بار سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ پھر آگے سورۃ پڑھنا شروع کریں اسی طرح ہر مبین پر سات بار الحمد شریف پڑھتے جائیں۔ پھر سورۃ ختم کرکے سات مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اس بوتل پر دم کردیں۔ پھر اس بوتل کے پانی میں سے تھوڑا تھوڑا صبح وشام گھر کے ہر فرد کو روزانہ پلایا جائے۔ یہ پانی اگلی جمعرات تک ختم ہوجائے۔

اگلی جمعرات کو پھر ظہر کے بعد یہی سورۃ یٰسین شریف اسی ترکیب سے پڑھنی ہے اور ایک بوتل پانی پر دم کرکے اس سے اگلی جمعرات تک سب گھر والوں کو پانی پلانا ہے۔

یہ عمل ہر جمعرات کو کرے چالیس دن میں جتنی جمعرات آئیں ان میں یہ عمل برابر کرتے رہیں۔ ایک یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ گھر کا ہر ہر فرد صحت مند اور چاق وچوبند رہ جائے گا اس سے سستی، کاہلی دور ہوجائے گی۔ بہت مجرب عمل ہے۔



# پریشان حالی اور بے روزگاری

بعض لوگ اپنے غلط کاموں کی وجہ سے پریشانیوں میں گھر جاتے ہیں اور انہیں احساس نہیں ہوتا کہ ہم جو غلط کام کرتے رہے ہیں یا کر رہے ہیں یہ اسی کار بد کا نتیجہ ہے لیکن ایسے لوگ اپنی غلطی کو ماننے کے بجائے دوسرے اہل خاندان اور اپنے بزرگوں، والدین اور بھائی بہنوں کو اس کا ذمہ دار سمجھتے ہیں اور ایسا شخص سب سے بدگمان رہتا ہے اور سب خاندان والوں سے جھگڑا کرتا رہتا ہے اور اپنی محرومی اور پریشانی کو سفلی جادو کا اثر سمجھتا ہے۔

نتیجہ یہ ہے کہ وہ خود اپنے کئے کی وجہ سے پریشان رہتا ہے اور پورے خاندان کو پریشان کرکے رکھتا ہے۔ ایسی صورت میں ایسے شخص کو چاہیئے کہ وہ شخص نماز باجماعت پانچوں وقت کی پابندی کرے اور بعد ہر نماز اکیس ۲۱ بار درود شریف پڑھے۔ اور بعد نماز عشاء کھلے صحن میں آسمان کے نیچے (یعنی اس کے سر پر کسی چھت، سائبان یا درخت کی ٹہنیوں کا سایہ نہ ہو) ننگے پاؤں (پاک زمین پر۔ اگر زمین پاک نہ ہو تو دھولیں) ننگے سر پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ

یا مُسَبِّبَ الاَسْبَابِ

پڑھا کرے یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کرنا ہے انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ پورا نہیں ہوگا کہ کسی جگہ روزگار لگ جائے گا۔ اور جیب خالی نہیں رہے گی۔

## شادی کے لئے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو یا شادی کی بات بن کر ٹوٹ جاتی ہو یا بالکل رشتہ ہی نہ آتا ہو یا آتا ہو تو ایک مرتبہ آکر دوبارہ نہ آتے ہوں تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل تعویذ باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکے یا لڑکی کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام رکاوٹیں ختم ہو کر رشتہ ہو جائے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥
وَيَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًا ٥
نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ط
اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ج
اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ٥

## برص (سفید داغ) کا مرض

بعض مرتبہ جسم کے مختلف حصوں پر سفید سفید داغ ظاہر ہو جاتے ہیں اور بعض مرتبہ وہ پھیلتے اور



مختلف حصوں پر ظاہر ہوتے رہتے ہیں جس سے انسانی جسم کی خوبصورتی متاثر ہوتی ہے۔ اور انسان دوست احباب میں تنقید کا نشانہ بنتا ہے یا شرمندگی کے باعث اپنے احباب کی ملاقات سے گھبراتا ہے۔ ایسا اکثر ناقص غذا کے استعمال سے ہوتا ہے۔ اس کا روحانی علاج یہ ہے۔

ہر چاند کی تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں (۱۳، ۱۴، ۱۵) تاریخ کو روزہ رکھیں اور افطار سے قبل برص سے نجات کی دعا کریں۔

اس کے علاوہ روزانہ بعد نماز عشاء اول تین ۳ بار درود شریف (نماز والا درود) پڑھیں اس کے بعد ایک سو ۱۰۰ بار

یَا مَجِیْدُ

پڑھیں۔ آخر میں تین ۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر برص سے نجات کی دعا کریں، پنج وقتہ نماز کی پابندی کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ برص کے داغ آہستہ آہستہ بالکل مٹ جائیں گے۔ یہ عمل مسلسل کریں ناغہ نہ کریں اور جب تک داغ دور نہ ہوں برابر کرتے رہیں۔

## بے جا بزدلی اور غلط خوف کا علاج

بعض مرتبہ آدمی بلاوجہ بزدلی کا شکار ہو جاتا ہے اور انجانا خوف اس پر طاری ہو جاتا ہے اس کے

سبب وہ چند آدمیوں کے سامنے بھی بات کرنے سے خود کو مجبور پاتا ہے۔ اور اگر کسی شادی بیاہ کی تقریب میں شرکت کا معاملہ ہو تو اس سے دل گھبراتا ہے اور اگر کوئی زور زور سے گفتگو کرے تو اس کا دل ہلنے لگتا ہے۔

اس کا آسان علاج یہ ہے کہ مذکورہ شخص ہر وقت باوضو رہے جب بھی وضو ٹوٹے فوراً وضو کر لے، وضو کر کے رات کو سوئے۔

دوسری بات یہ ہے کہ روزانہ ایک مرتبہ باوضو سورۃ یٰسین شریف پڑھ لے ناغہ نہ کرے۔

روزانہ صبح کی نماز کے بعد باوضو ایک سو بار

یَا مُؤْمِنُ

پڑھا کرے

اور عشاء کی نماز کے بعد باوضو ایک سو بار

یَا قَادِرُ

پڑھا کرے

اور چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے یعنی ہر حالت میں درود شریف (درود ابراھیمی) کا ورد رکھے اس کی کوئی تعداد مقرر نہیں ہے جتنا پڑھ سکے پڑھ لے۔

سب سے بڑی بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات کاملہ پر پورا بھروسہ کر کے اور یقین پکا کر کے عمل کرے



انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بزدلی اور بے جا خوف سے نجات حاصل ہوگی۔

## حافظہ تیز ہونے کے لئے

اگر کسی کا حافظہ کام نہ کرتا ہو یا وہ کوئی کتاب یا قرآن پاک یاد کر کے بھول جاتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔

نماز فجر کے بعد روزانہ باوضو سورۃ مدثر (پ ۲۹) پڑھا کریں۔ قرآن شریف میں دیکھ کر نہیں پڑھنی بلکہ زبانی بلا دیکھے پڑھنی ہے۔

دوسرے یہ کہ باوضو سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ (پ ۳۰) عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھ کر نہار منہ (ناشتہ سے قبل) پانی سے دھو کر پی لیں یہ عمل چالیس دن تک مسلسل بلا ناغہ کریں۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ قرآن حکیم بھی یاد ہوگا اور دیگر چیزیں بھی یاد رہیں گی۔ یہ بہت مجرب عمل ہے۔

سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْکَ
وِزْرَکَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَکَ ۙ وَرَفَعْنَا لَکَ

ذِكْرَكَ ۝ فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ
يُسْرًا ۝ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَإِلَىٰ رَبِّكَ
فَارْغَبْ ۝

## طبیعت میں استقلال اور غصہ میں کمی کا عمل

اگر کسی کو بات بات پر غصہ آتا ہو اور ذرا سی بات پر آپے سے باہر ہو جاتا ہو تو ایسی صورت میں کثرت سے درود شریف (درود ابراھیمی) نماز والا پڑھا کرے۔ اس میں وضو بے وضو کی قید نہیں ہے ہر وقت پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بے جا غصہ میں کمی آجائے گی اور طبیعت میں اعتدال پیدا ہوگا۔

طبیعت میں مستقل مزاجی کے لئے باوضو اول سات بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد ایک سو اسی بار

یَا وَدُوْدُ

پڑھیں۔ آخر میں سات بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل کسی بھی نماز کے بعد کیا جا سکتا ہے بہتر یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد کرے۔

اس عمل کی برکت سے انشاء تعالیٰ طبیعت میں مستقل مزاجی پیدا ہوگی اور ترقی کی راہیں کھلیں گی۔ شرط یہ ہے کہ عمل ہمیشہ کرتا رہے۔



## گھر میں دل نہ لگنا، لڑائی جھگڑا، بے روزگاری

کسی سفلی جادو اور گندے علم سے گھر بھر کا سکون برباد ہو جاتا ہے گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہے بات بات میں آپس میں اختلاف پیدا ہوتا ہے۔ ہر شخص گھر سے باہر خوش اور سکون سے رہتا ہے لیکن جیسے ہی گھر میں داخل ہوا کہ مزاج بگڑ جاتا ہے۔ بلا وجہ غصہ آتا ہے۔ لڑنے کو طبیعت چاہتی ہے۔ گھر میں بے رونقی اور بے برکتی رہتی ہے گھر کے افراد جو کچھ کماتے ہیں اسمیں گذارہ نہیں ہوتا اور بے روزگار ہوتے جاتے ہیں جہاں کامیابی کے لئے کوشش کرتے ہیں وہیں ناکامی ہوتی ہے۔ قرض کا بوجھ روز بروز بڑھتا جاتا ہے۔ ایسی صورت میں یہ عمل بہت مفید اور کامیاب ہے۔

سب سے پہلے سمندر کا یا دریا، یا سات کنویں کا پانی لاکر نل کے پانی میں ملاکر پورا گھر اس طرح دھوئیں کہ سارا پانی بہہ جائے۔

دوسری بات یہ کریں کہ باوضو خود یا کسی حافظ یا قرآن پڑھنے والے سے سورۂ بقرہ وقت مقررہ پر روزانہ اکتالیس ۴۱ دن تک پڑھوائیں اور ایک بڑے نئے کورے مٹکے کو دھوکر اس میں پانی بھر کر دم کرالیں اور وہ پانی چار وقت مکان کے ہر کونے میں چھڑکیں اور چار ہی وقت

سب گھر والوں کو پلائیں۔

نیز ہر جمعرات کو سورۂ یٰسین شریف تین مرتبہ باوضو خود پڑھیں یا کسی سے پڑھوا کر پانی پر دم کرائیں۔ سورۂ یٰسین شریف (پ ۲۲) پڑھنے سے پہلے گیارہ بار درود ابراھیمی (نماز والا درود شریف) اور یٰسین شریف ختم کرنے کے بعد گیارہ بار درود ابراھیمی پڑھیں پانی غسل خانے یا پاخانے میں نہ چھڑکا جائے البتہ باورچی خانے میں اور کمروں اور صحن میں چھڑکا جائے۔ چھڑکنے اور پانی پینے کے اوقات یہ ہیں۔

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل
۲۔ دوپہر زوال سے قبل (گیارہ بجے)
۳۔ بعد نماز عصر
۴۔ بعد نماز عشاء

گھر کا ہر بالغ فرد نماز باجماعت ادا کرے۔ نماز نہ ترک کرے نہ قضا کر کے پڑھے۔ ہر پنج وقتہ نماز کے بعد ایک تسبیح درود شریف کی پڑھے اور ایک تسبیح

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

کی پڑھے۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ گھر کے حالات بدل جائیں گے۔ روزگار کا انتظام ہو جائے گا گھر کی بے رونقی ختم ہو جائے گی تمام پریشانیوں اور



لڑائی جھگڑے سے نجات ملے گی۔

## امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی کے لئے

امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد باوضو ایک ۱۰۰ سو بار

یَا حَسِیْبُ

پڑھیں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ امتحان میں اچھے نمبروں میں کامیابی حاصل ہوگی شرط یہ ہے کہ یہ عمل مسلسل بلا ناغہ کیا جائے اور نماز کی پابندی کی جائے۔

اچھے کالج میں داخلہ کے لئے ایک ۱۰۰ سو بار

یَا عَظِیْمُ

ہر جمعرات کو بعد نماز عشاء باوضو پڑھ لیا کریں۔ اول و آخر سات بار درود شریف ضرور پڑھیں۔

## مقبولیت عامہ حاصل کرنے کے لئے

عام لوگوں میں خود کو پسندیدہ اور مقبول عام بنانے کے لئے مندرجہ ذیل نقش چاندی کی انگوٹھی پر پیر کے دن کسی باعمل عامل سے باوضو کندہ کرالے اور پھر اس انگوٹھی کو اپنے دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے برابر والی انگلی میں پہن لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ عوام سب اس کو چاہیں گے۔ اس سے محبت کریں گے اور عوام میں ایسے شخص کو زبردست مقبولیت حاصل ہوگی۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |

## لوگوں کی نظروں میں عظمت حاصل کرنا

کوئی شخص معاشرہ میں بے عزت ہو اور کوئی شخص اس کی عزت نہ کرتا ہو بلکہ اسے حقارت سے یاد کیا جاتا ہو تو معاشرہ میں عزت کا مقام حاصل کرنے کے لئے چاند کی شروع کی پہلی جمعرات سے یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں کی نظروں میں عزت و وقعت قائم ہوگی ہر شخص محبت کی نگاہ سے دیکھے گا۔

وہ عمل یہ ہے۔

بعد نماز عشاء باوضو اول گیارہ بار درود شریف (درود ابراھیمی) پڑھے اس کے بعد روزانہ ایک ہزار مرتبہ

یَا وَدُوْدُ

پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگے یہ عمل اکتالیس دن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی



حاصل ہوگی۔

## لوگوں کو اپنا مطیع کرنا

اگر لوگ مخالف ہوں اور ہر طرح سے مخالفت کرتے ہوں کسی طرح باز نہ آتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور پہلے ہر خالی خانے پر پانچ مرتبہ سورۂ نصر پڑھ کر دم کردے اس کے بعد بہتر (۷۲) بار

یَا بَاسِطُ

پڑھے اور پھر نقش بھر کر موم جامہ کرکے اس نقش کو اپنی ٹوپی میں سی کر سر پر رکھ لے۔ یا کسی بھاری وزن دار پتھر کے نیچے دبا دے یا آٹے میں لپیٹ کر گولی بنا کر دریا، نہر، چشمہ، سمندر میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند ہی دن میں سارے مخالف محبت کرنے لگیں گے۔ اور اطاعت گذاری اور فرمانبرداری اختیار کرلیں گے۔ وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یَا بَاسِطُ | ۳۰ |

سورۂ نصر یہ ہے۔

(اگلے صفحے پر)

سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ
يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ
رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۧ

## خلقت میں مقبولیت حاصل کرنا

چاند کی شروع کی پہلی شب جمعہ (جمعرات کے دن کے بعد والی رات) سے یہ عمل کرے۔ عمل یہ ہے۔

عشاء کی نماز کے بعد غسل کرے۔ سفید دھلے ہوئے کپڑے پہنے پھر دو نفل نماز پڑھے اس کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر ایک ہزار بار چہل کاف ایک ہی بیٹھک میں پڑھے پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے اکتالیس دن تک یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ تمام مخلوق اس شخص سے محبت کرے گی اس کو اپنا بڑا سمجھے گی اور اس کی بات میں وزن پیدا ہو جائے گا۔

چہل کاف یہ ہے۔

كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَا كَهَا كَكَمِيْنٍ
كَانَ مِنْ كَلْكَا تَكِرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ
تَحْكِيْ مُشَكْشَكَةً كَلَكْلُكٍ كَلْكًا كَفَاكَ مَا بِيْ كَفَاكَ
الْكَافُ كُرْبَتَهٗ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِيْ كَوْكَبَ الْفَلَكَا۔



## حب کا عمل

جنگلی کبوتروں کا ایک جوڑا پکڑ کر لائے۔ چاند کی بارہویں یا تیرہویں یا چودہویں رات آدھی رات کے بعد کسی پیپل کے درخت کے نیچے بیٹھ کر اس پیپل کے دس بارہ پتے توڑ کر لائے پھر ان پتوں پر کالی روشنائی سے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٠١٠ | ٦٠١٣ | ٦٠١٦ | ٦٠٠٢ |
| ٦٠١٥ | ٦٠٠٣ | ٦٠٠٩ | ٦٠١٤ |
| ٦٠٠٤ | ٦٠١٨ | ٦٠١١ | ٦٠٠٨ |
| ٦٠١٢ | ٦٠٠٧ | ٦٠٠٥ | ٦٠١٧ |

یہ نقش ہر ایک پتے پر الگ الگ لکھے پھر ان پتوں کو بچھا کر ان پر دونوں کبوتروں کو ذبح کرے (بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر ذبح کرے) اور ہر پتے پر خون ٹپکائے۔ پھر ان سب پتوں کو سکھا کر جلا دے اور ان کی راکھ محفوظ کر لے۔ اس کے بعد اس راکھ میں یہ تاثیر پیدا ہو گی کہ یہ راکھ جس شخص کے جسم پر۔ ہاتھ پر، پیشانی پر یا سر پر مل دے گا تو وہ عامل پر فریفتہ ہو گا۔

ف: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرنے کی اجازت ہے نا جائز مقصد کے لئے کرے گا تو ناکام

رہے گا اور نقصان اٹھائے گا۔ لہذا صرف جائز مقصد کے لئے کرے ورنہ اس عمل سے پرہیز کرے تاکہ تباہی سے بچ جائے۔

## عزیز خلائق بننے کا عمل

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ وہ لوگوں میں ہردلعزیز بن جائے اور ہر شخص اس کی عزت کرے اور اس کو عزت وتکریم سے دیکھیں۔ اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔

نیا چاند طلوع ہونے کے بعد پہلی جمعرات کو سفید نئے کپڑے پہنے پھر توت کے پانی سے مندرجہ ذیل آیات مبارکہ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مرد اپنی ٹوپی میں رکھ لے اور عورت اپنی چوٹی میں باندھ لے۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا میں خوب عزت پائے گا۔ وہ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَلَقَدۡ خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ مِنۡ سُلٰلَۃٍ مِّنۡ طِیۡنٍ ۚ ثُمَّ جَعَلۡنٰہُ نُطۡفَۃً فِیۡ قَرَارٍ مَّکِیۡنٍ ۪ ثُمَّ خَلَقۡنَا النُّطۡفَۃَ عَلَقَۃً فَخَلَقۡنَا الۡعَلَقَۃَ مُضۡغَۃً فَخَلَقۡنَا الۡمُضۡغَۃَ عِظٰمًا فَکَسَوۡنَا الۡعِظٰمَ لَحۡمًا ٭ ثُمَّ اَنۡشَاۡنٰہُ خَلۡقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحۡسَنُ الۡخٰلِقِیۡنَ ؕ



## تسخیر عالم کے لئے

دنیا کے لوگوں میں عزت کا مقام پانے اور تسخیر عالم کے لئے یہ عمل بہت مجرب اور فوراً اپنی تاثیر دکھانے والا ہے۔

چاند دکھائی دینے کے بعد پہلی جمعرات کو بعد نماز عشاء اول سات بار درود شریف پڑھے پھر سات بار درود شریف پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کرے۔ یہ عمل مسلسل سات دن تک کرنا ہے ناغہ نہیں کرنی۔ روزانہ اس روغن چنبیلی کو وقت ضرورت اپنے دونوں رخساروں اور ابروؤں پر ملے۔ جس کسی حاکم افسر کے پاس جائے گا وہ اس کی خوب عزت کرے گا۔ وہ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یٰۤاَیُّہَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰکَ شَاہِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیۡرًا ۙ وَّ دَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذۡنِہٖ وَ سِرَاجًا مُّنِیۡرًا ۝ وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ بِاَنَّ لَہُمۡ مِّنَ اللّٰہِ فَضۡلًا کَبِیۡرًا ۝ وَلَا تُطِعِ الۡکٰفِرِیۡنَ وَالۡمُنٰفِقِیۡنَ وَدَعۡ اَذٰىہُمۡ وَتَوَکَّلۡ عَلَی اللّٰہِ ؕ وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیۡلًا ۝

## مخلوق میں عزت وعظمت

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں

اور اسے محبت و پیار دیں تو اس کے لئے بعد نماز مغرب اول سات مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات مرتبہ یہ آیات مبارکہ پڑھے اس کے بعد سات مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس ۴۱ دن عمل کرنے کی برکت سے اس کے اثرات ظاہر ہوں گے اور خلائق کی نظروں میں عزت اور ہیبت پیدا ہوگی۔ یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ساری عمر باعزت رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْ يَاسِيْنَ ۝

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝

سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۝

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۝

سُوْرَةُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ قف هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ۝



# جسم کے ہر حصہ کا درد ختم

اگر کسی شخص کے جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہوتا ہو اور اس کے سبب بہت پریشان ہوتا ہو اور کام کاج مشکل ہو گیا ہو تو اس کے لئے باوضو چودہ سو ستر (۱۴۷۰) بار یہ آیت پڑھ کر تیل پر دم کریں اسی کے ساتھ ایک کورے مٹکے پانی پر بھی دم کر دیں۔

یہ تیل رات کو سوتے وقت جسم میں جہاں جہاں درد ہے ہلکی مالش کر لیں۔ دم کیا ہوا پانی تین گھونٹ رات کو سوتے وقت پی لیں۔ انشاء اللہ جسم کے ہر حصے کا درد ختم ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

# چہرے کی چھائیاں

بعض مرتبہ معدہ کی گرمی کے سبب چہرے پر چھائیاں ہو جاتی ہیں جس کے سبب چہرہ بدنما اور بدصورت ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل مفید ہے۔

لیموں کا عرق نکال کر اس پر وَصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کریں۔ یہ عرق سوتے وقت چہرے پر مل لیں کریں صبح کو اٹھ کر نیم گرم پانی سے وضو کریں۔ اکیس ۲۱ دن مسلسل یہ عمل کریں۔

انشاءاللہ تعالیٰ چہرے کی چھائیاں ختم ہوجائیں گی۔

## عورتوں کی بیماری

عورت کو حمل کے دوران بہت کمزوری ہو جاتی ہے اور اس کی طبیعت ہر وقت گری گری رہتی ہے۔ کام کاج کو دل نہیں چاہتا۔ ایسی صورت میں رات کو سوتے وقت ایک گلاس پانی کا بھر کر اس پر باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے عورت کو پلا دیا جائے۔

اوّل وآخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝



## ہر قسم کی بندش کھولنے کے لئے

آج کل حسد وبغض اور دشمنی کا دور دورہ ہے۔ ہر شخص دوسرے کو خوش حال، آرام سے رہنے نہیں دیتا اور اس فکر میں دبلا ہو ہوجاتا ہے کہ یہ شخص اس قدر دولت میں کیوں کھیل رہا ہے۔ اس کو کوئی بیماری کیوں نہیں ہے۔ اس کی سب لڑکیوں کی شادی کیوں ہوگئی اس کے سب لڑکے پڑھ لکھ کر برسرروزگار کیوں ہوگئے۔ بس یہ دکھ اسے چین نہیں لینے دیتا اور ہزاروں لاکھوں روپیہ اس شخص کی اور اس کی اولاد کی زندگی تباہ کرنے میں لگا دیتا ہے عاملوں، جادو سفلی کرنے والوں کی چوکھٹوں پر سر رگڑتا رہتا ہے کہ کسی طرح یہ خوش حال شخص فقر و فاقہ کا شکار ہو جائے اور اسے طرح طرح کی بیماریاں لپٹ جائیں جو لاعلاج ہوں۔

اگر اس طرح کوئی شخص یہ محسوس کرے کہ اس کا روزگار کم ہوتا جارہا ہے اس کی صحت گرتی جارہی ہے، اولاد نافرمان بن گئی ہے۔ لوگ اس سے ملنے سے گریز کرتے ہیں۔ گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔ جوان لڑکیاں شادی کی آس میں بڑھاپے کی حد میں داخل ہوگئی ہیں تو اسے چاہیئے کہ یہ عمل کرے تاکہ ہر قسم کے جادو سفلی کی کاٹ ہوسکے اور اس کی زندگی پھر سے کامیابی کی راہ پر رواں ہوجائے۔ عمل یہ ہے:

سب گھر والے نماز باجماعت کی پابندی کریں۔ اور اگر ممکن

ہو تو چالیس (۴۰) آدمی جمع کر کے ہر ایک آدمی سورۂ بقرہ ایک مرتبہ پڑھ کر ایک مٹکے پانی پر دم کرے اسی طرح چالیس آدمی سورۂ بقرہ پڑھ کر مٹکے پر دم کر دیں۔ اگر ایسا ممکن نہ ہو تو یہ کرے کہ خود ہی یا کسی حافظ سے سورۂ بقرہ اکتالیس (۴۱) دن پڑھوا لے اور سورۂ بقرہ پڑھ کر ایک مٹکے پانی پر روزانہ دم کرائے۔

اگر سورۂ بقرہ زبانی یاد نہ ہو تو قرآن شریف میں دیکھ کر بھی پڑھی جا سکتی ہے۔ عورت بھی پڑھ سکتی ہے، مرد، لڑکی، لڑکا بھی پڑھ سکتا ہے۔ ایک بوتل کے ڈھکن میں تین سوراخ کر کے اس کے ذریعہ یا گلاب پاش کے ذریعے پانی ہر کمرے، باورچی خانے کے کونوں میں چار وقت یہ پانی چھڑکیں اور چار وقت ہی سب گھر والوں کو یہ پانی پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے نوکریاں لگ جائیں گی، لڑکیوں کی شادی ہو جائے گی، لڑائی جھگڑا ختم ہو جائے گا۔ گھر میں اور آمدنی میں خیر و برکت ہوگی۔ تمام بیماریاں دُور ہو جائیں گی۔

چار وقت چھڑکنے اور پینے کے یہ ہیں:

۱۔ بعد نمازِ فجر ناشتہ سے قبل۔
۲۔ دوپہر کو گیارہ بجے۔
۳۔ بعد نمازِ عصر۔
۴۔ بعد نمازِ عشاء



اگر چار وقت نہ چھڑک سکے اور نہ چار وقت پی سکے تو صبح و شام ہی چھڑک لے اور پی لے۔

## حافظہ میں تیزی اور امتحان میں کامیابی

حافظہ میں ترقی اور تیزی کے لئے ہر پڑھا ہوا سبق یاد رہے ہر فرض نماز کے بعد سورۂ الم نشرح (پوری سورت) تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے۔

امتحان میں کامیابی کے لئے روزانہ بعد نمازِ عشاء ایک سو (۱۰۰) بار

یَا حَسِیْبُ

پڑھے اور سینہ پر دم کرلے۔ امتحان کے دوران کثرت سے یَا حَسِیْبُ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی حاصل ہوگی۔

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِىْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝



# نفرت کو محبت اور دشمنی کو دوستی میں بدلنا

اگر دو دوستوں میں باہمی اختلاف پیدا ہو گیا ہو یا دو خاندان میں کسی وجہ سے میل ملاپ ختم ہو گیا ہو اور آپس میں ملنا جلنا ختم ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں یہ عمل بہت مفید اور کارگر ہے۔

ایک کلو مصری یا شکر یا مٹھائی پر باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد پانچ سو بار:

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۝

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس مصری، شکر یا مٹھائی پر دم کر کے ناراض لوگوں کو کھلا دیں۔ اگر کھلانا ممکن نہ ہو تو سجدے کی حالت میں اکیلے کمرے میں تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑھ کر سجدے ہی میں ناراض لوگوں کی محبت اور میل ملاپ کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنی دور ہو کر دوستی میں بدل جائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

## سر کے بالوں کا جھڑنا

اکثر لڑکیوں کے سر کے بال جھڑنے لگتے ہیں بعض مرتبہ تو یہ دماغ کی کمزوری کا سبب ہوتا ہے۔ دوسرے کسی سحر، جادو، سفلی اور آسیبی اثرات کے سبب ہوتا ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بال جھڑنا بند ہو جائیں گے۔ عمل یہ ہے:



سرسوں یا کھوپرے کے تیل پر باوضو اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۂ وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی (پوری سورت، پارہ نمبر ۳۰) پڑھ کر دم کر لیں۔ اس تیل کی روزانہ سوتے وقت رات میں سر پر مالش کر لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کچھ دن عمل کرنے سے سر کے بال جھڑنا بند ہو جائیں گے اور اسی طرح اگر کسی کے داڑھی کے بال گرنے لگیں تو اس کے لئے بھی یہ عمل مفید ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی ۙ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰی ۙ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ
وَالْاُنْثٰٓی ۙ اِنَّ سَعْیَكُمْ لَشَتّٰی ؕ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰی وَاتَّقٰی ۙ
وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰی ۙ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْیُسْرٰی ؕ وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ
وَاسْتَغْنٰی ۙ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰی ۙ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰی ؕ
وَمَا یُغْنِیْ عَنْهُ مَالُهٗۤ اِذَا تَرَدّٰی ؕ اِنَّ عَلَیْنَا لَلْهُدٰی ۚۖ
وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰی ۝ فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰی ۚ
لَا یَصْلٰىهَاۤ اِلَّا الْاَشْقَی ۙ الَّذِیْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی ؕ وَسَیُجَنَّبُهَا
الْاَتْقَی ۙ الَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰی ۚ وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ
مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤی ۙ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰی ۚ وَلَسَوْفَ
یَرْضٰی ۚ

## حافظہ کی کمزوری دور کرنا

اگر کسی کا دماغ اور حافظہ کمزور ہو اور اسے سبق یاد نہ

ہوتا ہو تو اس کے لئے حافظہ کی کمزوری دُور کرنے کے لئے
اوّل باوضو گیارہ بار درُود شریف پڑھے اس کے بعد ایک
پاؤ روغن بادام ( بادام کے تیل ) پر اکتالیس ۴۱ بار سورۂ الم نشرح
پڑھ کر دم کرے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور دم
کرے۔ اس روغن بادام کو رات کو سوتے وقت ایک چمچہ
ایک کپ گرم دُودھ میں ڈال کر بچے کو پلائیں۔ انشاءاللہ تعالےٰ
دماغ کی کمزوری دور ہوگی اور بچہ کا حافظہ کام کرے گا۔ وہ
جو کچھ پڑھے گا یاد رہے گا۔ دُرود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ
عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ
عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

سورۂ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ
الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۭ فَاِنَّ مَعَ
الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۭ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ
وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ



# بے جا وہم کا علاج

بعض مرتبہ لوگوں کے وہم کا مرض بہت زیادہ بڑھ جاتا ہے
جس سے نہ صرف ان کی زندگی عذاب بن جاتی ہے بلکہ وہ دوسروں
کے لئے بھی عذاب بن جاتے ہیں۔ وہم کے سبب بار بار وضو کرنا
کپڑے پاک کرنا، کرسی، میز، پلنگ، مسہری، دری، چادر،
بستر سب بار بار پاک کرنا پھر بھی شک وشبہ دور نہیں ہوتا کہ
پاک ہوئے یا ابھی ناپاک ہیں ان کو بار بار پانی میں نکالنا اس
طرح سارا دن لگ جاتا ہے لیکن شک اور وہم پھر بھی باقی
رہتا ہے۔ گھر والے اس مرض سے پریشان اور مصیبت میں گھرے
رہتے ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے اس سے وہم کا
مرض ہمیشہ کے لئے دور ہو جاتا ہے۔

مریض خود پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرلے یا کسی سے پڑھوا کر
پانی پر دم کرا کے وہ پانی پی لے۔ وہ عمل یہ ہے:

رات کو سوتے وقت ایک سو بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ
اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھ کر سینے پر دم کرلیں اور اسی
طرح صبح کو بعد نماز فجر ایک سو بار اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ
الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ پڑھ کر سینے پر دم کرلیں۔ اکتالیس (۴۱) دن
بلاناغہ یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہم کا مرض بالکل ختم
ہو جائے گا۔

## لڑکے لڑکیوں کی شادی کا عمل

بعض مرتبہ کچھ مجبوریوں کے سبب بہت سے لڑکے اور لڑکیاں کنوارے رہ جاتے ہیں۔ ان کی شادی میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے:

شادی کے لئے ہر بدھ کو یا ہر جمعہ کے دن بعد نمازِ عصر باوضو سورۂ یوسف (پ۱۲) کی تلاوت کرے۔ لڑکا یا لڑکی خود پڑھ لے یا گھر کا کوئی فرد پڑھ لے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی کوئی مناسب رشتہ ہو جائے گا۔

## گھر میں رزق کی فراوانی

گھر میں رزق کی کمی محسوس ہو یا گھر میں برکت نہ ہو جس کے سبب ہاتھ تنگ رہتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ رات کو عشاء کی نماز کے بعد اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر ایک سو بار یَا وَاسِعُ پڑھے اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دُعا کرے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن تک کرے انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں برکت ہوگی اور رزق زیادہ تعداد میں حاصل ہوگا۔ نیز برکت کے لئے سب گھر کے افراد نماز کی پابندی کریں۔

## دردِ سر کا علاج

سر کے درد سے نجات کے لئے سُورۂ کوثر (پ۳۰) پوری سُورۃ



باوضو سات بار پڑھ کر کوئی شخص سر میں دم کر دیا کرے ورنہ خود سات بار پوری سورت پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے تمام سر پر پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کرنے سے سر کا درد دُور ہو جائے گا۔

نیز یہ کہ مندرجہ ذیل حروف:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پڑھ کر ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں سی کر سر میں یا ٹوپی میں اور عورت ہے تو چوٹی میں باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے بھی سر میں درد نہ ہوگا۔

وہ حروف یہ ہیں:

د م ہ م ل ۃ

سورۂ کوثر یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ۝

اِنَّ شَانِئَکَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## اوپری (آسیبی) اثرات سے نجات

بعض مرتبہ آسیبی اثرات کے سبب کچھ نہ کچھ پریشانیاں بیماریاں اور وہمی خیالات پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ آدمی کو ایک پریشانی سے نجات نہیں ملتی کہ مزید دو پریشانیاں پیدا

ہوجاتی ہیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ آسیبی اثرات ختم ہوجائیں گے اور طرح طرح کے وہم اور قسم قسم کی بیماریوں سے نجات حاصل ہوگی۔ باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھیں پھر گیارہ بار سورۂ مزمّل پڑھیں پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور ایک بوتل پانی پر دم کرلیں پھر اس پانی کو چار وقت پی لیں۔ ۱۔ صبح ناشتہ سے قبل

۲۔ گیارہ بجے دن

۳۔ بعد نماز عصر

۴۔ بعد نماز عشاء۔

یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کریں۔ نماز کی پابندی کریں اور روزانہ ایک بار سورۂ یٰسین شریف کی تلاوت کرلیا کریں۔ اگر خود پڑھنا نہ جانتا ہو تو کسی دوسرے سے پڑھوالے اور پانی پر دم کرالے اسی طرح سورۂ یٰسین شریف کی تلاوت بھی کسی سے کرالے۔

## احتلام کا علاج

چڑھتی عمر میں اکثر نوجوانوں کو احتلام کا مرض ہوجاتا ہے اس کا آسان علاج یہ ہے کہ رات کو سوتے وقت دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی (انگوٹھے کے برابر والی انگلی) سے اپنے پیٹ پر

عمر فاروق اعظم رضؓ



لکھ لیا کریں بغیر روشنائی کے صرف انگلی سے لکھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ چالیس ۴۰ دن یہ عمل کرنے سے اس بیماری سے نجات مل جائے گی۔ یہ عمل مجرب اور آزمودہ ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے شیطان بہت ڈرتا تھا اسی طرح ان کے نام سے بھی بہت ڈرتا ہے۔ اس نام کی برکت سے وہ انسان سے دُور رہے گا۔

## خونی بواسیر سے نجات

خونی بواسیر کا مرض بہت خطرناک ہے اس سے انسان کا خون بہہ جاتا ہے اور کمزوری بہت محسوس ہوتی ہے۔ اس کا فوری علاج کرانا ضروری ہوتا ہے۔ یہ روحانی عمل بہت آسان اور قابلِ عمل ہے۔ اس عمل کو اکتالیس ۴۱ دن کرنے سے انشاءاللہ خونی بواسیر سے نجات حاصل ہوگی۔ عمل یہ ہے:

ہر فرض نماز کے بعد صرف ایک بار سورۃ اعلیٰ (پ ۳۰) پڑھ لیا کرے۔ سورۃ اعلیٰ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ۙ الَّذِيْ خَلَقَ فَسَوّٰى ۙ وَالَّذِيْ قَدَّرَ فَهَدٰى ۙ وَالَّذِيْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ۙ فَجَعَلَهٗ غُثَاۗءً اَحْوٰى ۭ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ۙ اِلَّا مَا شَاۗءَ اللّٰهُ ۭ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى ۭ وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ۚ فَذَكِّرْ

اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى ۝ سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ۝ وَيَتَجَنَّبُهَا الْاَشْقَى ۝ الَّذِىْ يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرٰى ۝ ثُمَّ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ۝ وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى ۝ بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ۝ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ۝ اِنَّ هٰذَا لَفِى الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ۝ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى ۝

## دوکان کی ترقی

بعض مرتبہ دوکان اور کاروبار ایک دم سے ٹھپ ہوجاتا ہے اور سارا سارا دن بیٹھ کر دوکاندار پریشان ہوجاتا ہے لیکن گاہک نہیں آتا۔ دوکان کی آمدنی اتنی کم ہوجاتی ہے کہ دوکان کا کرایہ اور گھر کا خرچ نکالنا مشکل ہوجاتا ہے۔ ایسی صورت میں یہ عمل بہت مجرب ہے۔ کسی نیک آدمی کے کُرتے کا ایک ٹکڑا اس سے مانگ لیں اس کو دھو کر سکھا دیں۔ سوکھنے کے بعد اس کپڑے کے ٹکڑے پر یہ آیت باوضو لکھیں اور تعویذ کی شکل میں لپیٹ کر دوکان میں لٹکا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دوکان چل پڑے گی۔ اور اس قدر خیر و برکت ہوگی کہ نہال ہوجائیں گے یہ عمل ہر کاروباری شخص کرسکتا ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝



## قوت حافظہ کے لئے

جس کا حافظہ کمزور ہو جو یاد کرتا ہو بھول جاتا ہو اس کے سبب پڑھائی کا بہت حرج ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ تیز ہوگا۔ بلکہ جو کچھ یاد کرے گا۔ وہ یاد رہے گا۔ وہ عمل یہ ہے:

جس کا حافظہ کمزور ہو تو اس کو چاہیئے کہ سات روز تک مندرجہ ذیل آیات کو روٹی کے ٹکڑے یا بسکٹ پر باوضو کالی روشنائی سے لکھے اور روزانہ وہ ٹکڑا یا بسکٹ نہار منہ کھاتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ حافظہ انتہائی تیز ہوجائے گی۔

آیات کے لکھنے کی ترتیب یہ ہے:

ہفتہ کے دن: فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ۔

اتوار کے دن: رَبِّ زِدْنِىْ عِلْمًا ۝

پیر کے دن: سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ۝۔

منگل کے دن: اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى ۝

بدھ کے دن: لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ۝

جمعرات کے دن: اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ۝

جمعہ کے دن: فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۝

لگاتار چار ہفتے تک یہ عمل کریں۔ جس ترتیب سے لکھیں اسی ترتیب سے کھائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ عمل کرنے والا جو کچھ پڑھے

گا نقش ہو جائے گا اور یاد رہے گا۔

## ناف کو درست کرنا

اس نقش کو باوضو بناکر موم جامہ کرکے ناف پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ٹلی ہوئی ناف اپنی جگہ پر آجائے گی۔ لیکن شرط یہ ہے کہ تعویذ بالکل ناف پر باندھا جائے۔ اگر تعویذ ناف سے دوسری طرف چلا گیا تو ناف بھی اُدھر ہی چلی جائے گی۔ لہٰذا اس کا بہت خیال رکھا جائے۔ یہ نقش مسلسل چالیس۴۰ روز تک باندھا جائے کہ ناف اپنی جگہ پر مضبوط ہو جائے۔ وہ نقش یہ ہے:



اس نقش کو بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک گول دائرہ بنالیں پھر اس کے چاروں طرف چار مرتبہ یاغفورُ و لکھیں اور انیس۱۹ مرتبہ لفظ لو لکھدیں اور اس نقش کو موم جامہ کرکے ناف پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اگر ناف ٹلی ہوئی ہوگی تو درست ہو جائے گی۔



## دانت کے درد کا علاج

دانت کے درد کی تکلیف کو دور کرنے کے لئے یہ عمل بہت مجرّب ہے اس طرح کیلنے سے دانت کا درد کافور ہو جاتا ہے۔ دانت کو کیلنے کی ترکیب یہ ہے:

پاک زمین پر کچھ ریت ڈال دیں اور شہادت کی انگلی (دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے برابر والی انگلی) سے یا پاک لکڑی سے یہ حروف لکھیں:

ا ب ج د ہ و ز ح ط ی

اس کے بعد سب سے پہلے حرف پر لکڑی، کیل، چاقو یا چھری کی نوک رکھ کر اسے دبائیں اور سورۂ فاتحہ ایک بار پڑھیں پھر لکڑی یا کیل سے حرف پر زور دیں اور اس سے درد کی بابت دریافت کریں۔ جس کے دانت میں یا داڑھ میں درد ہو رہا ہے مریض اپنی انگلیوں سے اس دانت یا داڑھ کو پکڑلے۔ جس کے دانت یا داڑھ میں درد ہے اس سے دریافت کرے کہ درد میں اب کوئی کمی ہوئی یا نہیں اگر درد باقی ہے تو مریض اپنی داڑھ کو جہاں درد ہے دو انگلیوں سے پکڑلے اور عامل دوسرے حرف پر لکڑی رکھے اور اسی طرح اس لکڑی سے حرف پر زور دے کر سورۂ فاتحہ دو مرتبہ پڑھے اور پھر مریض سے درد کی بابت دریافت کرے۔ مریض دانت سے انگلی ہٹا کر

بتائے کہ اب درد ہے یا نہیں۔ اگر درد موقوف ہو گیا تو ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح ہر اگلے حرف پر سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ اور زیادہ پڑھ کر مریض سے دریافت کرے۔ اسی طرح عمل کرتا جائے انشاء اللہ تعالیٰ آخری حرف تک پہنچنے سے پہلے ہی درد ختم ہو جائے گا۔ یہ بارہا کا آزمودہ نسخہ ہے اور بہت ہی مجرب عمل ہے۔ سورۃ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۭ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۭ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّاۗلِّيْنَ

## جسمانی کمزوری کا علاج

بعض مرتبہ تھوڑے تھوڑے عرصہ کے بعد صحت بگڑتی رہتی ہے اور انسان بہت زیادہ کمزوری محسوس کرتا ہے۔ اس کمزوری اور طرح طرح کی بیماریوں کے دفعیہ کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ صحت بحال ہو جائے گی۔ اور ہر قسم کی کمزوری دور ہو جائے گی وہ عمل یہ ہے:

باوضو سورۂ یٰسین شریف اس ترکیب سے پڑھیں کہ ہر

مُّبِيْنٍ



کے لفظ پر سات بار سورۂ فاتحہ پڑھیں اسی طرح سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر ختم کرلیں اور ایک بوتل میں پانی بھر کر اس پر دم کردیں۔ پھر اس پانی کو صبح نہار منہ اور سوتے وقت ایک ایک گھونٹ پی لیا کریں۔ اکیس(۲۱) روز مسلسل یہ پانی استعمال کریں انشاءاللہ تعالیٰ کمزوری دور ہو جائے گی۔ اگر اکیس(۲۱) دن میں یہ بیماری اور کمزوری دور نہ ہو تو دوبارہ اسی طرح پڑھ کر اکیس(۲۱) دن پھر استعمال کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بیالیس(۴۲) دن کے استعمال پر ہر قسم کی بیماری سے نجات حاصل ہوگی اور جسم کی کمزوری اور نقاہت ختم ہو کر بدن میں چستی اور پھرتی پیدا ہو جائے گی۔

## دبلے پن کا علاج

بعض مرتبہ بہت دبلا پن اور دھان پان آدمی سب کی تضحیک اور ہنسی کا باعث بنتا ہے۔ جسمانی کمزوری دور کرنے کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔

دبلے پتلے آدمی اپنے نام کے اعداد کے برابر روزانہ سوتے وقت " یَا قَوِیُّ " پڑھا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند ماہ اس عمل کی پابندی کرنے سے جسم موٹا اور فربہ ہو جائے گا اور دبلا پن ختم ہو کر بدن میں چستی پیدا ہوگی۔

## حکیم، ڈاکٹر، وید، عامل کے ہاتھ میں شفاء

بعض مرتبہ حکیم، ڈاکٹر، وید، عامل ہر طرح سے باکمال اور اپنے فن کے ماہر ہوتے ہیں لیکن ان کے ہاتھ میں شفاء نہیں ہوتی۔ وہی دوائیں جو یہ حکیم، ڈاکٹر، وید تجویز کرتے ہیں کوئی دوسرا کرے تو مریض صحتیاب ہوجاتا ہے۔ لیکن ان کا سارا کمال دھرا کا دھرا رہ جاتا ہے۔ ہاتھ میں شفاء کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔

سب سے پہلے معالج جسمانی ہو یا معالج روحانی، تکبّر اور غرور نہ کرے اور بدنیت نہ بنے اور اپنے گناہوں سے توبہ کرے۔ نماز کی پابندی کرے۔ اللہ تعالیٰ سے ہر وقت اس کی رحمت اور ہاتھ میں شفاء کی دُعا کرتا رہے۔ اس کے بعد صدقہ، خیرات اور غرباء کی مالی امداد کرتا رہے۔ ہر ماہ تین پرندے۔ طوطے، چڑیا، پدی خرید کر آزاد کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند ماہ اس طرح کرنے سے شفاء کا سلسلہ شروع ہوجائے گا اور لوگ ہر طرف سے آنے لگیں گے اور حکمت و ڈاکٹری کی خوب شہرت ہوجائے گی۔

## تعلیم سے دِل اُچاٹ ہونے کا علاج

بعض مرتبہ کسی بچے یا بڑے کا تعلیم سے دل اُچاٹ ہوجاتا ہے۔ کتنا ہی مارو پیٹو، سزا دو وہ پڑھنے پر آمادہ نہیں ہوتا



اور گھر سے بھاگنے لگتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

ایک بوتل پانی پر باوضو اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں درمیان میں تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھ کر دم کرکے رکھ لیں اور روزانہ سوتے وقت تین گھونٹ پانی اس بچے کو پلادیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس (۴۱) دن پانی پلانے کے بعد اس کو تعلیم کا شوق پیدا ہوگا اور بُری عادتوں سے بھی نجات حاصل ہوگی۔

## گھر کو جنّات سے پاک کرنا

بعض مرتبہ خالی مکان پر جنّات قبضہ کرلیتے ہیں۔ جب کوئی شخص اس مکان میں رہائش اختیار کرتا ہے تو یہ اسے طرح طرح سے تنگ کرتے ہیں۔ آئے دن لوگ مکان میں آتے ہیں اور چند دن کے بعد رخصت ہوجاتے ہیں۔ اس کا مستقل علاج یہ ہے کہ چالیس (۴۰) حفاظ قرآن پاک کو جمع کرکے ان سے ایک ایک مرتبہ سورۃ بقرہ پڑھوائی جائے سب الگ الگ کمروں میں بلند آواز سے پڑھیں اور ایک کورے نئے مٹکے کو دھوکر پاک کرکے اس میں پانی بھر کر سب حافظوں سے دم کرا کر رکھ لیں، وہ پانی غسل خانہ اور بیت الخلاء کو چھوڑ کر سب کمروں، صحن، باورچی خانے کے کونوں میں چار

وقت ہلکا ہلکا چھڑکا جائے ۔ یہ پانی اکتالیس (۴۱) دن تک مسلسل چھڑکیں ناغہ نہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تمام جن اس مکان سے نکل جائیں گے۔ اگر چالیس (۴۰) حفاظ کا انتظام نہ ہو سکے تو کسی ایک حافظ یا ناظرہ خواں کو مقرر کردیں جو روزانہ وقت مقررہ پر ایک بار سورۂ بقرہ پڑھ کر پانی کے مٹکے پر دم کردیا کرے اسی میں سے پانی لے کر چار وقت چھڑک دیا کریں۔ پانی چھڑکنے کے چار وقت یہ ہیں:

۱۔ صبح آٹھ بجے
۲۔ دوپہر بارہ بجے
۳۔ شام کو بعد نماز عصر
۴۔ بعد نماز عشاء

## قوتِ حافظہ اور امتحان میں کامیابی

بعض مرتبہ ذہین اور پڑھائی کے شوقین بچے قوتِ حافظہ کی کمزوری کا شکار ہو جاتے ہیں۔ اس سے ان کی تعلیم اور ترقی متاثر ہوتی ہے۔ وہ جس معیار پر پہنچنا چاہتے ہیں اس میں حافظہ کی کمزوری رکاوٹ بن جاتی ہے۔

حافظہ کی کمزوری دور کرنے کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔ عمل یہ ہے:

ایک بوتل میں پانی بھر کر باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف



پڑھیں۔ اس کے بعد تین سو (۳۰۰) بار سورۂ الم نشرح (آخر تک) پڑھیں آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں پانی پر دم کردیں۔ اس پانی کو سوتے وقت تین گھونٹ پلا دیا کریں۔ یہ پانی مسلسل (۴۱) اکتالیس دن پلائیں۔ صرف ایک دفعہ کا پڑھا ہوا پانی اکتالیس دن استعمال کریں۔

صبح نہار منہ بھنے ہوئے چنے پابندی سے کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ حافظہ تیز ہوگی۔ پڑھا ہوا یاد رہے گا۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْٓ أَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَإِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

امتحان کے شروع ہونے سے چند دن قبل بلاتعداد:

يَا حَسِيْبُ

پڑھتا رہے۔ اور امتحان کے کمرے میں بھی اس کو پڑھتا رہے۔ جب پرچہ شروع کرے تب پڑھنا بند کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے کامیابی ہوگی۔

تنبیہ: صرف وظیفہ کی بنیاد پر امتحان میں کامیابی کی امید رکھنا غلط ہے۔ اپنی کتابوں کو خوب اچھی طرح سے یاد کیا کرے امتحانی تیاری

مکمل کرکے وظیفہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت اونچے نمبروں سے کامیابی حاصل ہوگی۔ پہلے اسباب اختیار کرو کہ دنیا اسباب کا ذریعہ ہے پھر اللہ رب العزت کی ذات پر مکمل بھروسہ کرکے ذکرِ الٰہی کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی مدد طلب کرو۔

## بچہ کا بار بار گھر سے باہر نکل جانا

بعض بچے باہر گھومنے اور باہر جانے اور کھیلنے کے اس قدر عادی ہوجاتے ہیں کہ انہیں نہ بھوک پیاس کا احساس ہوتا ہے اور نہ ہی گھر جانے کا خیال آتا ہے۔ گھر والے اس کا انتظار کر کر کے پریشان ہوجاتے ہیں۔ ایسی صورت میں رات کو جب بچہ سوجائے تو سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ تین سو بار پڑھ کر اس بچے پر دم کردیا کرے۔ گیارہ دن لگاتار یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ گھر میں رہنے لگے گا۔

## دوکان چلنے کے لئے۔ دوکان مکان کی بندش

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور دوکان میں اس طرح لگائے کہ نقش دروازے کے مقابل ہو۔ اگر گھر کی بندش کی ہوئی ہے تو کمرے کے دروازے کے سامنے والی دیوار پر لگادیں۔ اگر بندش ہوگی کھل جائے گی جادو سفلی ہوگا اس کا اثر باطل ہوجائے گا۔ دوکان خوب چلے گی۔ منافع بہت ہوگا۔



یہ نقش کچی کالی روشنائی اور لکڑی کے قلم سے موٹے حروف سے لکھے۔ نقش معظم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| یَا اَللّٰہُ | یَا رَحْمٰنُ | یَا رَحِیْمُ |
| یَا مَالِکُ | یَا رَزَّاقُ | یَا قَادِرُ |
| یَا رَزَّاقُ | قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ | یَا رَزَّاقُ |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ | یَا رَزَّاقُ | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ |
| یَا رَزَّاقُ | اَللّٰہُ الصَّمَدُ | یَا رَزَّاقُ |

## نوکری کی تلاش

جو شخص روزگار کے سلسلے میں پریشان ہو اور چاہتا ہو کہ جلد نوکری لگ جائے یا نوکری سے برخاست کردیا گیا ہو اور چاہتا ہو کہ جلد ملازمت بحال ہوجائے تو اسے چاہیئے کہ اوّل تین روزے رکھے اور روزے کی حالت میں سات بار یہ درود شریف پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

اس کے بعد نماز فجر میں روزانہ تین دن تک دس ہزار مرتبہ روزانہ

یَا رَزَّاقُ

پڑھے اس کے بعد یہ درود شریف سات بار پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ملازمت مل جائے گی یا ملازمت سے برخاست ہوا ہے تو ملازمت بحال ہوجائے گی۔

## بیکار، بے روزگار، ملازمت سے برخواست

جو شخص بیکار ہو، بے روزگاری کے سبب پریشان رہتا ہو یا ملازمت سے نکال دیا گیا ہو اب پریشانی میں مبتلا ہو، گذارے کی دوسری شکل موجود نہ ہو۔ اس عمل کی برکت سے باعزت روزگار مل جائے گا۔ اس کے لئے سب سے پہلے ان تین اسماء کی زکوٰۃ ادا کرے وہ اسماء یہ ہیں:

یَا سَمِیْعُ - یَا وَاسِعُ - یَا رَزَّاقُ

زکوٰۃ کا طریقہ ترکِ حیوانات کے ساتھ یَا سَمِیْعُ کو ایک سو اکیانوے (۱۹۱) بار یَا وَاسِعُ کو ایک سو اڑتالیس (۱۴۸) بار اور یَا رَزَّاقُ کو تین سو انیس (۳۱۹) بار ایک ہی بیٹھک میں پڑھے۔ پڑھتے وقت لوبان کی دھونی دیتا رہے۔ اس طرح کہ لوہے کے برتن میں کوئلے جلاکر رکھ لے اور تھوڑی تھوڑی دیر بعد اس پر پسا ہوا لوبان چھڑکتا رہے اس طرح چالیس دن تک بعد نماز عشاء باوضو پڑھ کر چلّہ ختم کرے اور چھوٹے بچّوں کو شیرینی (مٹھائی) تقسیم کردے۔ اس طرح تینوں اسموں کا عامل ہوجائے گا۔ پھر بوقت ضرورت اپنے لئے یا کسی ضرورت مند کے یہی تین اسماء باوضو تین روز یا سات روز اسی تعداد میں پڑھے گا تو فوراً ملازمت ملے گی۔
جب کسی دوسرے کے لئے پڑھے تو اس کے لئے عمل ختم ہونے کے بعد یہ کلمات کم ازکم تین مرتبہ ہاتھ اٹھاکر زبان سے ادا کرے۔



وہ الفاظ یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ انْصُرْ فلاں بن فلاں۔ فلاں کی جگہ ضرورت مند کا نام لے اور بن کے بعد جو فلاں ہے اس کی جگہ اس کی والدہ کا نام لے مثلاً:

بشیر احمد بن شمیم بانو

انشاء اللہ تعالیٰ سات روز کے اندر اندر ملازمت مل جائے گی یا کسی اچھے روزگار کا انتظام ہوجائے گا۔ ترک حیوانات کا مطلب ہے کہ چلّے کے دوران ان چیزوں سے پرہیز کرے۔
ہر قسم کا گوشت، مرغی، انڈا، دودھ، گھی، دہی، چمڑے کی جوتی چمڑے کے ڈول سے کھینچا ہوا پانی، مٹھائی، پکوان تیل۔ کھیر، زچہ خانہ میں جانا۔ موت میں جانا ان سب باتوں کا پرہیز ہے۔

## ملازمت کے لئے

یہ عمل ملازمت کے لئے بے نظیر ہے۔ اگر کوئی شخص کام کرنا چاہتا ہے اور بیکاری پیچھا نہیں چھوڑتی اس وقت یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ ملازمت ضرور ملے گی اور اچھی ملازمت ملے گی یا پھر غیب سے کاروبار کے لئے رقم کا بندوبست ہوجائے گا۔ جب پریشانیاں حد سے زیادہ بڑھ جائیں اور تلاش کے باوجود بھی کہیں ملازمت نہ ملے تو مندرجہ ذیل نقش کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل کرے۔ اس نقش کے لکھنے میں کوئی پرہیز اور پابندی نہیں ہے۔ البتہ اس نقش کے وسیلے

سے ملازمت یا روزگار تلاش کرنے والا نماز کا پابند ہو جائے پنجوقتہ نماز پابندی سے ادا کرے۔ با جماعت نماز پڑھے تو بہت بہتر ہے۔ اس نقش کو ہمیشہ باوضو لکھے۔ اس نقش کو پہلے دن ایک نقش لکھے دوسرے دن دو۲ نقش لکھے، تیسرے دن تین نقش لکھے اسی طرح روزانہ تعداد بڑھاتا جائے اور جب بیسویں۲۰ دن بیسواں نقش لکھ لے اور آٹا گوندکر اس میں آٹے کی گولیاں بنا کر ان میں الگ الگ ایک ایک نقش لپیٹ کر سمندر، دریا، تالاب، نہر یا جھیل میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عرصہ میں ملازمت مل جائے گی اور روزگار کا انتظام ہو جائے گا۔

خدانخواستہ اگر بیس۲۰ دن میں کوئی صورت ملازمت کی نظر نہ آئے تو اگلے دن پھر بیس۲۰ نقش لکھے اس کے بعد اگلے دن انیس۱۹ نقش لکھے اسی طرح ایک ایک نقش گھٹا کر (کم کر کے) لکھے یہاں تک کہ آخری دن ایک نقش لکھ کر ان سب نقوش کو آٹے کی گولیوں میں رکھ کر اسی طرح سمندر قریب ہو تو اس میں ڈال دے ورنہ جھیل یا نہر یا دریا یا تالاب میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اب ضرور ملازمت ملے گی یا کاروبار کے لئے رقم کا انتظام ہو جائے گا۔ یہ عمل بے حد مجرب ہے اور جب بھی اس کا تجربہ کیا گیا ہمیشہ کامیابی حاصل ہوئی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۴ | ۱۰ |
| ۱۱ | | ۲ |
| ۳ | | ۸ |

۳ (دائیں) — ۴ (بائیں) — ۲ (نیچے)



## مال و زر میں اضافہ کے لئے

اس نقش کو کسی سنار سے باوضو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرالے اور اس انگوٹھی کو ہمیشہ سیدھے ہاتھ میں پہنے (انگوٹھے کے برابر والی کلمے کی انگلی میں)، پہنے اس انگوٹھی میں چونکہ قرآنی آیت کندہ ہوگی اس لئے ناپاک حالت میں نہ پہنے اور نہ بیت الخلاء میں پہن کر جائے بلکہ ناپاک حالت میں فوراً انگوٹھی اتار دے اسی طرح بیت الخلاء میں جاتے وقت اُتار کر جائے۔ اگر کبھی بھول سے کوئی بداحتیاطی ہو جائے تو اس آیت کو جو اس انگوٹھی پر کندہ ہے ایک سَو بار پڑھے۔ اوّل و آخر تین تین بار درُود شریف پڑھ کر اس انگوٹھی پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ انگوٹھی پھر مؤثر ہو جائے گی۔ وہ آیت جو انگوٹھی پر لکھی جائے گی یہ ہے۔

فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ط اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ۙ يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا ۙ وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا ؕ

انگوٹھی پر نقش اس طرح بنایا جائے۔

| | |
|---|---|
| فق | لت |
| استغف | فروا |
| رب | کم |
| ان | ہ |
| ک | ان |
| غف | ارًا |
| ر | رسل |
| السّ | ماء |

## گھر میں خیر و برکت کے اثرات ظاہر ہونا

جو شخص یہ چاہے کہ اس کے گھر میں خیر و برکت پیدا ہو۔ اور گذارہ بآسانی ہو۔ کسی کی محتاجگی باقی نہ رہے۔ اسے چاہیئے کہ وہ باوضو بعد نماز فجر ساٹھ بار یہ اسماء مبارکہ پڑھے۔ اوّل ایک بار درود شریف پڑھ کر گھر میں خیر و برکت کی دعا کر لیا کرے۔ وہ اسماء یہ ہیں:

یَا اَللّٰہُ - یَا سَمِیْعُ - یَا عَلِیْمُ - یَا سَرِیْعَ الْحِسَابِ - یَا وَاسِعُ - یَا عَدْلُ - یَا عَظِیْمُ - یَا مُتَعَالُ - یَا عَزِیْزُ - یَا غَفُوْرُ - یَا بَاعِثُ - یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ - یَا رَافِعُ - یَا مُعِیْدُ - یَا مَانِعُ - یَا نَافِعُ - یَا جَامِعُ - یَا بَدِیْعُ -



## مرض معلوم کرنے کا عمل

مریض کے پاؤں کے ناخن سے لے کر سر تک ایک نیلے رنگ کا ڈورا (موٹا دھاگہ) ناپ لیں۔ پھر سات (۷) مرتبہ اس پر سورۂ مزمل (پ ۲۹) پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ پھر دوبارہ اس ڈورے کو ناپیں۔ اگر چھوٹا ہو جائے تو سحر ہے اور اگر بڑھ جائے تو جن وغیرہ کا اثر ہے۔ جوں کا توں (برابر) رہے تو جسمانی بیماری ہے۔



## بانجھ عورت کے لئے

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اولاد سے محروم ہو تو اسے چاہیئے کہ سات روزے مسلسل رکھے درمیان میں ناغہ نہ کرے اور روزانہ روزہ کھولنے سے قبل باوضو

یَا مُصَوِّرُ

اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے رکھ لے اور اسی پانی سے روزہ افطار کرے۔ اس دوران میاں سے قربت کرتی رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ عورت حاملہ ہوگی اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے نیک لڑکا پیدا ہوگا۔

## سخت سے سخت مشکل آسان

اگر کوئی شخص کسی مشکل میں پھنس گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اس مشکل سے آسانی سے نجات مل جائے تو اسے چاہیئے کہ روزانہ سات دن تک ایک وقت مقرر کر کے اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر پانچ ہزار بار

یَا مُصَوِّرُ

پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مشکل کے آسان ہونے کی دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی مشکل آسان ہوگی یہ عمل قرض سے نجات حاصل کرنے، مقدمہ میں کامیابی کے لئے اور مفرور یا غائب کی واپسی کے لئے کیا جائے تو بھی کامیابی ہوگی۔

## گم شدہ اور بھاگے ہوئے کی واپسی

اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو یا غائب ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو بنائیں اور نقش کے نیچے مفرور یا غائب کا نام اس کی والدہ کے نام کے ساتھ لکھیں اور اسے ہرے کپڑے میں لپیٹ کر کسی پھل دار درخت پر اس طرح لٹکا دیں کہ ہوا سے نقش ہلتا رہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳ | ۸۷ | ۹۰ | ۷۶ |
| ۸۹ | ۷۷ | ۸۲ | ۸۸ |
| ۷۸ | ۹۲ | ۸۵ | ۸۱ |
| ۸۶ | ۸۰ | ۷۹ | ۹۱ |

## زبردست آسیب کا آسان علاج

جس گھر میں آسیبی اثر ہو یا کسی لڑکے یا لڑکی پر جن بھوت پریت آسیب کا اثر ہو اس گھر میں ایک وقت مقررہ پر باوضو سورہ بقرہ پڑھی جائے اور ایک کورے اور نئے مٹکے میں پانی بھر کر اس پر دم کیا جائے۔ سب گھر کے افراد اس پانی کو چار وقت پیئیں اور مریض کو ہر وقت جب بھی پیاس لگے وہ پانی پلائیں اور چار وقت مکان کے ہر ہر کونے میں وہ پانی چھڑکیں صرف غسل خانہ اور بیت الخلاء میں نہ چھڑکیں، اسٹور، باورچی خانہ اور تمام کمروں کے کونوں میں ضرور چھڑکیں۔ پینے اور چھڑکنے کے اوقات یہ ہیں:



(۱) صبح سات بجے
(۲) دوپہر گیارہ بجے
(۳) شام پانچ بجے (بعد نماز عصر
(۴) بعد نماز عشاء (رات دس بجے)

### دوسرا عمل آسیب کے لئے:

فجر کی نماز پڑھ کر جنگل میں جاکر باوضو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر بیری کا ایک پتہ توڑیں پھر آیۃ الکرسی پڑھیں اور دوسرا پتہ توڑیں اسی طرح آیۃ الکرسی پڑھتے جائیں اور بیری کے پتے توڑتے جائیں۔ سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنی ہے اور سات پتے توڑتے ہیں۔ اگر گھر میں یا گھر کے قریب بیری ہو تو اس سے ہی پتے توڑ لیں دور جانے کی ضرورت نہیں۔ لیکن یہ خیال رہے کہ پتے سورج نکلنے سے پہلے توڑتے ہیں۔ ان پتوں کو ایک بڑے برتن میں ڈال کر کئی بار جوش دیں اس طرح کہ پانی ہر بار کھولنے لگے۔ اس کے بعد پانی ٹھنڈا ہونے پر اس سے مریض کو روزانہ سات دن تک بلا ناغہ اور مسلسل پلائیں۔

### تیسرا عمل آسیب کے لئے:

سات دن تک بیری کے پتوں سے غسل دینے کے بعد ایک ایک روپے والے اکتالیس (۴۱ عدد) سکے لیں اور سورۂ علق ایک ہی نشست (بیٹھک) میں اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھیں اور ان سکوں پر دم کریں

پھر ان سکوں کو ایک ایک کر کے مریض کے سر سے پیروں کی طرف سے اتاریں (یعنی سر سے نیچے پیروں کی طرف لائیں) اور پھر ان سکوں کو اکتالیس فقیروں میں تقسیم کرادیں۔ یہ سکے ایک ہفتہ کے اندر اندر تقسیم کردیں۔ اس سے زیادہ دن نہ لگیں۔ سورۂ علق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ
عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ
عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۗ كَلَّآ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰٓى ۙ
اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى ۗ اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجْعٰى ۗ اَرَءَيْتَ الَّذِيْ
يَنْهٰى ۙ عَبْدًا اِذَا صَلّٰى ۗ اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰٓى ۙ
اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى ۗ اَرَءَيْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۗ اَلَمْ يَعْلَمْ
بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى ۗ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ ۙ
نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۚ فَلْيَدْعُ نَادِيَهٗ ۙ سَنَدْعُ
الزَّبَانِيَةَ ۙ كَلَّا ۗ لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ۩

## چوتھا عمل آسیب کے لئے:

اول باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ یٰسین شریف پڑھنا شروع کرے اور ہر مُبِین پر رُک کر سات مرتبہ معوذتین (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ (پوری سورت) اور (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) (پوری سورت) پڑھ کر بوتل پانی پر دم کردیں۔ سورۂ یٰسین شریف میں سات



مبین ہیں ہر مبین پر رُک رُک کر سات مرتبہ معوذتین پڑھ کر بوتل پر دم کریں۔ سورۂ یٰسین شریف کے اختتام پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر بوتل پر دم کرکے بوتل کا منہ ڈھکن سے بند کردیں۔ یہ پانی اکیس روز تک ایک گھونٹ صبح اور ایک گھونٹ شام کو مریض کو پلاتے رہیں۔ تنبیہ: تیسرا عمل دوسرے عمل کے بعد کرنا ہے۔

ان عملوں کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ جن آسیب بھوت پریت سے نجات حاصل ہوجائے گی۔ معوذتین یہ ہیں:

سُوْرَۃُ الْفَلَق:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَ
مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سُوْرَۃُ النَّاس:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## ناجائز قبضہ ختم کرانا

اگر کسی کے مال، زمین یا کسی اور اسباب پر یا عزت و آبرو کا

کوئی ناحق دعویدار بن کر ظلم کر رہا ہے اور مظلوم چاہتا ہو کہ اس ظالم قابض کے ناحق قبضہ سے نجات ملے تو اسے چاہیئے کہ سات دن تک ظہر کی نماز کے بعد گیارہ سو بار باوضو یہ آیت پڑھ کر دشمن کے دفع ہونے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے مسلسل عمل سے دشمن سے نجات ملے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ وَلَنْ یَّتَمَنَّوْہُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَیْدِیْھِمْ ؕ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ۝ اس آیت سے قبل اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ہر بار پڑھنا ضروری ہے۔

## سامان کی حفاظت

اگر کوئی شخص سفر پر جا رہا ہو اور اس کے ساتھ سامان بھی ہو تو تین مرتبہ یہ آیت پڑھ کر سامان پر پھونک مار دے۔ تو اس کا سامان انشاء اللہ تعالیٰ گم ہونے سے محفوظ رہے گا اور نہ ہی اس کو چور چرا نہ سکے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْہُ عِنْدَ اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ۝

## سامان کی حفاظت کا نقش

اگر کوئی شخص سفر کر رہا ہو اور چاہتا ہو کہ دورانِ سفر اس کا سامانِ سفر محفوظ رہے اور گم اور چوری نہ ہو تو اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل



نقش لکھے اور سامان میں رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سامان گم ہونے یا چوری ہونے سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۰ | ۸۵۴ | ۸۵۷ | ۸۴۳ |
| ۸۵۶ | ۸۴۴ | ۸۴۹ | ۸۵۵ |
| ۸۴۵ | ۸۵۹ | ۸۵۲ | ۸۴۸ |
| ۸۵۳ | ۸۴۷ | ۸۴۶ | ۸۵۸ |

## سانپ بچھو، جن بھوت آسیب سے مکان کی حفاظت

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ موذی جانوروں سے مثلاً سانپ، بچھو اور دیگر کیڑے مکوڑوں اور آسیب و جن سے مکان محفوظ ہو تو اس آیت کو باوضو تین دن تک لگاتار ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے کوئی موذی جانور اور آسیب، جن بھوت اس مکان میں داخل نہ ہو سکے گا۔ اگر اس آیت کو باوضو لکھ کر ہر کمرے کے دروازے کے سامنے والی دیوار پر لگا دیا جائے تب بھی موذی جانور اور آسیب جن اس کمرے میں داخل نہ ہو سکیں گے اور مکان ہر قسم کے اوپری اثرات سے محفوظ ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

اُولٰٓئِکَ مَا کَانَ لَھُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْھَآ اِلَّا خَآئِفِیْنَ ۝ لَھُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّ لَھُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۝



## مکان کو ہر قسم کے وبائی امراض سے محفوظ کرنا

ہر قسم کے وبائی امراض مثلاً بخار، ہیضہ، طاعون، ملیریا، خسرہ، چیچک سے محفوظ کرنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت کو باوضو لکھ کر ایک کاغذ دروازے پر چسپاں کردے اور دوسرا کاغذ دروازے کے اندر کی طرف لگادے۔ جس مکان پر یہ آیت لکھی ہوئی ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مکان اور اس میں رہنے والے ہر قسم کے وبائی اور اُڑ کر لگنے والی بیماریوں سے محفوظ رہیں گے۔ وہ آیت یہ ہے اس آیت کے ساتھ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ بھی لکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ وَلِلّٰہِ الۡمَشۡرِقُ وَالۡمَغۡرِبُ ق فَاَیۡنَمَا تُوَلُّوۡا فَثَمَّ وَجۡہُ اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ وَاسِعٌ عَلِیۡمٌ ○

## کسی اہم کام میں کامیابی

کسی ڈاکٹری کلاس میں داخلہ کا مسئلہ ہو یا انجینئرنگ یا کسی بھی شعبے میں داخلے کا معاملہ ہو یا کسی اچھی اور بڑی کمپنی میں ملازمت کا معاملہ ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو تیار کرے اور موم جامہ کر کے رکھ لے۔ پھر ہر جمعرات کو روزہ رکھے۔ روزہ تین جمعرات کو رکھنا ہے اور روزہ کھولنے کے بعد عشاء کی نماز پڑھ کر اس آیت کو باوضو نوے ہزار مرتبہ پڑھے۔ عمل شروع کرنے سے پہلے گیارہ بار



درود شریف پڑھے اور عمل ختم ہونے کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد اس نقش پر کپڑے سمیت (موم جامہ کئے ہوئے نقش پر) دم کرے۔

تیسری شب جمعہ کو عمل ختم کر کے نقش پر دم کر کے نقش دائیں بازو پر باندھ لے اور اپنی کامیابی کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ آیت جو نوے ہزار (۹۰۰۰۰) بار پڑھی جائے گی یہ ہے:

بَدِیۡعُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ط وَاِذَا قَضٰۤی اَمۡرًا فَاِنَّمَا یَقُوۡلُ لَہٗ کُنۡ فَیَکُوۡنُ ○

نقش باندھنے والا یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۷ | ۸۶۰ | ۸۶۳ | ۸۵۰ |
| ۸۶۲ | ۸۵۱ | ۸۵۶ | ۸۶۱ |
| ۸۵۲ | ۸۶۵ | ۸۵۸ | ۸۵۵ |
| ۸۵۹ | ۸۵۴ | ۸۵۳ | ۸۶۴ |

یا الٰہی میری مدد کر

## گھر والوں کی سلامتی

اگر کوئی شخص طویل سفر پر جا رہا ہو اور سفر میں بہت لمبی مدت صرف ہوگی اور اہلِ خانہ کی فکر و تشویش پردیس میں پریشان کرے گی تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت کو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

کے ساتھ باوضو لکھ کر دروازے باہر کی طرف پلاسٹک کوٹنگ کراکے یا فریم کراکے لگادے تو انشاء اللہ تعالیٰ تمام گھر والے صحت و سلامتی کے ساتھ رہیں گے اور انہیں کوئی حادثہ پیش نہ آئے گا۔
وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ط۔

## لوگوں کی برائی سے حفاظت

اگر کوئی شخص نوکری کرتا ہے اور اس کے مخالف اس کے افسر یا مالک سے اس کی جھوٹی شکایتیں کرتے ہیں یا عورت کی ساس نندیں اس کے شوہر کے سامنے جھوٹی باتیں بیان کرکے شوہر کو بیوی سے لڑانے کی کوشش کرتی ہیں تو اول تین مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو بار یہ آیت پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ یہ کلمات زبان سے ادا کرے۔ سات دن مسلسل بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تمام شکایات دور ہوں گی۔
درود شریف یہ ہے:



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

وہ آیت یہ ہے:

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

وہ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ۔

اسی آیت کا یہ نقش باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھ لے۔ عورت بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے چغل خوروں اور سازش کرنے والے لوگوں کے شر اور فتنہ سے حفاظت رہے گی۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۵۵ |
| ۲۵۴ | ۲۵۱ | ۲۴۹ |
| ۲۴۸ | ۲۵۶ | ۲۵۰ |

## لاپتہ انسان کا پتہ چلنا

اگر کوئی شخص یا لڑکا لڑکی گم ہو گئے ہوں یا لاپتہ ہو گئے ہوں

تو یہ آیت روزانہ لگاتار پانچ سو (۵۰۰) بار باوضو پڑھ کر اس کی واپسی کی دُعا کرے۔ سات دن تک برابر یہ عمل جاری رہے۔ عمل کے شروع اور آخر میں دُرود شریف پانچ پانچ مرتبہ پڑھیں۔ اِس عمل کی برکت سے یا تو اس کا پتہ مل جائے گا یا وہ واپس آجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللَّهُ جَمِيعًا ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

اسی طرح اگر اس آیت کا نقش باوضو لکھ کر نیچے گُم شدہ کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر نقش کو کالے کپڑے میں لپیٹ کر کسی وزنی چیز (پتھر۔ بھاری بکس۔ بھاری الماری) کے نیچے دبا دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی لاپتہ شخص کا پتہ چل جائے گا یا گمشدہ واپس آجائے گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۵۷ | ۱۰۶۰ | ۱۰۶۴ | ۱۰۵۰ |
| ۱۰۶۳ | ۱۰۵۱ | ۱۰۵۶ | ۱۰۶۱ |
| ۱۰۵۲ | ۱۰۶۶ | ۱۰۵۸ | ۱۰۵۵ |
| ۱۰۵۹ | ۱۰۵۴ | ۱۰۵۳ | ۱۰۶۵ |

## رعشہ (ہاتھوں کا کانپنا) کی بیماری

بعض لوگوں کو رعشہ کا مرض ہو جاتا ہے جس کے سبب وہ



کام کاج سے محتاج ہو جاتے ہیں۔ اس کا علاج یہ ہے کہ باوضو دو نقش لکھے۔ ایک نقش موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لیں۔ اور دوسرا نقش کھُلا رکھیں اور پلاسٹک کوٹنگ کرالیں یا فریم کروالیں یا موٹے گتے پر چپکالیں اور صبح و شام اس نقش کو مسلسل پانچ منٹ تک دیکھتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالےٰ جلد ہی اس بیماری سے نجات مل جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۳۱ | ۳۱۷ |
| ۳۳۰ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۹ |
| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۲۶ | ۳۲۲ |
| ۳۲۷ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۲ |

## جوڑوں کے درد کا عِلاج

جوڑوں کا درد ہو یا جسم کے کسی بھی حصے میں درد رہتا ہو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے:

زیتون کے تیل پر ایک سو پچیس (۱۲۵) بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور جسم کے جس جس حصے میں درد ہوتا ہو۔ اُس اُس جگہ میں روزانہ رات کو سونے سے قبل اس تیل کی مالش کریں انشاءاللہ تعالیٰ چند دن کرنے سے درد ختم ہو جائے گا۔

**پرہیز:**

پرہیز یہ ہے کہ جس رات جسم ناپاک ہو یا بیوی سے قربت کرنی

سواس رات اس تیل کی مالش نہ کریں۔ دوسری بات یہ کہ ایک بوتل پانی پر ایک سو پچیس (۱۲۵) بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرلیں (ایک ہی نشست) میں پڑھیں (تھوڑا تھوڑا پڑھ کر دم نہ کریں)۔ اور اس پانی کو سوتے وقت چند گھونٹ پی لیا کریں۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

(اٰمین)

## تشخیصِ مرض (یعنی مرض کا معلوم کرنا)

فجر کی نماز کے بعد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ

ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کریں۔ اس وقت جو بھی خیال دل میں آئے وہی مرض ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کبھی تشخیص غلط نہ ہوگی۔ اگر یہ خیال آئے کہ جن کا اثر ہے تو جن کا علاج کرے۔ اگر یہ خیال آئے کہ بیماری ہے تو اس کا علاج کرے اور اگر یہ خیال آئے کہ سحر جادو ہے تو اس کا علاج کرے۔



## عزت میں اضافہ، مقدمہ میں کامیابی، قرض سے نجات

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ ہر شخص اس کی عزت کرے اور اس کی عظمت سب لوگ تسلیم کریں۔ مقدمہ میں کامیابی کے لئے بھی یہ عمل مجرب ہے اسی طرح لڑائی جھگڑے میں فتح حاصل کرنے کے لئے بھی اس کا ورد بہت مفید ہے۔ نیز قرض سے نجات کے لئے بھی اس کا عمل بہت زود اثر ہے۔ عمل یہ ہے:

یہ عمل چالیس دن تک کرے بعد نماز فجر کسی سے بات نہ کرے اور اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد چھ سو تریسٹھ (۶۶۳) بار

اَلْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ

پڑھے آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر عمل مکمل کرکے دعا کرے۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ عزت میں اضافہ ہوگا مقدمہ میں کامیابی حاصل ہوگی اور اگر عمر بھر کے لئے اس عمل کو اپنالے اور بغیر ناغہ کے مسلسل کرے تو ایسی ایسی فتوحات ظہور میں آئیں گی کہ دنیا حیرت زدہ رہ جائے گی اور انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے کوئی ایسا عہدہ اور منصب عطا ہوگا کہ اس کے تصور میں بھی نہ ہوگا۔

## پیاس کی بیماری کا علاج

اگر کسی شخص کو پیاس کی بیماری ہوگئی ہو اور وہ کتنا ہی پانی پی لے اس کی پیاس ہی نہ بجھتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش

باوضو چینی کی پلیٹ پر زعفران کو عرق گلاب میں گھول کر لکھے اور پلیٹ کو پانی سے دھو کر مریض کو پلائے تو چند دن پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہو گا وہ نقش یہ ہے




## بانجھ عورت کا علاج

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اولاد سے محروم ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھے اور سرخ کپڑے میں موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ کچھ عرصہ بعد عورت حاملہ ہو گی اور اس کا بانجھ پن ختم ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:




## عمل قوم لوط، طاعون، سرطان سے نجات

اگر کوئی عمل قوم لوط میں مبتلا ہو یا طاعون، سرطان جیسے موذی مرض کا شکار ہو تو حرف حا (ح) کو سترہ۱۷ بار روزانہ پڑھ کر چالیس۴۰ دن تک مسلسل اس بیمار پر دم کیا جائے اور چینی کی پلیٹ پر حرف "ح"



## ح

سترہ۱۷ مرتبہ باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور لگاتار چالیس۴۰ ہی روز مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے مریض ان بیماریوں سے نجات پائے گا۔

## تسخیر قلوب، حصول روزگار، تکمیل خواہشات کے لئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ لوگوں کی محبت اسے حاصل ہو اور ہر شخص اس کی عزت کرے اور اسے باعزت روزگار ملے اور اس کی جملہ خواہشات پوری ہوں تو اس کے لئے سورۂ فاتحہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سی کر گلے میں یا دائیں بازو پہ باندھ لے اور اگر عورت ہے تو گلے میں ڈال لے یا بائیں بازو پر باندھ لے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۵۵ | ۳۱۴۹ | ۳۱۵۷ |
| ۳۱۵۶ | ۳۱۵۴ | ۳۱۵۱ |
| ۳۱۵۰ | ۳۱۵۸ | ۳۱۵۳ |

## حل مشکلات کے لئے سورۂ فاتحہ کا ورد

ہر قسم کی مشکلات کو آسان کرنے اور ہر قسم کی رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے سورۂ فاتحہ کا عجیب و غریب عمل ہے۔ اس عمل کو نیا چاند دیکھنے کے بعد شروع کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے

جلد مسائل حل ہوں گے۔ مشکلات اور رکاوٹیں دور ہوں گی۔ اور ہر کام میں کامیابی حاصل ہوگی۔ عمل یہ ہے:

یہ عمل صبح کی نماز کی سنتوں اور فرض نماز کے درمیان پڑھا جائے گا فجر کی دو سنت پڑھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد بسم اللہ کی میم کو الحمد کے الف سے ملا کر تین بار اس کو پڑھیں اس طرح:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ o

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ o

اس کے بعد تین بار آمین کہیں اس کے بعد پوری سورت اسی طرح اکتالیس بار پڑھ کر تعداد پوری کریں پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور اپنے مقصد کی یا مشکل کی آسانی کے لئے دعا مانگیں۔ اس کے بعد فجر کے دو فرض پڑھیں۔ اکتالیس روز کا عمل ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہوگی۔ کوئی بندش ہوگی تو کھل جائے گی۔ یہ عمل کسی بھی حاجت اور ضرورت کے لئے پڑھا جا سکتا ہے مثلاً ملازمت کے لئے، شادی کے لئے، کاروبار میں کامیابی کے لئے۔

## شادی کے لئے

اکثر لڑکے لڑکیوں کے رشتے طے ہو کر ٹوٹ جاتے ہیں۔ کہیں بات بن کر بگڑ جاتی ہے۔ کہیں رشتے تو بہت آتے ہیں لیکن پلٹ کر واپس نہیں



آتے۔ یہ عمل شادی کے لئے بہت مؤثر اور کارآمد ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رشتہ ہو جائے گا۔ وہ عمل یہ ہے:

بدھ کے دن سورۂ یوسف (پ ۱۲) بعد نماز ظہر اور بعد نماز عصر کے سورۂ احزاب (پارہ ۲۱) کی تلاوت کریں۔ لگاتار چالیس دن یہ عمل کریں۔ گویا پانچ بدھ تک یہ عمل جاری رکھیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کسی بھی جگہ رشتے کی بات بن جائے گی۔

## جریان اور پیشاب کے قطرے کی بیماری

اکثر نوجوانوں کو پیشاب کے قطرے گرنے کی بیماری ہو جاتی ہے جو بڑھاپے میں زیادہ پریشان کن ہو جاتی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے۔ ایک بوتل میں پانی بھر کر باوضو اول سات بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد تین بار سورۂ حجرات (پارہ ۲۶) پڑھیں۔ اس کے بعد سات بار درود شریف پڑھ کر بوتل کے پانی پر دم کریں۔ پھر اس پانی کو رات کو سونے سے پہلے پی لیا کریں۔ لگاتار چالیس دن تک یہ پانی پیتے رہیں اور ان چالیس دنوں میں روزانہ عصر کی نماز کے بعد اول سات بار درود شریف پڑھیں پھر ایک سو بار یہ آیت پڑھیں۔

رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا ۚ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ o

پھر آخر میں سات بار درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جریان

کی بیماری سے نجات ملے گی اور پیشاب کے قطرے آنے بند ہوں گے۔

## فقروفاقہ دُور کرنے کا عمل

فقروفاقہ سے نجات حاصل کرنے کے لئے یہ تسبیح بہت مفیداور مُؤثر ہے اس تسبیح کو صبح نماز فجر سے پہلے ایک سَو بار پڑھیں۔ اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ وہ تسبیح یہ ہے:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ۔

## گھر سے سانپ بھگانا

اگر کسی آبادی یا گھر میں سانپ کثرت سے ہوں اور ہر وقت ان سے خطرہ رہتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو چار کاغذ پر لکھے اور بستی اور آبادی کے چاروں طرف چار کونوں میں ایک مٹی کی ہنڈیا میں یہ طلسم ڈال کر اور اوپر سے ڈھکن سے بند کرکے ہر کونے میں دفن کردے یا گھر سے سانپ بھگانا چاہتا ہو تو چار مٹی کی ہنڈیا مع ڈھکن کے لے کر ہر ہنڈیا میں ایک ایک طلسم ڈال کر ڈھکن بند کرکے مکان کے چاروں کونوں میں دفن کردے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس بستی یا گھر سے سانپ بھاگ جائیں گے۔ وہ طلسم یہ ہے:

وہ طلسم یہ ہے:

۱۱ ٦ ۱۱۱ ۸ ۱۷ رح ۵۵ ۱۱۷ ۵ ۱۱ ۰ ۱۱

وو ۷ ووا ہ برو ۱۱م ۱۱ ح ۱۱۱ ح ط ۵۵ ۸



## بڑھاپے میں ہذیان کا مرض

بڑھاپے میں بعض لوگوں کا دماغی توازن بگڑ جاتا ہے جس کے سبب وہ ہر وقت اُول فول بکتے رہتے ہیں۔ بعض مرتبہ گالیاں بکنا شروع کردیتے ہیں اور بعض مرتبہ پاگل پن میں لوگوں سے لڑنے لگتے ہیں اور ان کے کپڑے پھاڑ دیتے ہیں یا لوگوں کو پتھر مارتے ہیں۔ اس طرح گھر والے ہر وقت پریشان اور مصیبت میں گرفتار رہتے ہیں۔ اس کا آسان علاج یہ ہے کہ رات کو جب مریض سو جائے تو باوضو ۵۰۰ پانچ سو بار: یَا مُقِیْتُ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور ایک گلاس پانی پر باوضو ایک سو بار یہ کلمات پڑھ کر دم کرے اور مریض کو پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مریض کی ہذیانی کیفیت ختم ہوجائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ط

## کالی کھانسی، بخار، سر درد، چیچک، خسرہ، ام الصبیان، مرگی، نظر بد کا علاج

چرخے سے کاتا ہوا سُوت لے کر اسے لال رنگ میں رنگ لیا جائے یا ڈی، ایم، سی سُرخ رنگ کی لے کر اس کے نو تار تین بالشت لمبے لے لیں۔ اور سورۂ الم نشرح پڑھنا شروع کریں جب "ک" کا لفظ آئے اس نو تاروں کے گنڈے میں ایک گرہ لگادیں۔ اس طرح آٹھ گرہ لگیں گی۔ کیونکہ اَلَمْ نَشْرَحْ میں آٹھ کاف (ک) ہیں۔

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ
الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۗ فَاِنَّ
مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۗ فَاِذَا فَرَغْتَ
فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ

ہم نے آسانی کے لئے ہر کاف (ک) پر سطر کھینچ دی ہے۔

## اولاد کی نافرمانی اور شرارت سے حفاظت

اولاد اگر نافرمان ہو تو گھر کا سارا نظام بگڑ جاتا ہے۔ اسی طرح نافرمانی کے ساتھ ساتھ شرارت بھی شامل ہو جائے تو ایسی اولاد والدین کے لئے عذاب بن جاتی ہے۔

ایسے بچے جب سو جائیں تو باوضو یہ آیت بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر تین بار دائیں کان میں دم کریں اور اسی طرح تین بار پڑھ کر بائیں کان میں دم کریں۔ چند دن یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد فرماں بردار اور نیک عادت بن جائے گی اور شرارت چھوڑ کر اچھے اچھے کام کرے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ ۝



## احتلام سے نجات

اکثر نوجوانوں کو احتلام کا مرض ہو جاتا ہے اور وہ اس کے سبب بہت کمزور ہو جاتے ہیں اور نماز پڑھنے میں بھی دشواری ہوتی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ جب سونے کا ارادہ کریں تو تازہ وضو کریں۔ بستر پر لیٹ کر سورۂ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ (پ۳۰) مکمل سورت پڑھیں اور دائیں (سیدھے) ہاتھ کی شہادت کی انگلی (کلمے کی انگلی) سے بغیر روشنائی اپنی پیشانی (ماتھے) پر:

عُمَر

کا لفظ لکھیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ احتلام سے نجات ملے گی۔ یہ عمل چالیس۴۰ دن کریں تو بہت بہتر ہے۔ ورنہ جس دن یہ عمل کریں گے۔ احتلام سے انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہیں گے۔

سورۂ وَالطَّارِق یہ ہے:

سُوْرَۃُ الطَّارِقِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۙ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۙ النَّجْمُ
الثَّاقِبُ ۙ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ ۗ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ
خُلِقَ ۗ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۙ یَّخْرُجُ مِنْۢ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ۗ
اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ۗ یَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ ۙ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّ
لَا نَاصِرٍ ۗ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ۙ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ۙ اِنَّهٗ

لَقَوْلٌ فَصْلٌ ۙ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ ؕ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۙ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۚۖ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۧ

## تبادلہ رُکوانا

اگر کسی کا تبادلہ خلافِ مرضی اور بلا کسی سبب کے دور دراز ہوگیا ہو یا وہ چاہتا ہو کہ دوبارہ اسی پوسٹ پر اسی شہر میں واپس آجاؤں تو سورۂ تبت (پارہ ۳۰) مکمل باوضو ہر روز عشاء کی نماز کے بعد انیس ۱۹ مرتبہ انیس ۱۹ روز تک بلا ناغہ پڑھیں اور تبادلہ کی منسوخی کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تبادلہ منسوخ ہوجائے گا۔

سورۂ تبت یہ ہے:

سُوْرَةُ اللَّهَبِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ؕ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ؕ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۚۖ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۚ

فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۧ

## گم شدہ کے لئے

اگر کوئی لڑکا، لڑکی، جانور گم ہوجائے یا کوئی چیز چوری ہوجائے چیز رکھ کر بھول جائے یا کوئی بٹوہ، رقم گر جائے تو کثرت سے یہ پڑھے:

**یَا مُعِیْدُ**



انشاء اللہ تعالیٰ لڑکے، لڑکی، جانور کا پتہ چل جائے گا یا گھر آجائے گا۔ اسی طرح بھولی ہوئی چیز یاد آجائے گی۔ گم شدہ بٹوہ یا رقم مل جائے گی۔ اسی طرح اس کے پڑھنے سے چوری شدہ مال بھی واپس مل جائے گا۔ عمل شرط ہے۔

## مقدمہ میں کامیابی

بعض لوگ اپنی غلطی سے یا بعض مرتبہ دشمنوں اور حاسدوں کی چال کے سبب مقدمات میں الجھ جاتے ہیں اور عدالت کے چکر لگا لگا کر وقت اور رقم دونوں برباد کر دیتے ہیں لیکن مقدمہ میں جگہ جگہ ناکامی ہوتی ہے۔ مقدمہ میں کامیابی کے لئے گھر کے سب افراد مرد عورت کثرت سے

**یَا حَفِیْظُ**

پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

## ذہن اور علم میں برکت

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کا ذہن روشن ہوجائے اور اس کے علم میں اضافہ ہوجائے تو اسے چاہیئے کہ یہ دعا پڑھے۔ یہ دعا حضرت امام اعظم امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اپنے بچپن میں پڑھتے تھے۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ عَلٰى طَاعَتِكَ ؕ

(ترجمہ: اے اللہ! ہم آپ سے آپ کی اطاعت پر مدد چاہتے ہیں)
اس کے پڑھنے سے ذہن اور علم میں برکت ہوتی ہے۔ یہ دعا روزانہ (۱۰۰) ایک سو بار پڑھ لیا کرے۔

## بابرکت تعویذ

حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ سے جب کوئی تعویذ طلب کرتا تو یہ تعویذ لکھ کر دے دیتے تھے اللہ تعالیٰ اسی سے فائدہ عطا فرما دیتے تھے۔ سید صاحب کی عبارت والا تعویذ یہ ہے:

"خداوندا اگر منظور داری حاجتش بر آری۔"

حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ لکھ کر دیا کرتے تھے انہی الفاظ سے اللہ تعالیٰ فائدہ کر دیا کرتا تھا وہ الفاظ یہ ہیں:

"خداوندا! یہ مانتا نہیں اور میں جانتا نہیں۔ یہ تیرا غلام تو جانے اور تیرا کام"

دراصل بزرگوں کے قول اور لفظ میں برکت ہوتی ہے اللہ تعالیٰ انہی الفاظ سے کام بنا دیتا ہے۔

## کھیت سے چوہے دور کرنا

چوہے اگر کھیتی کو خراب کریں۔ تمام فصل کو نقصان پہنچانے کی کوشش کریں تو یہ آیت باوضو لکھ کر مٹی کی ہنڈیا میں رکھ کر ڈھکن لگا کر کھیت کے ہر کونے پر دفن کر دیں اور وہ جگہ زمین سے اونچی



رکھیں تاکہ لوگوں کے قدم اس جگہ نہ پڑیں۔ وہ آیت یہ ہے:
وَقَالَ الَّذِيْنَ سے لے کر لَنُهْلِكَنَّ الظّٰلِمِيْنَ تک (سورہ ابراہیم پ۱۳۔ رکوع ۳) پوری آیت یہ ہے:

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِرُسُلِهِمْ لَنُخْرِجَنَّكُمْ مِّنْ اَرْضِنَآ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ۭ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ رَبُّهُمْ لَنُهْلِكَنَّ الظّٰلِمِيْنَ ۔

## جنّ کو بھگانا

جن کو بھگانے کے لئے مریض کے کان میں اذان کہہ دے انشاء اللہ تعالیٰ جن بھاگ جائے گا۔

سورۃ والطارق (پ۳۰) مکمل سورۃ پڑھ کر مریض پر دم کر دے اس سے بھی انشاء اللہ تعالیٰ جن بھاگ جائے گا۔ اذان یہ ہے:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط
اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط
اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط
حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط
اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط

سُوْرَةُ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ یہ ہے:

سُوْرَةُ الطَّارِقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۙ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۙ النَّجْمُ
الثَّاقِبُ ۙ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۗ فَلْيَنْظُرِ
الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۗ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۙ يَّخْرُجُ مِنْۢ
بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ۗ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ۗ يَوْمَ
تُبْلَى السَّرَآئِرُ ۙ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ۗ وَالسَّمَآءِ
ذَاتِ الرَّجْعِ ۙ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ۙ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ
فَصْلٌ ۙ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ ۗ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۙ وَّ
اَكِيْدُ كَيْدًا ۚ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا

## لوگوں میں مقبولیت اور عزت حاصل کرنا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا چہرہ پُرکشش و پُرنور بن جائے۔ اس کی ہیبت ہر شخص کے دل پر قائم ہو جائے اور وہ لوگوں کو جو بھی حکم دے وہ اس کی تعمیل کریں تو اسے چاہیئے کہ ہر روز تازہ غسل کر کے بالکل سفید لباس پہن کر بعد نمازِ عشاء مکمل تنہائی میں دو نفلیں ادا کرنے کے بعد :

اَلْمُؤْمِنُ

سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ روزانہ پڑھے تو اکتالیس (۴۱) دن کے بعد دیوار پر ایک نور ظاہر ہوگا اور اس کو ایسا محسوس ہوگا کہ جیسے یہ نور اس کے دل میں منتقل ہو رہا ہے اور اس کے بعد اس میں یہ صفت پیدا ہو جائے گی کہ جو بھی وہ لوگوں کو حکم دے گا۔ لوگ اس کی تعمیل کریں گے۔ اور اس کے چہرے



پر ایک خاص قسم کا نور ہر وقت جلوہ گر رہے گا اور انشاء اللہ تعالیٰ اس کی قدر و منزلت میں خوب اضافہ ہوگا۔

## وساوسِ شیطانی سے نجات

بعض لوگوں کو شیطان مختلف وسوسے ڈال کر گمراہ کرتا ہے اور انہیں طرح طرح سے پریشان رکھتا ہے۔ جو شخص روزانہ ایک جگہ بیٹھ کر باوضو ایک سو سڑسٹھ (۱۶۷) بار اسم مبارک

اَلْمُؤْمِنُ

پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ شیطان کے وسوسوں سے نجات پائے گا

## لوگوں کی بدگوئی امراضِ خبیثہ سے نجات

بعض لوگ بلا وجہ کسی نہ کسی کی بدگوئی میں لگے رہتے ہیں ایسے لوگوں کی بدگوئی سے محفوظ رہنے کے لئے اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک گیارہ سو بتیس (۱۱۳۲) مرتبہ باوضو پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بدگو کی بدگوئی اور امراضِ خبیثہ سے محفوظ ہو جائے گا وہ اسم مبارک یہ ہے :

اَلْمُؤْمِنُ

## خوف و دہشت سے حفاظت

جو شخص خوف اور دہشت کے وقت اس اسم مبارک کو باوضو ۶۳۰ چھ سو تیس مرتبہ روزانہ پابندئ وقت کے ساتھ پڑھے گا اس کا دل ہر قسم کے خوف اور ہر قسم کی دہشت سے نجات پائے گا۔

وہ اسم مبارک یہ ہے:

اَلْمُؤْمِنُ

## خلقِ خدا کو تابع کرنا اور رعب قائم کرنا

جو شخص چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس کے تابع فرمان ہوجائے اور اس کا رعب و دبدبہ ہر شخص کے دل پر قائم ہوجائے تو اسم مُبارک: اَلْمُؤْمِنُ

تیرہ سو ساٹھ (۱۳۶۰) مرتبہ روزانہ باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خدا کی مخلوق اس کے فرمان کی تابع ہوگی اس کا کہنا مانے گی اور اس کا رعب ہر شخص کے دل و دماغ پر قائم ہوگا۔

## طاعون کا علاج

اگر کسی جگہ طاعون پھیل جائے اور گھر گھر سے جنازے اٹھنے لگیں تو ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ کے اسم مبارک:

اَلْمُؤْمِنُ

کو روزانہ باوضو ہر شخص ایک ہزار ایک سو تیس (۱۱۳۰) بار پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ وہ پڑھنے والا اور اس کے اہلِ خانہ طاعون سے محفوظ رہیں گے۔

## خونی بواسیر کا علاج

خونی بواسیر کے مرض سے نجات کے لئے ہر فرض نماز کے بعد ایک



بار سورۃ اعلیٰ (پ ۳۰) پڑھیں اس سورۃ کے شروع میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے بواسیر خونی سے نجات مل جائے گی۔

سُورۃ اعلیٰ یہ ہے:

سُوْرَةُ الْاَعْلٰى مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ۝ الَّذِىْ خَلَقَ فَسَوّٰى ۝ وَالَّذِىْ
قَدَّرَ فَهَدٰى ۝ وَالَّذِىْ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ۝ فَجَعَلَهٗ غُثَآءً
اَحْوٰى ۝ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ۝ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ اِنَّهٗ
يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى ۝ وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ۝ فَذَكِّرْ
اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى ۝ سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ۝ وَيَتَجَنَّبُهَا
الْاَشْقَى ۝ الَّذِىْ يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرٰى ۝ ثُمَّ لَا يَمُوْتُ
فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ۝ وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ
فَصَلّٰى ۝ بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ۝ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ
وَّاَبْقٰى ۝ اِنَّ هٰذَا لَفِى الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ۝ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ
وَمُوْسٰى ۝

## پڑھائی میں دل لگنا

بعض بچوں کا پڑھائی میں بالکل دل نہیں لگتا۔ وہ شرارتوں میں مست رہتے ہیں۔ ہر طرف سے ان کی شکایات ملتی رہتی ہیں۔ اگر طالبِ علم

جوان ہے تو عصر کی نماز پڑھ کر مغرب تک اعتکاف کی نیت سے مسجد میں بیٹھے اور اس دوران درود شریف پڑھتا رہے۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ پڑھائی میں دل لگے گا۔ اور وساوس شیطانی سے نجات حاصل ہوگی اور درود شریف پڑھنے کی برکت سے لوگوں میں عزت حاصل ہوگی۔ ہر شخص محبت کی نگاہ سے دیکھے گا اور اس کی عزت کرے گا۔

## سوکھے پن کا علاج

بعض مرتبہ بچے سوکھے کے مرض میں مبتلا ہوجاتے ہیں اور انہیں ہڈیوں کا ڈھانچہ بنا دیتے ہیں بچے کا گوشت گھل کر ختم ہوجاتا ہے وہ چمڑے اور ہڈیوں کا ڈھانچہ بن کر رہ جاتا ہے۔

اس کا علاج یہ ہے کہ باوضو چینی کی پلیٹ پر یا کاغذ پر:

یَا رَحِیْمُ

گیارہ بار عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر یا کالی پکی روشنائی سے لکھیں اور شروع میں بسم اللہ شریف لکھ کر روزانہ پانی سے دھو کر بچے کو پلائیں۔ اکتالیس دن تک مسلسل بلاناغہ یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ سوکھے کے مرض سے صحتیاب ہوگا اور تندرست و توانا ہوجائے گا۔

## گائے، بھینس، بکری، بھیڑ، اونٹ کے پیٹ میں درد کا علاج

اکثر جانور کھانے میں بداحتیاطی کے سبب پیٹ کے درد کا شکار ہوجاتے ہیں۔ اور کئی کئی دن تکلیف میں مبتلا رہتے ہیں۔ اس کے



سبب دودھ بھی کم دیتے ہیں اور بعض مرتبہ کھانا پینا چھوڑ کر سست ہوجاتے ہیں۔ جس سے کمزور ہو کر کسی قابل نہیں رہتے اس کا علاج یہ ہے کہ ایک بوتل پانی بھر کر اس پر سورۂ تبت یدا ابی لھب تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض جانور کو وہ پانی صبح وشام تین دن تک مسلسل پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین دن پلانے سے جانور تندرست ہوجائے گا۔

سورۂ تبت یدا ابی لھب یہ ہے:

سُوْرَۃُ اللَّھَبِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَھَبٍ وَّتَبَّ ۝ مَآ اَغْنٰی عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا کَسَبَ ۝ سَیَصْلٰی نَارًا ذَاتَ لَھَبٍ ۝ وَّامْرَاَتُهٗ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۝ فِیْ جِیْدِھَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝

## اپنی شخصیت کو بارعب اور محبوب بنانا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی شخصیت بارعب ہو اور اسے تمام لوگ محترم سمجھیں، اس سے محبت کریں اور اس کی مخالفت نہ کریں۔ اس کی عزت اور دلجوئی کرتے رہیں تو اس کے لئے ضروری ہے کہ ہمیشہ باوضو رہے اور رات کو وضو کر کے سویا کرے سونے سے پہلے اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد:

یَا کَرِیْمُ

چار سو چونتیس (۴۳۴) بار پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عوام میں مقبولیت حاصل ہوگی اور ہر شخص محبت سے پیش آئے گا۔

## رزق کی زیادتی اور رزق میں برکت

بعض مرتبہ انسان تنگیٔ رزق کا شکار ہو جاتا ہے۔ چاہے کتنا ہی کما لے لیکن قرض سے چھٹکارا نصیب نہیں ہوتا۔ طرح طرح کے تفکرات اس کو سنبھلنے نہیں دیتے۔ وہ جتنا کماتا ہے اس سے زیادہ خرچ ہو جاتا ہے اس کے لئے یہ عمل بہت مفید اور کارآمد ہے۔

مغرب کی نماز کے بعد باوضو

یَا عَلِیْمُ

دو سو بیالیس (۲۴۲) بار پڑھا کرے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں خوب برکت ہوگی اور روزی کے دروازے کھل جائیں گے۔

## حد سے زیادہ ظالم کی بربادی

جو شخص بہت ظالم قسم کا ہو اور از حد سنگ دل ہو۔ لوگوں کی جان، ان کا مال، ان کی عزت اس سے محفوظ نہ ہو تو ایسے شخص کی تباہی اور بربادی کے لئے یہ عمل بہت کارگر ہے۔ روزانہ زوال کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ

یَا مُنْتَقِمُ

پڑھا کریں۔ آگے، پیچھے درود شریف پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ نہ پڑھیں



پڑھائی کے دوران دشمن کا تصور باندھیں۔ دل و دماغ میں اس کی شکل سامنے رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ماہ کے اندر اندر وہ ظالم شخص اپنے کئے کی سزا بھگتے گا اور تباہ و برباد ہو جائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل بہت مجبوری میں کرنے کا ہے۔ سب سے اچھی بات یہ ہے کہ دشمن کو معاف کر دیا جائے۔ کیونکہ بعض مرتبہ ایسا عمل اُلٹا ہو جاتا ہے اور عامل کی زندگی خطرے میں پڑ سکتی ہے لہٰذا اس عمل کو کرنے سے قبل کسی نیک متقی اور فاضل عالم دین سے مشورہ کر کے عمل کریں تو بہتر ہے۔

## ملازمت کے لئے

بعض لوگ بے روزگاری سے تنگ آکر خودکشی کر لیتے ہیں۔ بعض مرتبہ مایوس ہو کر چوری، ڈاکے اور غلط لائن میں لگ جاتے ہیں۔ جس کے سبب اہل خانہ اور پورا خاندان متاثر ہوتا ہے۔ اور بعض مرتبہ جیل میں بند ہو جاتے ہیں۔ اور بعض لوگ کسی سخت جرم میں پھانسی چڑھ جاتے ہیں۔ نوکری اور ملازمت کے لئے یہ عمل بہت مناسب اور کارآمد ہے۔ سات روز تک مسلسل بلا ناغہ جمعرات، جمعہ، ہفتہ، اتوار، پیر، منگل، بدھ کے دنوں میں مغرب کی نماز کے بعد مسجد میں اعتکاف کی نیت کر کے بیٹھ جائیں اور یہ عمل کریں۔

تین ہزار مرتبہ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ پڑھیں۔ اس کے بعد ایک سو بار آیۃ الکرسی پڑھیں اور دل میں ملازمت

ملنے کی نیت رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات دن پورے ہونے سے پہلے ہی ملازمت مل جائے گی ورنہ ایک ہفتہ یہ عمل اور کرلیں انشاء اللہ تعالیٰ اگلے ہفتے تک کوئی روزگار ضرور مل جائے گا۔

## کاروبار میں ترقی کے لئے

یہ نقش باوضو زعفران سے لکھ کر پلاسٹک کوٹنگ کرا کے یا فریم کرا کے اپنی دوکان میں دروازے کے بالکل مقابل والی دیوار پر لگائیں یا کاروبار کرنے والا موم جامہ کر کے کالے چمڑے یا کالے کپڑے میں سلوا کر گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں برکت ہوگی اور مال خوب ملے گا۔ اس نقش کو لکھنے سے پہلے اور لکھنے کے بعد ایک ایک تسبیح درود شریف کی ضرور پڑھیں۔ وہ مجرب نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۴ | ۱۲۰ |
| ۱۳۳ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۲ | ۱۳۶ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۴ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

## ہر مریض اور بیماری سے نجات

جو لوگ طرح طرح کے امراض میں مبتلا ہوں ان کے لئے یہ نقش بہت ہی شفاء بخش اور مفید ہے۔ یہ آیاتِ شفاء کا نقش ہے۔ اس نقش کو باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مریض کو پلائے۔ چند دن پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض



صحت یاب ہو جائے گا۔ ایک تعویذ لکھ کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں سی کر مریض کے گلے میں ڈال دے۔ وہ نقش یہ ہے۔




## فقر و فاقہ دور کرنا

جو شخص فقر و فاقہ میں مبتلا ہو اور قرض میں بندھا ہوا ہو اور طرح طرح کے مسائل کا شکار ہو تو اسے چاہیئے کہ چاشت کی نماز میں آخری سجدے میں چالیس بار

اَلْوَهَّابُ

پڑھے۔ اگر چالیس دن تک پابندی کے ساتھ یہ عمل کرتا رہے گا۔ تو انشاء اللہ تعالیٰ فقر و فاقہ سے نجات حاصل ہوگی اور اللہ تعالے اسے اتنا دیں گے کہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔ عمل شرط ہے۔

## رزق کے دروازے کھولنا

جو شخص رزق کی کمی کا شکار ہو یا روزگار کے سلسلے میں پریشان

جو وہ شخص باوضو بعد نماز فجر اسم مبارک

يَا وَهَّابُ

کو تین سو ۳۰۰ مرتبہ پڑھے۔ یہ عمل چالیس ۴۰ دن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس شخص پر رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔

## غربت دور کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص غریب ہو اور گھر میں غربت کا راج ہو، کھانے پینے میں تنگی ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو

يَا وَهَّابُ

تین سو ۳۰۰ مرتبہ آدھی رات کو گھر کے صحن میں کھڑے ہو کر پڑھے چالیس دن عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی غربت دور ہو جائے گی۔

## بے روزگاری کا خاتمہ

اگر کوئی شخص بے روزگار ہو اور اسے ملازمت یا روزگار نہ ملتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت کامیاب ہے۔

چاند کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھے اور چاولوں کی سفید کھیر سے روزہ افطار کرے۔ عشاء کی نماز تک کوئی نمکین چیز نہ کھائے عشاء کی نماز کے بعد باوضو چودہ مرتبہ درود شریف اس کے بعد:

يَا وَهَّابُ

چار ہزار ایک سو (۴۱۰۰) مرتبہ اس کے بعد چودہ مرتبہ درود شریف



پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کو ملازمت مل جائے گی۔

## ہر حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی حاجت پیش آگئی ہو تو آدھی رات کو اٹھ کر وضو کر کے تین سجدے کرے۔ پھر ہاتھ اٹھا کر ایک سو بار:

يَا وَهَّابُ

پڑھے۔ تین روز مسلسل بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

## رزق میں برکت

اگر کوئی شخص غریب ہے اور غربت سے نجات نہیں ملتی بلکہ روز بروز اس میں اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ اس کا آسان عمل یہ ہے کہ دن کے دس بجے تازہ وضو کرے پھر چار رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت ادا کرے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدے میں جائے اور ایک سو چار (۱۰۴) مرتبہ

يَا وَهَّابُ

پڑھے۔ ہر مہینے میں سات مرتبہ یہ عمل کر لیا کرے تو اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ چند ماہ میں مالدار ہو جائے گا اور غربت دور ہو جائے گی۔ رزق میں خوب برکت ہو گی۔



## قحط سالی دور کرنا اور بارش برسنا

اگر کسی ملک میں قحط سالی ہو جائے اور بارش کی شدید ضرورت ہو اور بارش نہ ہوتی ہو تو اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام کا وِرد انشاءاللہ تعالیٰ رحمتِ خداوندی کے نزول کا باعث ہوگا۔ خوب بارش ہوگی اور قحط سالی ختم ہو جائے گی۔ عمل یہ ہے:

گیارہ آدمی مل کر باوضو اوّل انیس ۱۹ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر اکھتر ہزار (۱۷۰۰۰) بار

یَاوَهَّابُ

پڑھیں اس کے بعد انیس ۱۹ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بارش ہونے کی دُعا کریں اور قحط سالی دُور ہونے کی اللہ رب العزت سے دُعا مانگیں یہ عمل تین دن مسلسل کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ خوب بارش ہوگی۔ جل تھل بھر جائیں گے اور قحط سالی کا خاتمہ ہو جائے گا۔

جو درود شریف انیس ۱۹ مرتبہ پڑھا جائے گا وہ یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِ اللّٰهِ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ۔

## بیٹی کی شادی اور اسباب مُہیا ہونا

اگر کوئی شخص بہت غریب ہو جس کے سبب بیٹی کی شادی کرنے سے مجبور ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو بعد نمازِ عشاء:



یَاوَهَّابُ یَارَزَّاقُ

تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھے اوّل اور آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔

اس کے بعد سجدے میں جا کر اپنے ظاہری، باطنی، چھوٹے بڑے گناہوں کی معافی مانگے۔ اور اپنی بیٹی کی شادی کے لئے اسباب اور رقم مہیا ہونے کی دُعا کرے اس عمل کو مسلسل بلاناغہ چالیس دن کرے چالیس۴۰ دن میں سوا لاکھ (ایک لاکھ پچیس ہزار) تعداد پوری کرے انشاءاللہ تعالیٰ چالیس۴۰ دن سے پہلے ہی رقم کا بندوبست ہو جائے گا لیکن عمل چالیس دن ہی کرنا ہوگا اور سوا لاکھ تعداد پوری کرنی ہوگی۔

## پستان (چھاتی) سے خون بہنا

بعض عورتوں کے ایک یا دونوں پستانوں سے خون بہنے لگتا ہے اور بعض مرتبہ کسی دوا سے بھی اس کا علاج نہیں ہوتا۔ بال بچے دار عورت اس سلسلے میں بہت پریشان رہتی ہے۔ اس کے علاج کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے۔ اور آسان علاج ہے۔ یہ عمل اگر خود نہ کر سکے تو کسی سے کرالے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر حال میں فائدہ ہوگا۔ عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے اعداد سات سو چھیاسی (۷۸۶) ہیں۔ اوّل گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھیں پھر ایک سَو بار:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھے اس کے بعد گیارہ بار

یَا سَلَامُ

پڑھے۔ اسی طرح سات سو مرتبہ میں ہر سَو پر گیارہ مرتبہ یَا سَلَامُ پڑھے۔ آخر میں چھیاسی (۸۶) مرتبہ پڑھنے کے بعد گیارہ بار یَا سَلَامُ پڑھے۔ اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ایک بوتل میں پانی بھر کر اس پر دم کرے۔ یہ پانی روزانہ صبح کو تین چمچے اور شام کو تین چمچے کے حساب سے پی لیا کرے۔

اس کے علاوہ رات کو سونے سے پہلے یَا سَلَامُ ایک سو ساٹھ (۱۶۰) بار پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کرے۔ نماز کی پابندی کرے اور قرآن شریف کا جتنا حصہ پڑھ سکتی ہو اس کی روزانہ تلاوت کرے۔
اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

## نوکری اور ملازمت، صحت و تندرستی

بعض لوگ صحت میں خرابی کے سبب کچھ کام نہیں کر سکتے اور کام کرنا چاہتے ہیں تو نوکری یا ملازمت نہیں ملتی اسی پریشانی میں وقت گذرتا رہتا ہے اور قرض پر قرض چڑھتا رہتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے:

اوّل نماز کی پابندی کریں۔ باجماعت نماز ادا کرنے کی کوشش کریں۔ دوسرے یہ کہ روزانہ بعد نماز فجر باوضو اوّل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد ایک مرتبہ سُورۂ مُزمّل اس کے بعد



ایک مرتبہ سُورۂ یٰسین شریف اس کے بعد ایک مرتبہ سُورۂ مُزمّل اس کے بعد گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھ کر روزی کی دُعا کریں۔

تیسرے یہ کہ ہر فرض نماز کے بعد سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ جمعہ کی نماز کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ سُورۂ الم نشرح پڑھیں۔ عشاء کی نماز کے بعد باوضو روزانہ:

یَا وَاسِعُ

تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ پڑھا کریں۔ گناہوں سے بچیں اور لوگوں کی دل آزاری اور ان کو تکلیف دینے سے خود کو بچائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند ماہ ان اعمال کو کرنے سے جسمانی بیماریوں سے نجات ملے گی۔ اور روزگار کا غیب سے انتظام ہو جائے گا۔

## مالی پریشانیوں کا حل

بعض مرتبہ اخراجات زیادہ اور آمدنی کم ہونے کے سبب آدمی ہر وقت پریشان رہتا ہے اور قرض کا بوجھ بھی چڑھتا رہتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔

ہمیشہ باوضو رہنے کی کوشش کرے اور نماز پابندی سے جماعت سے پڑھنے کی کوشش کرے۔ ہر فرض نماز کے بعد تین مرتبہ سُورت الم نشرح (پ ۳۰) پڑھے اور بعد نماز عشاء اوّل گیارہ بار درود شریف۔ اس کے بعد دو سو تینتیس (۲۳۳) بار:

یَا سَلَامُ یَا بَاسِطُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مالی مشکلات سے نجات کی دعا کرے اور اپنے گناہوں کی معافی چاہیے۔ انشاءاللہ تعالیٰ تمام مالی مشکلات سے نجات حاصل ہوگی اور رزق میں برکت ہوگی۔

## اہلِ خانہ کی بیماریاں اور روزگار کی بندش

بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ گھر بیماریوں کا مسکن بن جاتا ہے، ایک اچھا ہوا تو دوسرا بیمار ہو جاتا ہے اور روزگار کی بندش سے روزگار ختم ہو جاتا ہے۔ روز بروز قرض بڑھتا جاتا ہے۔ گھر کا سکون و آرام سب ختم ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید اور کارآمد ہے۔ بعد نماز فجر باوضو اوّل تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد ایک مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھیں۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ مزمّل (پ ۲۹) پڑھیں اس کے بعد تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پریشانیوں اور بیماریوں سے نجات کی دعا کریں اور رزق کی بندش کھلنے کی دعا کریں۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ پریشانیاں رفع ہوں گی اور گھر میں خیر و برکت کا سلسلہ شروع ہوگا اور کاروبار میں ترقی ہوگی۔ اس کے ساتھ یہ عمل بھی کرلیں تو بہتر ہے۔

چاند نظر آنے کے بعد پہلی جمعرات سے عمل شروع کریں اور تین روز تک لگاتار تین روزے رکھیں (جمعرات، جمعہ، ہفتہ) افطار سے پہلے ایک گلاس پانی بھر کر رکھ لیں اور اس پر ایک سو پچیس (۱۲۵) مرتبہ



اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور اسی پانی سے افطار کریں۔ بعد مغرب کے دودھ یا چائے پی لیں (کھانا نہ کھائیں) عشاء کی نماز کے بعد تقریباً دو گھنٹے بالکل تنہائی میں قبلہ کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ سورۂ فلق (پ ۳۰) پڑھیں اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سجدے میں چلے جائیں اور اللہ رب العزّت سے اپنی گھریلو پریشانیوں سے نجات کی دعا کریں۔ یہ عمل صرف تین دن کرنا ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دن بعد گھریلو پریشانیوں سے نجات ملے گی۔ اور روزگار میں اضافہ اور خیر و برکت ہوگی۔

## احساسِ کمتری کا خاتمہ

بعض مرتبہ انسان احساسِ کمتری کا شکار ہو جاتا ہے۔ جس کے سبب نہ وہ کسی سے صحیح ڈھنگ کی بات کر سکتا ہے اور نہ ہی وہ کسی سے ملتا اور ملاقات کر سکتا ہے۔ اس کی عادت تنہائی پسند ہو جاتی ہے۔ احساسِ کمتری سے نجات کے لئے باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ

یَا قَوِیُّ

اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل

کی برکت سے دل و دماغ میں تقویت ہوگی۔ اور یہ عمل مسلسل کرنے سے احساسِ کمتری کا مرض ختم ہوجائے گا۔

## رزق کا دروازہ کھلنے کا عمل

رزق کی تنگی دُور کرنے اور غیب سے رزق کا دروازہ کھلنے کے واسطے یہ عمل مکمل اور مسلسل بلاناغہ چالیس(۴۰) روز کرنا ہے۔

ایک وقت مقرر کرکے باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ:

یَا مُغْنِیُ

پڑھے اس کے بعد گیارہ بار سُورۂ مُزَمّل پڑھے اور پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

یہ عمل بہت مُجرّب ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے روزگار کے دروازے کُھل جائیں گے اور ہر قسم کی مالی پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔ عمل شرط ہے۔

## دنیامیں معزز و مکرّم بننا

جو شخص یہ چاہے کہ وہ عوام میں ہردل عزیز اور معزز شمار ہو اور لوگ اس کی عزت کریں اور اسے قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھیں تو اسے چاہیئے کہ چالیس(۴۰) دن تک مسلسل بلاناغہ نمازِ فجر کے بعد چالیس بار

یَا عَزِیْزُ



پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی برکت سے وہ لوگوں میں معزز و مکرم ہوگا اور اس کی ہر طرح کی محتاجگی ختم ہوجائے گی۔

## ہردلِ عزیزی کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ وہ دنیا میں ہردل عزیز ہو اور دنیا کے لوگوں سے ہر لحاظ سے بے نیاز ہو تو اس کے لئے روزانہ کسی بھی نماز کے بعد اکتالیس(۴۱) بار یَا عَزِیْزُ

پابندی سے پڑھے۔ ناغہ نہ کرے، ہمیشہ پابندی سے پڑھتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ تمام دنیا سے بے نیاز ہوجائے گا۔ اس کی عزت و عظمت لوگوں کے دلوں میں بیٹھ جائے گی۔

## جان و مال کی حفاظت کیلئے

اگر کوئی شخص اپنی جان کو خطرہ اور مال کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ محسوس کرے تو جان و مال کی حفاظت کے لئے ترکِ حیوانات اور پرہیزِ جلالی کے ساتھ دس ہزار مرتبہ روزانہ

یَا عَزِیْزُ

پڑھے تو قاضی الحاجات کی طرف سے اس کے لئے فرشتے نگہبان ہوجائیں اور اس کے جان و مال کی حفاظت کریں گے اور اس شخص پر مسلسل عجائب اور غرائب ظاہر ہوں گے۔

ترکِ حیوانات میں ہر قسم کا گوشت، دودھ، دہی، پرائے گھر کا دودھ

کھیر، مٹھائی، ماش کی دال، میت میں شرکت، چمڑے کا جوتا۔ چمڑے کے ڈول سے پانی کھینچا ہوا، مشک کا پانی، چمڑے کے دستر خوان کا استعمال چمڑے کے مصلے پر بیٹھنا، یا نماز پڑھنا۔ مولی، گاجر، زچگی میں جانا، پکوان تیل، دال مسور، گاجر، مولی، بینگن وغیرہ ان چیزوں سے پرہیز ضروری ہے۔ دورانِ عمل حصار کر کے پڑھے اور ان تمام چیزوں کے استعمال اور تعلق سے بچے ورنہ فائدہ کی جگہ نقصان ہوگا۔

حصار کی ترکیب شروعات کے صفحات میں درج ہے۔ وہ یہ ہے:

آیۃ الکرسی (آخر تک)، ایک دفعہ، قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ (آخر تک) قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ (آخر تک)، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ (آخر تک) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (آخر تک پوری سورت) ایک ایک دفعہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے اور چاروں طرف پھونک مارے اور چاقو پر دم کر کے چاقو سے اپنے چاروں طرف لکیر کھینچ لے۔ لکیر کہیں سے کٹی ہوئی نہ ہو۔

## عزت و عظمت میں اضافہ

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی مقبولیت، عزت، عظمت اور شان و بزرگی کی لوگ قدر کریں اور اسے عزت دیں تو اسے چاہیئے کہ بعد نماز عشاء روزانہ پابندی کے ساتھ اوّل تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد چورانوے (۹۴) بار

یَا عَزِیْزُ



پڑھے۔ اس کے بعد تین بار یہ پڑھے۔

یَا عَزِیْزُ اَعِزَّنِیْ بِعِزَّتِکَ یَا عَزِیْزُ۔

آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر اپنی عزت و عظمت میں اضافہ کی دعا کرے۔ چند ہفتے کرنے کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ اس کی عزت و عظمت میں اضافہ ہوگا۔

## ذلّت و خواری سے حفاظت اور احساسِ کمتری ختم

جو شخص قدم قدم پر ذلّت و خواری کا شکار ہو احساسِ کمتری میں مبتلا ہو اس کے لئے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے یہ نقش بہت مجرب ثابت ہوا ہے۔ یہ "یَا عَزِیْزُ" کا نقش ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ذلّت عزت میں بدل جاتی ہے اور احساسِ کمتری کا مرض ہمیشہ کے لئے ختم ہو جاتا ہے۔

یہ نقش باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھا جائے ایک نقش موم جامہ کر کے گلے میں باندھ لیا جائے اور دوسرا نقش باوضو لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر پلا دیا جائے۔

گلے میں باندھنے کا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۱۹ | ۳۰ |

پسینے کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲ | ۲۷ | ۳۵ |
| ۳۴ | ۳۱ | ۲۹ |
| ۲۸ | ۳۶ | ۳۰ |

**تنبیہ** اگر گلے میں باندھنے کا تعویذ گلے میں نہ ڈال سکے تو مرد سیدھے ہاتھ کے بازو پر باندھ لے اور اگر عورت باندھنا چاہتی ہے تو بائیں بازو پر باندھے۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی میں باہم محبت کی کمی ہو جس کے سبب اکثر گھر میں کھٹ پٹ رہتی ہو اور لڑائی جھگڑا ختم نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ نقش بڑا مؤثر اور تیر بہدف ہے۔ اس نقش کو لکھنے سے پہلے لکھنے والا غسل کرے، پاک وصاف کپڑے پہنے، خوشبو (عطر وغیرہ) لگائے پھر باوضو پاک صاف مصلے پر بیٹھ کر یہ نقش عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور پانی میں گھول کردہ پانی چند دن میاں بیوی کو پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں مثالی محبت پیدا ہوگی اور دونوں محبت اور سکون سے زندگی گذاریں گے۔ وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۶۰ | ۵۶۸ | ۵۷۰ | ۵۷۷ | ۵۵۳ |
| ۵۷۵ | ۵۵۶ | ۵۵۸ | ۵۶۶ | ۵۷۳ |
| ۵۶۴ | ۵۷۱ | ۵۷۸ | ۵۵۴ | ۵۶۱ |
| ۵۵۷ | ۵۵۹ | ۵۶۷ | ۵۶۹ | ۵۷۶ |
| ۵۷۲ | ۵۷۴ | ۵۵۵ | ۵۶۲ | ۵۶۵ |



**فائدہ:** تعویذ و نقش کو لکھتے وقت یہ ایمان و یقین دل میں بیٹھا ہو کہ بیماریوں سے نجات دلانا نہ کسی تعویذ کا کمال ہے نہ کسی دوا اور معالج یا ڈاکٹر کا۔ بیماریوں سے نجات عطا کرنے کی قدرت صرف ایک ہی ذاتِ گرامی کو حاصل ہے اور وہ حق تعالیٰ اللہ رب العزت جلّ جلالہٗ کی ذاتِ گرامی ہے۔ حق تعالیٰ ہی امراض کو دور کرتے ہیں وہی مریض کو شفاء دیتے ہیں، وہی کمزوروں کو طاقت عطا کرتے ہیں۔ اس رب کی مرضی کے بغیر کوئی دوا اور کوئی تعویذ اپنا کوئی اثر نہیں دکھا سکتے۔ تعویذ لکھتے وقت اپنے مالکِ حقیقی سے یہ درخواست کی جائے کہ وہ مریض کو صحت عطا کرے اور اس تعویذ کی برکت سے اسے بیماری سے نجات بخشے۔ اگر ان تعویذوں کو لکھنے والا انسان چاہے مرد ہو یا عورت اللہ رب العزت کی قدرتِ کاملہ پر اور اس کی وحدانیت پر یقینِ کامل رکھنے والا ہوگا تو نقوش میں بے پناہ اثر ہوگا۔

## سر پر آئی ہوئی مصیبت سے نجات

اگر کسی شخص یا بہت سارے آدمیوں کو اپنے قتل یا غارت گری کا کھٹکا ہو یا کسی ظالم کی طرف سے کوئی مصیبت پیدا کرنے کا اندیشہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ ایک موٹا تازہ مینڈھا جو قربانی کے جانور کی طرح تمام عیوب سے پاک وصاف ہو حاصل کرے۔ پھر اس کو کسی سنسان جگہ پر قبلہ کی طرف اس کا منہ کر کے ذبح کر دے۔ ذبح سے پہلے پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ ط اَللّٰہُ اَکۡبَرُ ط

ذبح کرنے کے بعد یہ دُعا پڑھے :

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا لَکَ وَمِنْکَ ھٰذَا فِدَائِیْ فَتَقَبَّلْہُ مِنِّیْ ۔

لیکن ذبح سے قبل یہ اہتمام ضرور کر لے کہ ایک گڑھا ضرور کھود لے تاکہ اس مینڈھے کا خون اس گڑھے میں مٹی ڈال کر اچھی طرح بند کر دے ۔ اور اس مینڈھے کی کھال اُتار کر خیرات کر دے اور اس کے گوشت کے ساٹھ حصے کرے اور ساٹھ مسکینوں کو وہ گوشت تقسیم کر دے ۔ لیکن اس گوشت کا کوئی حصہ نہ خود کھائے نہ اپنے گھر کے لوگوں کو کھلائے نہ اپنے رشتہ داروں کو کھلائے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اس کے سر پر آنے والی مصیبت ٹل جائے گی ۔

ذبح کیئے جانے والا مینڈھا سال بھر کا ہو ہاں اگر اتنا موٹا تازہ ہو کہ سال بھر کا معلوم ہوتا ہو اور سال بھر والے بھیڑ دنبوں میں چھوڑ دو تو کچھ فرق نہ معلوم ہوتا ہو تو ایسے وقت چھ مہینے کا مینڈھا بھی ذبح کرنے کے لائق ہے، اسی طرح اندھا، کانا جانور نہ ہو، کان یا دُم ایک تہائی یا اس سے زیادہ کٹی ہو وہ بھی قربانی کے لائق نہیں ۔ جو جانور اتنا لنگڑا ہے کہ فقط تین پاؤں سے چلتا ہے وہ بھی قربانی کرنے کے لائق نہیں ہے اسی طرح مریل جانور بالکل دُبلا ہڈیوں کا ڈھانچہ، اسی طرح جس جانور کے بالکل دانت نہ ہوں اس کی بھی قربانی درست نہیں ہے ۔

## ناف ٹھیک ہونا

اگر کسی کی ناف ٹل جائے تو پیٹ میں بڑا درد ہوتا ہے اور کسی طرح



آرام نہیں آتا، بعض مرتبہ بار بار قضائے حاجت بھی ہونے لگتی ہے جس سے کمزوری پیدا ہو کر وبالِ جان بن جاتی ہے ۔ ناف کو جگہ پر لانے کے لئے یہ نقش بہت مجرّب ہے ۔ اس کو کالی کچی روشنائی یا زعفران کو پانی میں گھول کر باوضو اس سے لکھیں اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور اس وقت تک باندھے رکھیں جب تک ناف اپنی جگہ پر نہ آجائے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقشِ معظّم کی برکت سے ناف اپنی جگہ پر آجائے گی ۔ اور درد بھی ختم ہو جائے گا ۔ عورت اس نقش کو اپنے بائیں بازو پر باندھے درمیانی خانے میں مریض یا مریضہ کا نام لکھا جائے ۔ وہ نقشِ معظّم یہ ہے :

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہُ یا رحمٰنُ | یا اللہُ یا رحمٰنُ | یا اللہُ یا رحمٰنُ |
| یا اللہُ یا رحمٰنُ | اس خانے میں مریض یا مریضہ کا نام لکھیں | یا اللہُ یا رحمٰنُ |
| یا اللہُ یا رحمٰنُ | یا اللہُ یا رحمٰنُ | یا اللہُ یا رحمٰنُ |

## حفاظتِ حمل

بعض عورتوں کا حمل اکثر ضائع ہو جاتا ہے کبھی مسان کی بیماری کے سبب کبھی کمزوری کے سبب اور کبھی کسی اور وجہ سے یعنی بھاری وزن اٹھانے سے بھی حمل گر جاتا ہے ۔ حمل کو قائم رکھنے کے لئے یہ نقش بہت مجرّب اور تیر بہدف ہے ۔ اس نقش کو باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھیں اور حمل کے ابتدائی دنوں میں لگاتار چالیس دن تک باوضو پانی میں گھول کر پلائیں ۔ پینے والے کے لئے وضو شرط نہیں ہے البتہ نقش گھولنے والا باوضو ہو ۔ چالیس دن کے بعد ایک ہفتے میں ایک

بار پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا اور بچہ ہوگا۔ یہ عمل چار ماہ تک کریں۔ نقش یہ ہے۔




## کھیت کو چوہوں سے بچانا

بعض مرتبہ کثیر تعداد میں چوہے کھیت کی پوری فصل کو برباد کر دیتے ہیں۔ چوہوں کو کھیت سے بھگانے اور کھیت کو محفوظ رکھنے کے لئے یہ عمل بہت مفید اور لاجواب ہے۔ اس عمل کی برکت سے چوہے وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

ایک کلو ریت لے کر باوضو تین بار سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر اس ریت پر دم کریں اور پھر اس ریت کو تمام کھیت میں تھوڑا تھوڑا چھڑک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چوہے وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

چوہوں کو بھگانے کا دوسرا عمل یہ ہے:

ایک مٹکا پانی کا بھر کر رکھ لیں اور باوضو ایک سو بار یہ آیت پڑھ کر اس پانی پر دم کر دیں اور وہ پانی تمام کھیت میں چھڑک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کھیت سے تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا (الاعراف)



**تنبیہ:** یہ آیت زبانی پڑھیں یا قرآن شریف میں دیکھ کر پڑھیں دونوں طرح ٹھیک ہے۔

## لڑکے لڑکیوں کی شادی کے لئے

بعض مرتبہ لڑکے لڑکی شادی سے رہ جاتے ہیں ان کی عمریں ڈھل جاتی ہیں لیکن کوئی مناسب اور موزوں رشتہ نہیں ملتا۔ لڑکیوں کی بے بسی پر رونا آتا ہے۔ اس کا آسان روحانی عمل یہ ہے:

جس لڑکی یا لڑکے کا پیغام نہ آتا ہو اسے چاہیئے کہ وہ خود پنجوقتہ نماز کی پابندی کرے اور بعد نمازِ عشاء باوضو سورۂ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) پوری سورت اکتالیس مرتبہ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل مسلسل بلا ناغہ نوّے دن تک کریں اور عمل کے ختم پر اللہ تعالیٰ سے اپنے رشتہ کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نوّے (۹۰) دن کے اندر اندر غیب سے شادی کا انتظام ہو جائے گا۔ سورۂ اخلاص یہ ہے۔

سورۂ اخلاص یہ ہے:

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

## قرض کی ادائیگی کا عمل

جو شخص بُری طرح قرض میں بندھا ہوا ہو اور آمدنی کی کمی کے سبب قرض کی ادائیگی ناممکن ہو اور قرض خواہ صبح و شام اسے پریشان کرتے ہوں تو اسے چاہیئے کہ بعد نماز جمعہ چند افراد چاہے اس کے دوست احباب ہوں یا گھر کے مرد عورت سب مل کر وضو کریں اور پاک وصاف دری، چادر یا قالین پر بیٹھ کر اول اکیس بار درود شریف پڑھیں۔ پھر گیارہ بار استغفار پڑھیں اس کے بعد سب مل کر اکتالیس ہزار سات سو (۴۱۷۰۰) مرتبہ

یَا وَهَّابُ

پڑھیں۔ آخر میں پھر گیارہ بار استغفار پڑھیں اور اکیس ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ قرض سے نجات عطا کرے۔ اس عمل کے بعد اگلے دن سے روزانہ گیارہ ہزار (۱۱۰۰۰) مرتبہ

یَا وَهَّابُ

مقروض لگاتار چالیس ۴۰ دن تک خود پڑھتا ہے۔ ناغہ نہ کرے برابر چالیس ۴۰ دن تک پڑھتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس دوران ایسی جگہ سے اس کی مدد ہوگی جس کا وہ پہلے سے کوئی گمان بھی نہیں کرسکتا تھا۔ بہت ہی مجرب اور لاجواب عمل ہے۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰىٓ اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰىٓ اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰىٓ اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝



اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰىٓ اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰىٓ اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰىٓ اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

استغفار یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْۢبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ ۝

## وہ عمل جس کے کرتے سے ہر دعا قبول ہو

یہ عمل بہت مجرب ہے اس کی برکت سے آدمی مستجاب الدعوات بن جاتا ہے یعنی ایسا شخص جس مقصد کے لئے بھی ہاتھ اٹھا کر دعا کرے گا اس مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ جس شخص کے لئے دعا کرے گا اس کی مراد پوری ہوگی۔ عمل یہ ہے:

بعد نماز عشاء مکمل تنہائی کی جگہ میں یا خالی گھر میں جس میں کوئی دوسرا نہ ہو کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر نو ۹ مرتبہ درود شریف پڑھے (نماز والا درود افضل ہے وہی پڑھے) اس کے بعد پانچ ہزار چار سو (۵۴۰۰) بار

یَا وَهَّابُ

پڑھے اس کے بعد آخر میں نو ۹ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ چالیس دن تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ چالیس دن یہ عمل کرنے کے بعد تین دن مسلسل بلاناغہ باوضو بعد نماز عشاء کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر گیارہ سو (۱۱۰۰) بار استغفار پڑھے۔ استغفار یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْۢبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ ۔

تین تین دن یہ استغفار پڑھنے کے بعد چوتھے دن باوضو بعد نمازِ عشاء کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہوکر تنہائی میں اوّل نَو مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد پانچ ہزار چار سو (۵۴۰۰) بار

یَا وَھَّابُ

پڑھے۔ اس کے بعد نَو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ عمل مسلسل چالیس دن تک کرے۔

اس چلّے کے بعد تین دن بعد نمازِ عشاء باوضو کھلے آسمان کے نیچے تنہائی میں کھڑے ہوکر گیارہ سو (۱۱۰۰) بار درود شریف پڑھے یہ عمل تین دن کرنے کے بعد چوتھے دن بعد نمازِ عشاء باوضو کھلے آسمان کے نیچے تنہائی میں کھڑے ہوکر اوّل نَو بار درود شریف پڑھے اس کے بعد پانچ ہزار چار سو (۵۴۰۰) بار

یَا وَھَّابُ

پڑھے۔ اس کے بعد نَو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ عمل مسلسل بلاناغہ چالیس دن تک کرے۔ یہ عمل تین چلّے کا مکمل ہوا۔

اس کے بعد روزانہ بعد نمازِ عشاء گیارہ سو (۱۱۰۰) بار

یَا وَھَّابُ

پڑھ لیا کرے۔ اول و آخر ۹،۹ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھ لیا کرے۔ اس میں تنہائی یا کھڑے ہوکر پڑھنا ضروری نہیں ہے۔ اس عمل کی برکت سے عامل زبردست قوت کا مالک بن جائے گا۔ وہ جو بھی دُعا کرے گا اللہ تعالیٰ کے فضل اور اس کی رحمت سے ضرور قبول ہوگی شرط یہ ہے کہ ظلم کی یا



خلافِ عادت دُعا نہ کرے مثلاً بغیر شادی کے دعا کرے کہ لڑکا ہوجائے تو یہ ناممکن ہے۔ شادی کرے پھر دُعا کرے تو اللہ تعالیٰ ضرور بیٹا دے گا۔

## رزق میں زیادتی کا عمل

جو شخص روزی کی کمی یا نہ ہونے سے تنگ ہو یا قرض کے بوجھ میں دبا ہو کسی طرح قرض اترنے کا نام نہ لیتا ہو جس کے سبب ہر وقت پریشانی رہتی ہو یا نوکری نہ ہو جس کے سبب گھر فقر و فاقہ کا مسکن بن گیا ہو تو ایسا شخص خود یا اس کے گھر کا کوئی بھی فرد چالیس دن تک بلاناغہ بعد نمازِ عشاء باوضو قبلہ کی طرف منہ کرکے پاک دری پر بیٹھ کر آنکھیں بند کرکے چار سو بار یہ دُعا پڑھتا رہے۔ اس عرصہ میں ناغہ نہ کرے۔ ناغہ ہوجانے کی صورت میں دن کو کسی بھی وقت پڑھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے روزی اور نوکری کا انتظام ہوجائے گا اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے قرض بھی اُتر جائے گا۔ یہ عمل مُجرّب ہے۔

## آسیب سے حفاظت کا نقش

آسیب زدہ کے لئے یہ نقش انتہائی مفید ہے۔ اس نقش کو جمعرات کے دن سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد لکھیں اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب مریض کے قریب نہیں آئے گا۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۱۹ | ۵۶۲۲ | ۵۶۲۵ | ۵۶۱۲ |
| ۵۶۲۴ | ۵۶۱۳ | ۵۶۱۸ | ۵۶۲۳ |
| ۵۶۱۴ | ۵۶۲۷ | ۵۶۲۰ | ۵۶۱۷ |
| ۵۶۲۱ | ۵۶۱۶ | ۵۶۱۵ | ۵۶۲۶ |

وہ دعا یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ وَ ظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ط

## رزق میں برکت

یہ عمل رزق میں برکت اور ترقی کے لئے بہت مؤثر اور مفید ہے اس کے پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے روزی کا انتظام ہو جائے گا اگر آمدنی کم ہے تو آمدنی میں اضافہ ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے:

ایک وقت مقرر کر کے باوضو قبلہ رُخ ہو کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ

یَا مُغْنِیْ

پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل (پ ۲۹) پڑھے اور پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل چالیس دن تک مسلسل بلا ناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے امداد ہوگی۔

## نظرِ بد کا علاج

بعض مرتبہ کسی کی نظر اتنی خطرناک ہوتی ہے کہ بچہ یا بڑا کھانا کھانا چھوڑ دیتا ہے اور روز بروز صحت گرتی جاتی ہے۔ اس صورت میں ڈاکٹر، حکیم اور وید کا علاج غیر مؤثر ہو جاتا ہے۔ کمزوری بہت زیادہ



ہو جاتی ہے۔ یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر نظر والے پر دم کر دیں یا عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھ کر موم جامہ کر کے بچے یا بڑے جس کو نظر لگی ہو اس کے گلے میں ڈال دے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَمَآ اُغْنِیْ عَنْكُمْ مِّنَ اللہِ مِنْ شَیْءٍ ط اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلہِ ط عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَعَلَیْهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ۔

## ہر قسم کا فکر و رنج دور کرنا

اگر کوئی شخص فکر و رنج میں مبتلا ہو اسے چاہیئے کہ صبح بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء باوضو اوّل تین مرتبہ درود شریف اس کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ:

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔

پڑھے۔ آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی ہر قسم کا فکر و رنج دور ہو جائے گا۔ دل و دماغ تازہ ہو جائے گا۔

## بدکار عورت سے جدائی

اگر کسی عورت کے خاوند نے یا کسی نوجوان لڑکے یا لڑکی نے کسی سے ناجائز تعلقات قائم کر رکھا ہے اور اس کو کسی صورت چھوڑنے کے لئے تیار نہیں ہے تو اس آیت کو باوضو ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے اور ہر روز پانی یا کھانے کی کسی بھی چیز پر دم کر کے ایسے شخص کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی ناجائز تعلق ختم ہو جائے گا۔ اور سخت نفرت

ہو جائے گی اور ناجائز تعلق از خود ختم ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ ط

## نوکری کے لئے انٹرویو میں کامیابی

اگر کسی عہدہ ملازمت پر بہت سے امیدواروں کی درخواستیں آئی ہوں اور انتخاب صرف چند کا ہونے والا ہو تو ایسی صورت میں کوئی امیدوار چاہے کہ میری درخواست منظور ہو تو اس کے لئے تین روز تک ایک وقت مقرر کر کے باوضو (۷۰۰) سات سو مرتبہ روزانہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ تمام امیدواروں میں سے اس ختم کا پڑھنے والا عہدۂ ملازمت پر منتخب کر لیا جائے گا۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے۔

وہ آیت یہ ہے:

نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ۚ وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ۝

## بدمزاج خاوند کو با اخلاق بنانا

جس عورت کا خاوند بداخلاق اور بدمزاج ہو وہ عورت باوضو تین سو (۳۰۰) مرتبہ: **یَا بَاسِطُ** پڑھ کر پانی پر دم کر کے خاوند کو پلائے یا کھانے پر دم کر کے کھلائے۔ یہ عمل تین روز تک کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خاوند اخلاق سے پیش آئے گا اور بیوی سے محبت سے پیش آئے گا۔



## کنواری لڑکی کی شادی

جس شخص کی کنواری لڑکی ہو اور کوئی شخص پیغام نہ دیتا ہو اور نہ کوئی رشتہ آتا ہو تو تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پھر ایک سو (۱۰۰) بار لڑکی کی شادی کی نیت سے:

**یَا لَطِیْفُ**

پڑھے۔ چالیس (۴۰) دن یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عمل کے دوران ہی مناسب رشتہ آجائے گا۔

## چور وغیرہ سے گھر کی حفاظت

رات کو سوتے وقت یہ آیت پڑھ کر سو جائے۔ اگر چور آ بھی جائے تو گھر سے مال چرا کر بھاگ نہ سکے گا۔ تمام راستے اس کے لئے بند ہو جائیں گے۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ج وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ۝

## استخارہ

یہ استخارہ بہت مجرب ہے۔ جو شخص اپنے کام کا انجام معلوم کرنا چاہتا ہے کہ اس کے حق میں یہ کام کرنا بہتر ہے یا نہیں؟ ۔ اس کو چاہیئے کہ بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے اول تین بار درود شریف

پڑھے اس کے بعد دس بار سورۂ فاتحہ پڑھے اس کے بعد گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ آخر میں تین بار درود شریف پڑھے اور پاک بستر پر داہنی کروٹ قبلہ کی طرف منہ کرکے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ اپنے کام کا انجام خواب میں دیکھ لے گا۔ اگر خواب کی تعبیر سمجھ میں نہ آئے تو کسی نیک عالم دین سے اس کی تعبیر پوچھ لے۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۚ

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۚ

## دعا قضائے حاجت

ہر قسم کی حاجت پورا ہونے کے لئے مندرجہ ذیل دعا کسی وقت بھی روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور حاجت پوری ہوگی۔ جب تک حاجت پوری نہ ہو برابر پڑھتا رہے، وہ دعا یہ ہے:



لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ ط بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ط سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ، كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ لَمْ يَلْبَثُوْٓا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ ط بَلٰغٌ فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ ٥ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ وَّالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالْفَوْزَ بِالْجَنَّةِ وَالنَّجَاةَ مِنَ النَّارِ ط اَللّٰهُمَّ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْۢبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا دَيْنًا اِلَّا قَضَيْتَهٗ وَلَا حَاجَةً مِّنْ حَوَآئِجِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

## آسیب اور جن کو گھر سے بھگانا

ایک سفید کپڑا لیں اور اس کو ہلدی میں رنگ کر چالیس (۴۰) فتیلے بنالیں اور روزانہ ایک فتیلہ جلائیں۔ بعد نماز عشاء جلائیں۔ روزانہ چالیس (۴۰) دن تک مسلسل بلا ناغہ جلانا ہے۔ اور اس کمرے میں فتیلہ جلائیں جس میں سوتے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب اور جن بھاگ جائے گا۔

# جن، آسیب کو بھگانا یا جلانا

جب جن کسی طرح پیچھا نہ چھوڑتا ہو اور طرح طرح سے ستاتا ہو تو اس کو بھگانے یا جلانے کے لئے یہ عمل کریں۔

سب سے پہلے گیارہ تار (دھاگے) سرخ رنگ کے مریض کے قد کے برابر (پیشانی کے اوپر بالوں سے بائیں پاؤں کے انگوٹھے تک) لے کر ایک گنڈہ بنائیں۔ اس میں صرف تین گرہ لگائیں اور ہر گرہ کو لگانے سے پہلے یہ عزیمت پڑھ کر گرہ پر پھونک ماریں اور گرہ لگا دیں۔ عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

مریض کو پاک زمین یا سفید چادر یا مصلے پر بٹھا کر یہ گنڈہ اس کے بالوں میں باندھ دیں۔ اگر سر میں بال نہ ہوں تو سر پر باندھ دیں۔ مریض کے سامنے ایک کوری ہانڈی رکھ دیں (مٹی کی ایسی ہانڈی جس کو پانی نہ لگا ہو) جو اس سے پہلے کبھی استعمال میں نہ آئی ہو۔ ہانڈی کو اُلٹا کر کے رکھ دیں اور اس پر ایک مٹی کا کورا چراغ رکھیں، یہ چراغ ایسا ہو جو اس سے قبل کبھی استعمال میں نہ آیا ہو۔

ایک فتیلہ تیار کر کے اس کو نئی روئی میں لپیٹ کر بتی بنا لیں اور چراغ میں تلوں کا تیل (تلوں کو بازار سے خرید کر انہیں دھو کر سکھائیں اور پھر اپنی آنکھوں کے سامنے لکڑی کے کولہو سے تیل نکلوائیں تاکہ نکالنے والا ملاوٹ نہ کر دے) ڈال کر چراغ جلائیں۔ مریض سے کہیں



کہ وہ چراغ کو دیکھتا رہے۔

اس عمل کو کرنے سے پہلے عامل اپنا اور مریض کا حصار ضرور کرے ورنہ نقصان پہنچنے کا ڈر ہے۔ حصار کے لئے یہ عزیمت پڑھ کر خود پر اور مریض پر دم کر کے۔ عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ ہر کس کہ در وجود کہ در اندام و آنچہ در شکم و آنچہ در گوش و چشم بینی فلاں ابن فلاں سایۂ سخت شدہ است یا بہ نظر سخت شدہ است آمدہ۔ اگر نہ گریزد زود بسوزد بحق سلیمان ابن داؤد علیہ السلام و بحق اِهْيًا اَشْرَاهِيًا و بحق عَلِيْقًا مَلِيْقًا تَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ و بحق لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ و بحق مُؤْمِن و بحق مُهَيْمِن جنّ یا آسیب مریض پر حاضر ہو گا۔ اگر بھاگنا چاہے تو بھاگ جائے اور نہیں بھاگے گا تو جل جائے گا۔ فلاں ابن فلاں کے خط کشیدہ الفاظ کی جگہ مریض کا اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

تنبیہ: کسی ذی روح انسان، جنّ، آسیب، جانور کو جلانا گناہ ہے لہٰذا اس میں بسوزد سے قبل یہ الفاظ ضرور بڑھا دیں تاکہ اگر آسیب یا جنّ بھاگنا چاہے تو بھاگ جائے، اگر نہیں بھاگے گا تو ضرور جل جائے گا جو اس کی اپنی مرضی سے ہو گا۔ وہ الفاظ یہ ہیں:

وہ الفاظ یہ ہیں:

اگر نہ گریزد سوختہ شود یا اگر نہ گریزد زود بسوزد

ابلیس تبلیس، شداد
فرعون، نمرود، ہامان
تبلیس، شداد، فرعون،
تبلیس، فرعون، ہامان
تبلیس

اوپر سے لپیٹیں
اور فتیلہ بنائیں

ابلیس تبلیس شداد
فرعون نمرود ہامان

ہرچہ در وجود

فلاں ابن فلاں

جنّ آسیب است حاضر شود
اگر نہ گریزد سوختہ شود بحق علیقا
ملیقا تلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم
بحقِ سلیمان بن داؤد علیہ السّلام
علیقا ملیقا تلیقا

ابلیس تبلیس شداد
فرعون نمرود ہامان

تنبیہ: فلیتہ میں فلاں ابن فلاں کی
جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لکھیں۔

## جنّ کو بھگانے کا طریقہ

اگر کسی پر جنّ آگیا ہو اور کسی طرح جانے کے لئے تیار نہ ہو تو، آسیب زدہ کے کان میں سات مرتبہ اذان پڑھیں پھر سورۂ فاتحہ اور معوذتین، آیۃ الکرسی، سورۂ والسّماء والطّارق اور سورۂ حشر کی آخری تین آیات اور سورۂ صافات شروع سے مِن طِینٍ لّازِب تک پڑھ کر دونوں کانوں میں پھونک دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جنّ بھاگ جائے گا ورنہ جل کر راکھ ہو جائے گا۔ اذان یہ ہے:



اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ط اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ط اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ط لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ط

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ہ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ہ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ہ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ہ اٰمِیْنَ

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ہ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ہ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ہ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ہ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ہ

قل اعوذ برب النّاس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ہ مَلِکِ النَّاسِ ہ اِلٰہِ النَّاسِ ہ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ہ الْخَنَّاسِ ہ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ہ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ہ

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ
وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ
یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ
وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۂ والسماء والطارق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا الطَّارِقُ ۝ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۝
اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ ۝ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝
خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝ یَّخْرُجُ مِنْ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ۝
اِنَّہٗ عَلٰی رَجْعِہٖ لَقَادِرٌ ۝ یَوْمَ تُبْلَی السَّرَآئِرُ ۝ فَمَا لَہٗ مِنْ قُوَّۃٍ
وَّلَا نَاصِرٍ ۝ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ۝ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ۝
اِنَّہٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ ۝ وَّمَا ھُوَ بِالْھَزْلِ ۝ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا ۝
وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا ۝ فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ۝

سورۂ حشر کی آخری آیات یہ ہیں:

لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَہٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا
مِّنْ خَشْیَۃِ اللّٰہِ وَتِلْکَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُھَا لِلنَّاسِ لَعَلَّھُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ
ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ھُوَ الرَّحْمٰنُ
الرَّحِیْمُ ۝ ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ
السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُھَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰہِ



عَمَّا یُشْرِکُوْنَ ۝ ھُوَ اللّٰہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ
الْحُسْنٰی یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝

صافات کی آیات من طین لازب تک یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا ۝ اِنَّ
اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا وَرَبُّ
الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِزِیْنَۃِ نِ الْکَوَاکِبِ ۝
وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی
وَیُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝
اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَۃَ فَاَتْبَعَہٗ شِھَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِھِمْ
اَھُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا اِنَّا خَلَقْنٰھُمْ مِّنْ طِیْنٍ لَّازِبٍ ۝

## جن آسیب کو بھگانا یا جلانا

اگر جن بہت زیادہ تنگ کرتا ہو اور کسی طرح بھی پیچھا نہ چھوڑتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل فتیلہ بہت مؤثر ہے۔ اگر جن نہ بھاگے گا تو جل جائے گا۔ مندرجہ ذیل طلسم کو سفید کاغذ پر لکھ کر فتیلہ بنالیں اور اس کو نئی روئی لپیٹ کر سرسوں کا تیل کورے مٹی کے چراغ میں ڈال کر فتیلہ لگا کر جلا دیں اور اس کا دھواں مریض کے ناک اور اس کے کان میں پہنچائیں۔ جلتے چراغ کے دوسری طرف سے ہلکے ہلکے پنکھا جھلیں کہ دھواں مریض کے کان میں چلا جائے۔ اسی طرح اس کی ناک میں بھی چلا جائے۔

وہ طلسم یہ ہے:

ابلیس ابوجہل عجحح — شداد نمرود عجحح

میکائیل — جبرئیل

عزرائیل — اسرافیل

جن وآسیب حاضر شود ۔ اگر نہ گریزد سوختہ شود

العجل العجل العجل

یہ عمل صرف ایک بار کرنا ہے اس کی برکت سے یا تو جن آسیب از خود بھاگ جائے گا وگرنہ جل کر خاک ہوجائے گا ۔

## آسیب کو جلانے کا فتیلہ

اگر آسیب نہ بھاگتا ہو تو اس کو بھگانے یا جلانے کے لئے یہ طلسم بہت پُر تاثیر ہے باوضو اس طلسم کو لکھیں اور لپیٹ کر اس پر پاک روئی لپیٹ کر ایک طرف سے آگ لگائیں اور اس کا دھواں مریض کی ناک میں اور بدن پر پہنچائیں ۔ انشاءاللہ تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا ورنہ جل کر راکھ ہو جائے گا۔

۳۹۹۱۱۱

اگر نہ گریزد سوختہ شود

تنبیہ: جن آسیب کی بابت جتنے بھی عمل کئے جائیں ان میں سب پھر باوضو کریں کوئی عمل بغیر وضو کے نہ کریں ۔ فتیلہ لکھنا، لپیٹنا، جلانا



سب باوضو کریں ۔ ورنہ نقصان کا ڈر ہے ۔

## جن آسیب کو دفع کرنے اور جلانے کیلئے

جن اور آسیب کو بھگانے اور دفع کرنے کے لئے یہ نقش بہت مجرّب ہے۔ باوضو چار نقش بنائیں۔ ایک نقش باوضو موم جامہ کرکے گلے میں ڈال دیں۔ دوسرا نقش مریض کو پلادیں۔ تیسرا نقش مٹی کے کورے چراغ میں رکھیں اور چوتھا نقش فتیلہ بناکر نئی روئی لپیٹ کر اسی چراغ میں جس میں یہ نقش لکھا ہے سرسوں کا تیل ڈال کر جلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ایک ہی رات میں جن وآسیب یا تو دفع ہو جائیں گے یا جل جائیں گے۔

وہ نقش یہ ہے ۔ یہ نقش سورۂ جنّ کا ہے ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۲۱۴ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۲ |
| ۲۰۲۰۹ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۱۳ |
| ۲۰۲۱۰ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۰۸ |

چراغ کو استعمال کرنے کے بعد کسی کنویں، دریا، نہر، جھیل، تالاب میں سے کسی ایک میں ڈال دیں اور اگر ایسا ممکن نہ ہو تو اس چراغ کو جنگل میں گہرا گڑھا کھود کر دفن کردیں ۔

## آسیب کو دفع کرنا یا جلانا

مندرجہ ذیل فتیلہ باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور سرسوں کے تیل میں کورے مٹی کے چراغ میں ڈال کر جلائے، تین فتیلے جلائے ہر فتیلے کے لئے نیا چراغ لے اور روزانہ ایک فتیلہ جلائے، تین دن کے بعد تینوں چراغ کسی پاک زمین میں جنگل میں دفن کردے انشاءاللہ تعالیٰ

جن یا آسیب دفع ہو جائے گا یا جل جائے گا۔ وہ فیتلہ یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۳۱ | ۳۴ | ۲۱ |
| ۳۳ | ۲۲ | ۲۷ | ۳۲ |
| ۲۳ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۰ | ۲۵ | ۲۴ | ۳۵ |

ہر چہ آسیب فلاں بن فلاں

اگر ز گریزد حاضر شدہ سوختہ شود

مزاحمت نہ رساند

فلاں ابن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔

## آسیب کے اثرات سے شفاء کی تدبیر

کسی بھی ایسے شخص پر جو آسیب یا جن کا شکار ہو مندرجہ ذیل دعا ایک وقت میں تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں اور تین روز تک لگاتار یا سات روز لگاتار ایسا کرتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اثرات سے نجات مل جائے گی۔

دعا یہ ہے: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٓمّٓ ۔ الٓمّٓصٓ ۔ طٰهٰ ۔ طٰسٓ ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ ۔ يٰسٓ ۔ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ قٓ ۔ نٓ ۔ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۔

آسیب زدہ کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں: اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ ۔ پڑھنا بھی مفید ہے۔



## بچوں کو بُری عادت سے بچانا

بعض بچے بہت سی بُری عادتوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں مثلاً بعض بچے ہر وقت انگوٹھا چوستے رہتے ہیں۔ یا بعض بچے ہر وقت چینی پھانکتے رہتے ہیں یا بعض بچے ٹھیکری اور مٹی کھاتے ہیں اور اپنی ان عادتوں سے باز نہیں آتے۔ مار پیٹ اس سلسلے میں بیکار ہے کیونکہ بچہ تھوڑی دیر بعد وہی کام کرے گا۔ ایسے بچوں کی غلط عادت چھڑانے کے لئے روزانہ باوضو ایک سو اکتیس (۱۳۱) مرتبہ

یَا سَلَامُ

پڑھ کر بچے پر دم کر دیا کریں اور یہ عمل اس وقت تک جاری رکھیں جب تک بچہ اس عادت سے باز نہ آجائے اور اس بُری عادت کو نہ چھوڑ دے۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے جلد ہی بچہ رُک جائے گا اور بری عادت چھوڑ دے گا۔

## آسیب و جن سے نجات

بعض لوگوں کے ساتھ آسیب و جن طرح طرح کے کرشمے دکھاتے ہیں اور قسم قسم کے وہم میں مبتلا رکھتے ہیں جس کے سبب وہ گھر والوں کے ساتھ صحیح رہتے ہیں اور نہ ہی کوئی کام کرتے ہیں تمام دن بے کار اور لایعنی کاموں میں صرف کر دیتے ہیں۔ بعض بار بار وضو پر وضو کرتے رہتے ہیں بعض ہر وقت کپڑے پاک کرتے رہتے ہیں بعض تو کرسی چادر چارپائی، دری مصلّی ہر چیز ہر وقت دھوتے رہتے ہیں لیکن ان کا وسوسہ ختم ہی نہیں ہوتا اور جن و آسیب ان کو بے کار کاموں میں لگائے رکھتے ہیں۔

اس کے لئے مریض کے دونوں کانوں میں سات سات مرتبہ اذان دیں اور سات مرتبہ یہ آیت دونوں کانوں میں پڑھ کر سنائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی وہم اور وسوسوں سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ یُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝

## جادو سحر سے نجات

ایک بوتل پانی پر چودہ سو (۱۴۰۰) مرتبہ سورۂ یٰسین کی یہ آیت باوضو

سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ؕ

پڑھ کر پانی پر دم کرکے رکھ لیں اور صبح و شام ایک ایک گھونٹ مریض کو پلائیں اور یہ نقش باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی جادو سحر سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ نقش یہ ہے: اس آیت کے کل اعداد (۸۴۹) آٹھ سو انچاس ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۲ | ۲۱۵ | ۲۱۸ | ۲۰۴ |
| ۲۱۷ | ۲۰۵ | ۲۱۱ | ۲۱۶ |
| ۲۰۶ | ۲۲۰ | ۲۱۳ | ۲۱۰ |
| ۲۱۴ | ۲۰۹ | ۲۰۷ | ۲۱۹ |

## مُجرّب استخارہ

یہ استخارہ درست جواب دیتا ہے۔ طریقۂ استخارہ یہ ہے کہ تازہ وضو کرکے دو رکعت نفل کی نیت کرکے کسی تنہائی کے مقام پر ثناء کے بعد الحمد شریف پڑھیں۔ اور جب لفظ اِیَّاكَ نَعْبُدُ پر پہنچیں تو نَعْبُدُ نَعْبُدُ



کی تکرار کریں۔ یہاں تک کہ تمہارا رخ (چہرہ) دائیں یا بائیں طرف گھوم جائے یہ جواب ملنے میں پندرہ بیس منٹ لگیں گے۔ دل میں اپنے سوال کا تصوّر رکھیں۔ اگر رُخ (چہرہ) دائیں طرف ہوجائے تو سمجھئے کہ کامیابی ہوگی اور اگر رُخ (چہرہ) بائیں طرف ہوجائے تو مطلب یہ ہے کہ کام نہیں ہوگا اس معاملہ میں ہاتھ مت ڈالو۔

چہرہ گھومنے کے بعد نماز کی دونوں رکعتیں پوری کرلیں اور سلام پھیر لیں۔

زوال اور مکروہ وقت میں یہ عمل نہ کریں البتہ رات دن کسی بھی وقت میں یہ عمل کرلیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحیح جواب ملے گا

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

جو شخص دشمن کی سازشوں ان کے شر اور شرارتوں سے پریشان ہو اور چاہتا ہو کہ جلد از جلد دشمنوں کے جال سے چھٹکارہ نصیب ہو تو اسے چاہیئے روزانہ حرف "طا" کو کسی بھی وقت باوضو نوّے (۹۰) مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی شرارتوں سے محفوظ ہوجائے گا۔ بہت آسان اور مجرّب عمل ہے۔

## دشمنوں کے چنگل سے آزادی

اگر کوئی شخص دشمنوں میں پھنس جائے یا دشمن اسے چاروں طرف سے گھیر لیں یا دشمن اس پر طرح مسلط ہوجائیں ان سے گلوخلاصی مشکل ہورہی ہو تو ناخن سے بغیر روشنائی کے حرف (ط) "طا" ایک مرتبہ لکھے اور اسی لفظ "طا" کو ایک سانس میں نو (۹) مرتبہ پڑھ کر وہاں سے نکل جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کوئی اس کا راستہ روکنے پر قادر نہ ہو سکے گا سب دشمن ناکام ہو جائیں گے۔

## محبت کے لئے

اگر حرف "طاء" (ط) کو ایک ہزار دو سو (۱۲۰۰) مرتبہ باوضو سفید کاغذ پر عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھیں اور پھر طالب (عاشق) اور مطلوب (معشوق) کے نام ان کی ماں کے نام کے ساتھ لکھ کر اس نقش کو شربت میں گھول کر طالب و مطلوب کو پلائیں تو دونوں میں زبردست محبت پیدا ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت پائدار ہوگی۔

تنبیہ: یہ عمل صرف میاں بیوی، ماں بیٹی یا والدین اولاد یا بھائی بہن کے لئے کرے ورنہ ناجائز محبت کے لئے کرے گا تو ناکام ہوگا اور گنہگار ہوگا لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے ورنہ عاقبت برباد ہوگی۔

## عشق زائل کرنا

اگر دو آدمیوں میں ناجائز محبت ہو اس ناجائز محبت کو ختم کرنا ہو یا کسی دو افراد میں ناجائز تعلقات قائم ہوں ان کو ختم کرنے کے لئے حرف (ط) "طاء" کو نو سو نو (۹۰۹) مرتبہ باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور مطلوب اور اس کی والدہ کا نام نیچے لکھ کر عاشق کو پلا دیں تو اس کا عشق زائل ہو جائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل صرف ناجائز دوستی یا تعلقات ختم کرنے کے لئے کرے اور ناجائز طور پر دو آدمیوں کو لڑانے یا اہلِ خانہ میں نفاق پیدا کرنے کے لئے کرے گا تو سخت گنہگار ہوگا لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔



## بچہ کی ضد ختم کرنا

اگر بچہ بہت ضدی ہو اور بات بات میں ضد کرتا ہو جس کے سبب والدین بہت پریشان رہتے ہوں تو ایسی صورت میں حرف (ط) کو نو (۹) مرتبہ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ضد کرنا چھوڑ دے گا۔ اس نقش کی صورت یہ ہوگی۔

| | |
|---|---|
| ططط | ططط |
| ططط | |

## پیٹ کی خرابی اور گیس سے نجات

روزانہ نہار منہ پانی کے ایک گلاس پر باوضو اول تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سات بار الحمد شریف (سورۂ فاتحہ مکمل) پڑھے اس کے بعد تین بار درود شریف پڑھے اور اس گلاس پانی پر دم کر کے مریض کو پلا دے۔ یہ عمل اکیس (۲۱) دن تک بلاناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کی جملہ بیماریوں سے نجات حاصل ہوگی۔

## لڑکیوں کے اچھے رشتوں کے لئے

بعض مرتبہ لڑکیاں اچھے رشتوں کی تلاش میں اپنی شادی کی عمر سے آگے بڑھ جاتی ہیں اور پھر رشتے نہیں آتے یا آتے ہیں تو اس قدر خراب ہوتے ہیں کہ اس ماحول میں لڑکی کا زندگی گذارنا جہنم سے کم نہیں ہوتا ایسی صورت میں والدین کی پریشانی ان کو قبل از وقت بوڑھا اور

بیمار بنادیتی ہے۔

لڑکیوں کی جلد شادی اور اچھے رشتوں کے لئے یہ عمل مجرب ہے، عمل شرط ہے اگر اس عمل کی پابندی کی جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ لڑکی کا اچھی جگہ رشتہ ہوجائے گا۔ عمل یہ ہے:

لڑکی خود یا اس کی والدہ یا بہن، بھائی، والد وغیرہ میں سے ہر بدھ کو باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ یوسف (پارہ ۱۲) مکمل تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شادی کی دعا کرے۔ اسی طرح ہر پیر کو باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ احزاب (پارہ ۲۱) کی تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل مسلسل کرے۔ ناغہ نہ کرے اور اس وقت تک کرے جب تک شادی نہ ہوجائے۔ شادی ہوجانے کے بعد چھوڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اچھی اور مناسب جگہ رشتہ ہوجائے گا۔

## حاسدوں کی شرارتوں سے حفاظت

بعض جگہ مسلمان ملازم کم ہوتے ہیں اور غیر مسلم اور کافر ملازم زیادہ ہوتے ہیں وہ مسلمانوں کو طرح طرح کی سازشوں اور شرارتوں سے پریشان کرتے رہتے ہیں۔ بعض مرتبہ تعصب اور عناد کی وجہ سے ملازمت سے نکلوانے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ اس قسم کے حسد اور بغض اور طرح طرح کی شرارتوں سے حفاظت کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے اس نقش کو باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے مرد گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ عورت ہے تو گلے میں ڈالے یا بائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ حاسدوں کی ریشہ دوانیوں اور شرارتوں سے محفوظ رہیں گے



وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۷۳ | ۲۷۰ | ۲۶۶ |
| ۲۷۱ | ۲۶۵ | ۲۶۰ | ۲۷۲ |
| ۲۶۴ | ۲۶۸ | ۲۷۵ | ۲۶۱ |
| ۲۷۴ | ۲۶۲ | ۲۶۳ | ۲۶۹ |

## جان و مال کی حفاظت

بعض مرتبہ شہر کے حالات یا ملک کے حالات بگڑ جاتے ہیں اور جان و مال کا تحفظ مشکل ہوجاتا ہے۔ ایسی صورت میں آیۃ الکرسی اور سورۂ بقرہ کی آخری دو آیات کا نقش، جان و مال کی حفاظت کے لئے تیر بہدف ہے۔ لہٰذا اس نقش کو باوضو لکھ کر نیلے کپڑے میں موم جامہ کرکے اس کو گلے میں باندھ لے یا دائیں بازو پر باندھے اور اگر عورت ہے تو گلے میں ڈال لے یا بائیں بازو پر باندھ لے۔

اسی طرح باوضو ایک اور نقش لکھ کر اسے کمرے کے دروازے کے بالکل مقابل دیوار پر لٹکا دے اس طرح انشاء اللہ تعالیٰ گھر اور جان و مال سب محفوظ ہوجائیں گے۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۰۶ | ۱۰۱۱۹ | ۱۰۱۱۶ | ۱۰۱۱۳ |
| ۱۰۱۱۷ | ۱۰۱۱۲ | ۱۰۱۰۷ | ۱۰۱۱۸ |
| ۱۰۱۱۱ | ۱۰۱۱۴ | ۱۰۱۲۱ | ۱۰۱۰۸ |
| ۱۰۱۲۰ | ۱۰۱۰۹ | ۱۰۱۱۱۰ | ۱۰۱۱۵ |

## ہر قسم کے جادو ٹونے اور جھپیٹ سے حفاظت

آجکل سفلی، جادو ٹونے عام ہیں۔ یہ سب اللہ تعالیٰ اور اس کے

پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے کمزور تعلق کے سبب پھیلتا جا رہا ہے اور بے شمار لوگ اس کا شکار ہو کر کاروبار، صحت، عزت، نوکری سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ لڑکیوں کے رشتے ٹوٹ گئے یا ہوتے ہی نہیں۔

بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ انسان چلا جا رہا ہے وہاں سفلی جادو کی کوئی چیز پڑی ہے اس کی جھپیٹ میں آجاتا ہے اور ناکردہ گناہ کی سزا بھگتنے لگتا ہے۔ جادو، ٹونا، سفلی اور جھپیٹ سے حفاظت کے لئے یہ عمل بہت کامیاب ہے اس کی برکت سے ان سب کرتوتوں سے حفاظت رہتی ہے۔ وہ عمل یہ ہے:

اول نماز پنجگانہ باجماعت پڑھیں۔ عورتیں اپنے گھر میں اذان ہوتے ہی نماز پڑھ لیں۔ نماز میں نہ ناغہ کریں نہ نماز چھوڑیں۔

ہر فرض کے بعد آیۃ الکرسی ایک بار۔ قل اعوذ برب الفلق (مکمل سورت) ایک بار۔ قل اعوذ برب الناس (مکمل سورت) ایک بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لیں اور سینے پر بھی پھونک مار کر دم کر لیں۔

رات کو سونے سے پہلے وضو کر لیں اور سونے سے قبل آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر لیں تمام بدن پر پھیر لیں۔ عشاء کی نماز پڑھنے کے بعد باوضو ایک سو ایک (۱۰۱) بار یہ عمل پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں وہ عمل یہ ہے:

یَا حَافِظُ یَا رَزَّاقُ یَا کَرِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا نَاصِرُ۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے سفلی، جادو ٹونا اور جھپیٹ سے حفاظت رہے گی۔



آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــــُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

قل اعوذ برب الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## بلغم اور کھانسی دور کرنے کے لئے

اگر بلغم کی وجہ سے کھانسی کی شکایت ہو تو لاہوری نمک کی سات ڈلیاں چنے کے برابر لیں اور ہر ڈلی پر سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کریں اور نہار منہ ایک ڈلی روزانہ چوس لیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ سات روز میں بلغمی کھانسی سے کلی طور پر نجات

مل جائے گی۔ آیۃ الکرسی یہ ہے

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا
نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ
عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ
وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

## ہر قسم کی دُعا کی قبولیت کے لئے

اگر کسی وقت دشمن سے جنگ ہوجائے تو آیۃ الکرسی تین سو تیرہ (۳۱۳) بار باوضو پڑھ کر اپنے ہتھیار پر دم کریں اور اس ہتھیار سے دشمن پر حملہ کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔ اس طرح اگر کوئی گھبراہٹ یا پریشانی ہو تب بھی آیۃ الکرسی (۳۱۳) تین سو تیرہ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لیں یا دونوں ہاتھوں پر دم کرکے پورے جسم پر پھیریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی گھبراہٹ اور پریشانی ختم ہوجائے گی۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا
نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ
عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ
وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ



## ہر قسم کی دُعا کی قبولیت کے لئے

اگر کوئی مشکل مرحلہ پیش آگیا ہو اور اس کے لئے دُعا کرنی ہو تو باوضو تین سو تیرہ (۳۱۳) بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دُعا کرے تو اللہ تعالیٰ کے کلام کی برکت سے اس کی دُعا ضرور قبول ہوگی۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ
وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ
یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا
خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ
وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ
حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

## قلب و جگر اور ہر قسم کی بیماری کے لئے

اگر دل میں درد رہتا ہو، ذرا چلنے پھرنے سے دل زور زور سے دھڑکتا ہو۔ ذرا سا بھاری کام کرنے سے سانس پھول جاتا ہو ضعفِ جگر کی تکلیف ہو۔ معدہ کمزور ہو۔ پھیپھڑے متاثر ہوں ان تمام صورتوں میں یہ روحانی علاج بہت مفید اور کارآمد ہے۔

ہر جمعہ کو جمعہ کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد چینی کی تین پلیٹ سادی بغیر پھول والی لیں اور ہر پلیٹ پر باوضو ایک ایک بار آیۃ الکرسی زعفران کو عرقِ گلاب میں گھول کر لکھیں اور ایک پلیٹ جمعہ کے دن بعد نماز عصر باوضو پانی میں گھول کر وہ پانی پی لیں۔

دوسری پلیٹ پر پیر کے دن بعد نماز عصر باوضو پانی سے دھو کر وہ پانی پی لیں۔

تیسری پلیٹ جمعرات کے دن بعد نماز عصر باوضو پانی سے دھو کر وہ پانی پی لیں۔ اس عمل کو مسلسل بلاناغہ تین ہفتے تک کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۝

## مرگی دور کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں اور وہ پریشان رہتا ہو تو اس مریض پر روزانہ گیارہ بار باوضو آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ مرگی کے مرض سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ یہ عمل مسلسل تین روز تک کرنا ہے۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ



وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۝

## جن بھوت پریت اور دیگر موذی جانوروں سے حفاظت

ہر قسم کی اذیت دینے والی مخلوق اور تکلیف پہنچانے والے جانوروں سے حفاظت کے لئے رات اپنے گھر یا ٹھہرنے کی جگہ آیت الکرسی ایک بار باوضو پڑھ لیا کرے تو آیۃ الکرسی اس کے لئے ڈھال بن جائے گی اور پڑھنے والا اور اس کے اہل خانہ صبح تک جنات و شیاطین کے علاوہ تمام موذی اور تکلیف پہنچانے والے جانوروں سے محفوظ رہیں گے۔

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۝

## مکان سے جنات نکالنا

اگر کسی مکان میں جنات کا اثر ہو تو چار بتاشے والی میخ (موٹی پھلی والی کیل) لے کر ہر میخ پر باوضو اکیس (۲۱) بار سورۂ والسماء والطارق پ۳۰ کی آخری دو آیتیں پڑھ کر دم کر دیں اور باوضو

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۝ اور

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۝ پڑھ کر مکان کے ہر کونے میں ایک ایک کیل گاڑ دیں (ٹھونک دیں) انشاء اللہ تعالیٰ تمام جنات

اس مکان سے رخصت ہو جائیں گے۔ وہ آیتیں یہ ہیں:

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ○ وَأَكِيدُ كَيْدًا ○ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِينَ أَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ○

## حصار کی زکوٰۃ ادا کرنا

جنات، آسیب اور دیو پری کا علاج کرنے سے قبل حصار کرنا ضروری ہے ورنہ عامل کی جان کو خطرہ رہتا ہے۔

مندرجہ ذیل حصار اس سلسلے میں بہت کارآمد اور مفید ہے۔ اس حصار کو استعمال میں لانے سے پہلے اس کی زکوٰۃ ادا کرنا بہت ضروری ہے۔ زکوٰۃ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ چاند دکھائی دینے کے شروع کے دنوں میں سے پہلی جمعرات کے دن بعد نماز عشاء اکتالیس (۴۱) مرتبہ روزانہ باوضو پڑھنا ہے۔ یہ عمل سات (۷) دن کا ہے۔ اول گیارہ بار (۱۱) درود شریف (جو بھی درود شریف یاد ہو پڑھے البتہ نماز والا درود ابراہیمی پڑھنا افضل ہے) پڑھے اس کے بعد:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھے۔ پھر آیۃ الکرسی پڑھے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۧ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۧ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ڏ الْخَنَّاسِ ڭ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۤ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۥ وَاغْفِرْ لَنَا ۥ وَارْحَمْنَا ۥ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۧ

درودِ ابراہیم اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

ساتویں روز عمل ختم کر کے حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور اہلِ بیت کرامؓ کو ایصالِ ثواب کردے اور باوضو دودھ کی کھیر چاول ڈال کر پکائے اور سات نمازیوں کو پیٹ بھر کر کھیر کھلائے اور جس وقت یہ کھیر دسترخوان پر ہو اس وقت کوئی نمکین چیز دسترخوان پر موجود نہ ہو۔ خود بھی پیٹ بھر کر یہ کھیر کھائے اور سات نمازیوں کو بھی بس یہی کھیر کھلائے۔ کوئی دوسری چیز اس کے ساتھ نہ کھلائے۔ اس طرح الحمدللہ حصار کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

جب بھی حصار کی ضرورت ہو اوپر لکھی ہوئی تمام سورتیں اور آیتیں باوضو ایک ایک مرتبہ پڑھ کر چاقو پر اگر چاقو نہ ہو تو شہادت کی انگلی (انگوٹھے کے برابر والی انگلی) پر دم کر کے چاقو کی نوک سے یا شہادت کی انگلی سے عامل اپنے اردگرد حصار (دائرہ) کھینچ لے۔

چاقو کے لئے یہ شرط ہے کہ اس کا دستہ خالص لوہے کا ہو۔ ہاتھی دانت یا کسی اور کا نہ ہو۔ حصار کا دائرہ (اپنے چاروں طرف لکیر) کھینچنے کے بعد اسی حصار کو ایک بار پھر پڑھے اور آسیب زدہ مریض پر دم کردے۔ اس کا اثر یہ ہوگا کہ جن، پری، دیو، آسیب، بھوت، پریت وغیرہ جو بھی ہوگا اس وقت مریض پر حاضر ہوگا اور بغیر عامل کی اجازت کے واپس



جانے کی ہمت نہ کر سکے گا۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کے وقت سات (۷) روز تک اسی حصار کو روزانہ (۴۱) اکتالیس مرتبہ پڑھنا ہے۔ اس دوران چاقو یا انگلی پر دم کرنا ضروری نہیں ہے۔

اس حصار کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد ایک چلّہ (اکتالیس (۴۱) دن) اور کریں۔ چلّہ کے دوران ہر قسم کے گوشت سے پرہیز کریں اور روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار باوضو یہ کلمات پڑھیں:

يَا بَدُوْحُ عَلِيْقًا مَلِيْقًا تَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ

جب پڑھنے بیٹھیں اس سے قبل لوبان وغیرہ خوشبو جلائیں۔ اس طرح ایک چلّہ پورا کرنے کے بعد عامل ہو جائیں گے اور پھر جب بھی آسیب یا جن کو قبضہ کرنے کا عمل کریں گے تو کوئی دشواری پیش نہیں آئے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر موقع پر کامیابی حاصل ہوگی۔ یہ دونوں عمل جن، آسیب بھوت، دیو پری کا علاج کرنے والے کے لئے بہت ضروری ہیں۔

## جن کو مریض سے دفع کرنا

اگر جن یا آسیب مریض پر سوار ہو اور کسی طرح جدا نہ ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھیں اور باوضو کالے یا گہرے نیلے رنگ کے کپڑے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی آسیب یا جن دفع ہوگا اور مریض درست حالت میں ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

خانہ نمبر ۹ میں مریض اور اس کی والدہ (ماں) کا نام لکھیں۔

## آسیب کو بھگانے کا نقش

اگر کسی پر آسیب کا سایہ ہو اور وہ کسی طرح جان نہ چھوڑتا ہو تو اس کے لئے عرق گلاب میں زعفران گھول کر باوضو لکھیں اور باوضو موم جامہ کرکے مریض کے بازو پر باندھ دیں۔ اس نقش کے باندھتے ہی آسیب یا جن انشاءاللہ تعالیٰ فوراً ہی بھاگ جائے گا۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰہِ | رَّسُوْلُ | مُحَمَّدٌ | اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ |
| یَا غَفَّارُ | یَا سَتَّارُ | یَا رَحِیْمُ | یَا رَحْمٰنُ | یَا اَللّٰہُ |
| یَا شَکُوْرُ | یَا غَفُوْرُ | یَا بُدُّوْحُ | یَا وَھَّابُ | یَا کَرِیْمُ |

## آسیب و سحر، جادو، سفلی کا علاج

جس شخص پر آسیب یا جن کا اثر ہو وہ بھی اور جس شخص پر سحر، جادو سفلی کا اثر ہو وہ بھی اس نقش کو استعمال کر سکتا ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ آسیب و جن والے بھی آسیب و جن سے نجات حاصل کریں گے۔ اسی طرح جو لوگ سحر، جادو، سفلی کے اثر سے مختلف بیماریوں کا شکار ہیں



وہ بھی اس کے استعمال سے جلد صحت یاب اور تندرست ہو جائیں گے۔ بارش، دریا یا کنویں کا پانی لے کر اس نقش کو باوضو لکھ کر باوضو گھول لیں اور اس پانی کو خوب گرم کریں کہ پانی اُبلنے لگے۔ جب پانی خوب گرم ہو جائے تو چولہے سے اُتار لیں اور نیم گرم جتنا گرم پانی بدن برداشت کر سکے اس سے مریض کو نہلائیں۔ اگر بارش، دریا یا کنویں کا پانی نہ ملے تو نل کا پانی بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

مریض کو تین دن یا سات دن نہلائیں، صابن لگانے کی ضرورت نہیں صرف پانی ڈال کر بدن مَل دیں۔ اس عمل سے انشاءاللہ تعالیٰ مریض جلد تندرست ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۹۱۹ | ۳۰۹۲۴ | ۳۰۹۱۷ |
| ۳۰۹۱۸ | ۳۰۹۲۰ | ۳۰۹۲۲ |
| ۳۰۹۲۳ | ۳۰۹۱۶ | ۳۰۹۲۱ |

## شریر جن یا آسیب کو بھگانا یا جلانا

اگر کوئی جن یا آسیب بہت شریر ہو اور مریض اور اہلِ خانہ کو طرح طرح سے تنگ کرتا ہو اور سب گھر والوں کو پریشان کر رکھا ہو اس کے لئے یہ فتیلہ بہت مفید ہے۔ لہٰذا اگر وہ جن اپنی شرارتوں سے باز نہ آیا اور اگر مریض کا پیچھا نہ چھوڑا تو جل کر خاک ہو جائے گا۔

اس فتیلہ کو پیر کے دن صبح چاشت کی نماز پڑھ کر باوضو لکھے اور نئی روئی لپیٹ کر کورے چراغ (مٹی کا ایسا چراغ جس کو پانی نہ

لگا ہو) میں رکھے اور سرسوں کا اصلی تیل (کسی دوسرے تیل کی ملاوٹ اس میں نہ ہو) چراغ میں ڈالے۔ چراغ کو اونچی جگہ رکھ دے اور مریض کو اس کی لَو کے سامنے وضو یا غسل کرا کے پاک دری، چٹائی یا مصلّے پر بٹھادے مریض کی نگاہ جلتے ہوئے چراغ کی طرف رہے۔

عامل فتیلہ کو آگے سرکاتا رہے تاکہ پورا فتیلہ جلے۔ اور اس دوران جب تک فتیلہ جل رہا ہے یہ عزیمت باوضو بیٹھ کر پڑھتا رہے۔

عزیمت یہ ہے:

عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِھِمْ

فتیلہ بنانے والا نقش یہ ہے۔

| |
|---|
| اگر نہ گریزند سوختم دیواں، پریاں کفتاراں وجود جوگیاں، جنّات، آسیب وجنیات آنچہ در وجود مزاحمت بدبد اگر نہ گریزند خاکستر گردند وبحرمتِ علیقا ملیقا تلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم و ما فی انفسھم علیقا ملیقا تلیقا ہر بلا در وجود فلاں بن فلاں باشد اگر نہ گریزد فتیلہ درآمد در چراغ شود سوختہ شود خاکستر گردد |

**تنبیہ:** فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی ماں کا نام لکھے اگر مریض عورت یا لڑکی ہے تو بن کی جگہ بنت لکھے۔

کسی بھی ذی روح کو جلانا سخت گناہ ہے لہٰذا ہر قسم کے جلانے والے فتیلے میں یہ عبارت ضرور لکھے تاکہ اس مخلوق کو اختیار مل جائے بھاگنے کا



اگر نہیں بھاگے گا تو خود ہی جل کر راکھ ہو جائے گا۔ اس طرح عامل کو گناہ نہ ہوگا۔ وہ الفاظ یہ ہیں:

اگر نہ گریزد سوختہ شود

اور اگر کئی جن یا آسیب ہوں تو یہ عبارت لکھے:

اگر نہ گریزند سوختہ شوند۔

## ہر مقصد میں استعمال کا نقش

۳۴ کا نقش ہر مقصد میں استعمال ہو سکتا ہے جس مقصد کے لئے تعویذ دینا ہو اس کو تعویذ کی پشت پر لکھ دیں مثلاً کسی شخص نے ملازمت کے لئے نقش مانگا تھا نقش کی پشت پر (پیچھے) لکھدیں کہ:

" برائے ملازمت "

لیکن شرط یہ ہے کہ پہلے اس نقش کی زکوٰۃ ادا کرے۔ زکوٰۃ کے بعد ہی کارآمد ہوگا۔

زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ ۳۴ کا نقش باوضو روزانہ ۳۴ عدد بعد نماز فجر لکھے اور ان نقوش کو آٹا گیلا کر کے ان میں لپیٹ کر دریا، نہر، جھیل یا سمندر میں ڈال دے۔ چونتیس روز تک اسی طرح کرے ناغہ نہ کرے ورنہ عمل دوبارہ کرنا پڑے گا۔

جب چونتیس دن پورے ہو جائیں گے تو سولہ [16] دن تک سولہ [16] نقش روز لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا، سمندر، نہر یا جھیل میں ڈال دے سولہ دن تک پورے ہونے کے بعد روزانہ چار عدد نقش باوضو لکھے۔ اور آٹے میں گولی بنا کر دریا، سمندر، نہر، جھیل میں ڈال دے۔

جب چونتیس (۳۴) دن پورے ہو جائیں تو زکوٰۃ ادا ہو گئی اس کے شکریے میں معصوم بچوں کو مٹھائی تقسیم کرے اور تمام بزرگوں کو ایصالِ ثواب کرے یعنی اس مٹھائی کا ثواب بزرگانِ دین کو پہنچائے۔ اس طرح کہ پہلے بچوں میں مٹھائی بانٹ دے اس کے بعد دعا کر دے کہ حضورِ اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا ثواب پہنچے اور آپ کے طفیل میں اس کا ثواب تمام بزرگانِ دین کو پہنچے۔ زکوٰۃ ادا ہو گئی اب جس مقصد کے لئے یہ نقش لکھا جائے نقش کی پشت (الٹی طرف) وہ مقصد لکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

اسی نقش کو اگر آسیب یا جنّ والے مریض کو جلا کر سنگھا دیں تو انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جنّ فوراً بھاگ جائے گا۔

وہ نقش ۳۴ عدد کا یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١۴ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١۵ | ۴ | ۵ | ١٠ |

## آسیب اور جن سے نجات

اگر کسی پر آسیب یا جنّ کا سایہ ہو اور کسی طرح دور نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل عزیمت باوضو سات کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھے اور سات روز تک روزانہ ایک باوضو گھول کر مریض کو پلائے۔ سات دن بلا ناغہ پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جنّ دفع ہوگا اور مریض



تندرست ہو جائے گا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ طَلِیْقًا۔

## جنّ اور آسیب کا اثر ختم کرنا

اگر کسی کو آسیب یا جنّ کا اثر ہو اور وہ اس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس نقش کو باوضو آٹھ عدد لکھے۔ ایک نقش باوضو کالے یا گہرے نیلے رنگ کے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے اور روزانہ ایک نقش باوضو گھول کر چار وقت مریض کو پلا دے۔

(۱) صبح ناشتہ سے پہلے
(۲) دوپہر کھانے سے پہلے
(۳) عصر کے بعد
(۴) سوتے وقت (رات کو)

اسی طرح مسلسل سات دن پلائے۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حافظ | حفیظ | رقیب | وکیل | ناصر |
| حفیظ | رقیب | وکیل | ناصر | نصیر |
| رقیب | وکیل | ناصر | نصیر | قادر |
| وکیل | ناصر | نصیر | قادر | قدیر |
| ناصر | نصیر | قادر | قدیر | سلام |

الٰہی فلاں ابن فلاں کو آسیب و جنّات کے شر سے محفوظ رکھ۔

## آسیب کی شرارتوں سے نجات

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو اور وہ طرح طرح سے شرارتیں کرتا ہو اور اپنی حرکتوں سے باز نہ آتا ہو تو باوضو گیارہ بار

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں اور یہی کلمات گیارہ بار پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے آسیب کی شرارتوں سے نجات حاصل ہوگی۔

## سخت قسم کے مسان کا علاج

اگر کسی عورت پر سخت قسم کا مسان ہو اور اس پر کوئی علاج کامیاب نہ ہوتا ہو تو اس عمل کو کریں انشاءاللہ تعالیٰ مسان سے نجات حاصل ہوگی۔ اور اولاد ہوگی۔ چالیس درختوں کے تین تین پتے توڑ کر لائیں۔ کل پتوں کی تعداد ایک سو بیس (۱۲۰) ہوگی۔ چھوٹے بڑے پتوں کی کوئی قید نہیں۔ پھل والے اور غیر پھل والے درختوں کی بھی کوئی قید نہیں ہے۔ یعنی پتے کسی بھی قسم کے ہوں۔

ان پتوں کو ایک بڑے برتن میں ڈال کر اس میں پانی بھر دیں اور اس کو چولہے پر رکھ دیں اس برتن کا پانی اتنا زیادہ گرم ہوجائے کہ ابلنے لگے پانی میں یہ نقش بھی باوضو لکھ کر ڈال دیں۔ جب پانی خوب گرم ہوکر کھولنے لگے تو پانی چولہے سے اتار لیں پھر اس کو ٹھنڈا کرکے اس پانی سے مریضہ کو نہلائیں۔ صابن لگانے کی ضرورت نہیں ویسے ہی پانی ڈال کر بدن مل لیں۔



نہاتے وقت یہ خیال رکھیں کہ نہانے کا پانی گندی نالی یا گٹر کی لائن میں نہ جائے بلکہ کچی زمین میں نہلائیں تاکہ پانی زمین میں جذب ہوجائے ورنہ ٹب میں نہلائیں اور ٹب کے پانی کو دور جاکر کسی کچی زمین میں ڈال دیں یا کیاری میں ڈال دیں تاکہ جذب ہوجائے۔ غسل کے بعد ایک نقش باوضو لکھ کر کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈال دیں۔

اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ حمل برقرار رہے گا۔ بچہ صحیح سلامت پیدا ہوگا اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے لمبی عمر کا ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے:

۸ ۱۱۱ ح [+] ۱۱ ۱۱ ھ و

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۴ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۹ | ۸ |

## حمل گرنے سے محفوظ

بعض عورتوں کے حمل نو ماہ ہونے سے قبل ہی گر جاتے ہیں۔ حمل کو قائم رکھنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش بہت کارآمد ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس نقش کی بدولت حمل قائم رہتا ہے اور اولاد صحیح وسلامت پیدا ہوتی ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں موم جامہ کرکے گلے میں باندھ لیں۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد یہی نقش عورت اپنے گلے سے نکال کر بچے کے گلے میں ڈال دے۔ یہ نقش اس کی گردن

میں سات سال تک رہے۔ اس کے بعد اس کو سمندر، دریا یا جھیل میں پتھر باندھ کر ڈال دیں۔ وہ نقش یہ ہے:

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٧٢ | ٧٥ | ٧٨ | ٦٥ |
| ٧٧ | ٦٦ | ٧١ | ٧٦ |
| ٦٧ | ٨٠ | ٧٣ | ٧٠ |
| ٧۴ | ٦٩ | ٦٨ | ٧٩ |

## جنّ وآسیب کو جلانے کا فتیلہ

اگر جنّ یا آسیب مریض کو طرح طرح سے تنگ کرتا ہو اور بار بار اس کو پریشان کرتا ہو تو اس کے جلانے کے لئے مندرجہ ذیل تین فتیلے باوضو لکھیں اور ان پر روئی لپیٹ کر کورے مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل خالص ڈال کر چراغ کو کسی اونچی جگہ رکھ دیں اور مریض کو وضو کرا کے چراغ کے سامنے ذرا دُور دری پر بٹھا دیں۔ مریض چراغ کی طرف دیکھتا رہے۔

یہ فتیلہ بعد نماز عصر جلانا ہے اور مغرب سے قبل ختم کرانا ہے۔ اس کے جلانے سے آسیب بھاگ جائے گا۔ ورنہ اگر نہ بھاگا تو جل کر راکھ ہو جائے گا۔ وہ فتیلے یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦۴۴٨ | ٦۴٥١ | ٦۴٥۴ | ٦۴۴١ |
| ٦۴٥٣ | ٦۴۴٢ | ٦۴۴٧ | ٦۴٥٢ |
| ٦۴۴٣ | ٦۴٥٦ | ٦۴۴٩ | ٦۴۴٦ |
| ٦۴٥٠ | ٦۴۴٥ | ٦۴۴۴ | ٦۴٥٥ |



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٥ | ۴ | ٣ | ٢ | ١ |
| ١٠٠ | ٩٠ | ٨٠ | ٧٠ | ٦٠ |
| بِحَقِّ اِھِیًا اَشَرَاھِیًا عَلِیقًا | | | | |
| | ھا | ھا | ھا | ھا |
| | ١١ | ١١ | ١١ | ١١ |

بِحَقِّ عَلِیقًا تَلِیقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ مَلِیقًا

ہرچہ در وجود فلاں بن فلاں است حاضر شود اگر نہ گریزد سوختہ شود۔

العجل العجل

| | | |
|---|---|---|
| ٦٦٥۴٩٥٦ | ٦٦٥۴٩٥١ | ٦٦٥۴٩٥٨ |
| ٦٦٥۴٩٥٧ | ٦٦٥۴٩٥٥ | ٦٦٥۴٩٥٣ |
| ٦٦٥۴٩٥٢ | ٦٦٥۴٩٥٩ | ٦٦٥۴٩٥۴ |

**تنبیہ:** فلاں کی جگہ لڑکے یا لڑکی یا عورت مرد کا نام لکھیں اور بن کے بعد فلاں کی جگہ لڑکے یا مرد کا نام لکھیں اگر مریض عورت یا لڑکی ہے تو بن کی جگہ بنت کا لفظ لکھیں۔

## آسیب یا جنّ کو جلانا

اگر آسیب یا جنّ اپنی شرارتوں سے باز نہ آتا ہو اور مریض کو طرح طرح سے پریشان کرتا ہو تو اس کے لئے یہ فتیلہ بہت کارآمد ہے۔ اس کو جلانے سے جنّ یا آسیب بھاگ جائے گا۔ اور اگر نہ بھاگے گا تو جل جائے گا۔

یہ فتیلہ باوضو لکھیں اور اس پر نئی روئی لپیٹ کر کورے چراغ میں رکھ کر اس میں سرسوں کا تیل اصلی ڈال کر جلائیں۔

مریض کو وضو یا غسل کرا کے چراغ سے دور چراغ کی طرف منہ کر کے پاک چٹائی، دری یا مصلے پر بٹھائیں۔ مریض چراغ کو دیکھتا رہے۔ عامل چراغ جلا کر آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کرے اور برابر اس وقت تک پڑھتا رہے جب تک فتیلہ جل رہا ہے۔ جب

وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا

پر پہنچے تو ان کلمات کو بار بار دہرائے اور بار بار پڑھے۔ اگر آسیب یا جنّ بھاگ گیا تو ٹھیک ہے ورنہ جل کر راکھ ہو جائے گا اور مریض اس کی شرارتوں سے محفوظ ہو جائے گا۔ فلاں کی جگہ مریض کا نام اور بن کے بعد فلاں کی جگہ مریض کی والدہ کا نام لکھے اگر عورت ہے یا مریض لڑکی ہے تو بن کی جگہ بنت لکھے۔ مثلاً محمد علی بن محمد احمد
یا
فاطمہ بنت زبیدہ

نقش (فتیلہ) یہ ہے:

ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع

ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع



## مریض سے آسیب یا جنّ کو دور کرنا

اگر آسیب یا جنّ مریض کو طرح طرح سے پریشان کرتا ہو اور بار بار گھر سے باہر لے جاتا ہو تو باوضو دو نقش تیار کریں ایک نقش کالے یا نیلے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں اور دوسرے نقش کا فتیلہ بنا کر نئی غیر استعمال شدہ روئی لے کر اس فتیلے پر لپیٹ کر مٹی کے کورے چراغ میں رکھ دیں اور چراغ میں اصلی سرسوں کا تیل ڈال کر بعد نماز عشاء جلائیں مریض کو ذرا فاصلے پر وضو یا غسل کرا کے پاک چٹائی، دری یا مصلے پر بٹھا دیں مریض چراغ کی لو کو دیکھتا رہے۔ نقش کے نیچے مریض اور اس کی والدہ کا نام لکھیں۔

وہ نقش یہ ہے:

بدوح بدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

بدوح فلاں بن فلاں بدوح

## آسیب سے نجات کے لئے

اگر کسی مریض پر آسیب یا جنّ کا اثر ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو گیارہ بار پڑھے اور سات کنوئیں کا تازہ پانی لے کر اس پر دم کرے اور اس پانی سے رات کو آدھی رات کے بعد مریض کو ایسی جگہ غسل دے کہ پانی گٹر کی گندی نالی میں نہ جائے یا کسی ٹب

میں بٹھا کر نہلائے یا ایسے کچے صحن میں نہلائے کہ پانی زمین میں جذب ہوجائے اگر ٹب میں نہلایا ہے تو ٹب کا پانی کسی کیاری یا کچی زمین میں ڈال دے کہ جذب ہوجائے۔ یہ عمل تین دن مسلسل بلا ناغہ کرے۔

وہ آیت یہ ہے:

وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا ط وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ط وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ع

**تنبیہ** پانی نہلانے کے لئے سات کنوؤں کا لے تو بہتر ہے ورنہ ایک کنویں کا پانی بھی کافی ہے۔ اگر کنواں نہ ہو تو ٹیوب ویل۔ بورنگ، چشمے، نہر، دریا تالاب کا پانی یا بارش کا پانی لے لیں اگر یہ بھی نہ ملے تو سات نل کا یا ایک ہی نل کا پانی بھی لے سکتے ہیں۔

## آسیب زدہ کو ہوش میں لانا

اگر کوئی شخص آسیب یا جن کے سبب بے ہوش ہوگیا ہو اور اسے ہوش میں لانا ہو تو سورۂ نور (پ۱۸) کی آخری تین آیات باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کے منہ پر اس پانی کے چھینٹے مارے جائیں انشاءاللہ تعالیٰ مریض فوراً ہوش میں آجائے گا اور جن وآسیب بھاگ جائے گا۔

وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاِذَا كَانُوْا مَعَهٗ عَلٰٓى اَمْرٍ جَامِعٍ لَّمْ يَذْهَبُوْا حَتّٰى يَسْتَاْذِنُوْهُ ط اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ج فَاِذَا اسْتَاْذَنُوْكَ



لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ فَاْذَنْ لِّمَنْ شِئْتَ مِنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا ط قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ يَتَسَلَّلُوْنَ مِنْكُمْ لِوَاذًا ج فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط قَدْ يَعْلَمُ مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ ط وَيَوْمَ يُرْجَعُوْنَ اِلَيْهِ فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ط وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ○

## مسان کا علاج

نیلے رنگ کے سوت کے اکتالیس (۴۱) تار (دھاگے) لیں پیشانی کے بال سے پاؤں کے انگوٹھے تک ان کو یکجا کرکے سورۂ طارق (پ۳۰) باوضو پڑھ کر ایک گرہ لگادیں اور اس پر دم کردیں اسی طرح پڑھتے جائیں اور گرہ لگاتے جائیں اور گرہ پر دم کرتے جائیں۔ اسی طرح اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورۂ طارق پڑھ کر اکتالیس (۴۱) گرہ لگائیں اور ان گرہوں پر ساتھ ساتھ دم بھی کرتے جائیں۔

یہ دھاگہ حاملہ عورت کے پیٹ کے نیچے باندھ دیں اور یہ ہر حالت میں بندھا رہے جب بچہ پیدا ہو تب یہ گنڈہ کھول کر بچے کو نہلا کر اس کے گلے میں ڈال دیں اور یہ گنڈہ سات سال تک بچے کے گلے میں پڑا رہے سات سال پورے ہوجائیں تو گنڈے کو پتھر یا اینٹ کے ساتھ باندھ کر سمندر، دریا، نہر یا جھیل میں ڈال دیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ عمل قائم رہے گا۔ بچہ صحیح وسالم اور تندرست پیدا ہوگا اور لمبی عمر کا

ہوگا۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے۔

سورۂ طارق یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝ وَمَآ اَدۡرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۝ النَّجۡمُ
الثَّاقِبُ ۝ اِنۡ كُلُّ نَفۡسٍ لَّمَّا عَلَيۡهَا حَافِظٌ ۝ فَلۡيَنۡظُرِ
الۡاِنۡسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝ خُلِقَ مِنۡ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝ يَّخۡرُجُ مِنۡ
بَيۡنِ الصُّلۡبِ وَالتَّرَآئِبِ ۝ اِنَّهٗ عَلٰى رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ ۝
يَوۡمَ تُبۡلَى السَّرَآئِرُ ۝ فَمَا لَهٗ مِنۡ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ۝
وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجۡعِ ۝ وَالۡاَرۡضِ ذَاتِ الصَّدۡعِ ۝ اِنَّهٗ
لَقَوۡلٌ فَصۡلٌ ۝ وَّمَا هُوَ بِالۡهَزۡلِ ۝ اِنَّهُمۡ يَكِيۡدُوۡنَ كَيۡدًا ۝
وَّاَكِيۡدُ كَيۡدًا ۝ فَمَهِّلِ الۡكٰفِرِيۡنَ اَمۡهِلۡهُمۡ رُوَيۡدًا ۝

## مسان کی بیماری کا علاج

جو بچہ مسان کی بیماری کے سبب سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ گیا ہو اور گوشت گھل کر صرف کھال باقی رہ گئی ہو اس کے لئے عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو اکتالیس (۴۱) نقش لکھیں۔ ایک نقش باوضو کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ اور بقیہ چالیس نقش باوضو پانی میں گھول کر بچے کو پلادیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ تندرست اور صحت مند ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

| | |
|---|---|
| اَلۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ | بِحَقِّ بِاللّٰهِ |
| ۱۱۱ | ۱۱ |



## سوکھتے بچّے کا علاج

جس بچے کو سوکھے کا مرض ہو اور دن بدن گھلتا جا رہا ہو۔ یہاں تک کہ اس کا جسم صرف ہڈیوں اور کھال کا ڈھانچہ بن کر رہ گیا ہو اور اس کے جسم کا گوشت گھل کے غائب ہو گیا ہو۔ کوئی بھی دوا یا غذا اسے نہ لگتی ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ ایک عدد تازہ بینگن لیں۔ بینگن چاہے گول ہو یا لمبا دونوں کارآمد ہیں۔ اس پر یہ نقش باوضو روشنائی سے بنائیں۔

نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ط | ولا | دی |
| لا | ہ | و |
| مس | ق | ای |

بینگن کو اس چارپائی یا دری کے اوپر لگا دیا جائے۔ جہاں بچہ سوتا ہے۔ بینگن دن بدن سوکھتا رہے گا اور انشاء اللہ تعالیٰ بچہ دن بدن موٹا اور تندرست ہوتا رہے گا۔ دوسرا نقش باوضو ایک کاغذ پر لکھیں اور موم جامہ کرکے کالے یا نیلے کپڑے میں لپیٹ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ اس بیماری سے محفوظ رہے گا۔ کاغذ پر لکھنے والا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۳ | ۴۲۶ | ۴۲۹ | ۴۱۶ |
| ۴۲۸ | ۴۱۷ | ۴۲۲ | ۴۲۷ |
| ۴۱۸ | ۴۳۱ | ۴۲۴ | ۴۲۱ |
| ۴۲۵ | ۴۲۰ | ۴۱۹ | ۴۳۰ |

## سخت قسم کے مسان کا علاج

اگر کسی بچے یا عورت پر بہت ہی سخت قسم کا مسان ہو اور اس عورت کے بچے مسان کا شکار ہوں سوکھتے سوکھتے مرجاتے ہوں یا کوئی بچہ سوکھے کے مرض میں مبتلا ہو اس کے لئے یہ نقش باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھیں اور نقش لکھتے وقت دوسرا شخص بالکل سفید رنگ کا جوان مرغ اللہ کے نام پر ذبح کرے اور اس مرغ کا گوشت خیرات کردیا جائے۔

اس نقش کو باوضو موم جامہ کرکے کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں سی کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند ہی دن میں شفاء نصیب ہوگی۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۱ | ۱۴۴ | ۱۴۷ | ۱۳۴ |
| ۱۴۶ | ۱۳۵ | ۱۴۰ | ۱۴۵ |
| ۱۳۶ | ۱۴۹ | ۱۴۲ | ۱۳۹ |
| ۱۴۳ | ۱۳۸ | ۱۳۷ | ۱۴۸ |

## مسان کی بیماری کا علاج

اگر کوئی مسان کا مریض ہو اور اس کا بدن دن بدن سوکھتا جاتا ہے جسم پر صرف کھال موجود ہے گوشت پگھل گیا۔ ایسی صورت میں یہ عمل بہت مفید ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے بچہ جلد



صحت مند اور تندرست ہوجائے گا۔ عمل یہ ہے:

مٹی کی چار ایسی ٹھیکری لی جائیں جن کو پانی نہ لگا ہو بھٹے سے پکنے کے بعد باہر آئی ہوں اور انہیں پانی بالکل نہ لگا ہو۔ ان پر کالی روشنائی سے یہ نقش باوضو لکھیں اور ان چاروں ٹھیکریوں کو آگ میں ڈال کر سرخ کرلیا جائے۔ جب ٹھیکریاں سرخ ہوجائیں تو ان کو نکال کر ٹھنڈا کریں اور پلنگ کے چاروں پایوں کے نیچے دفن کردیں اگر دفن کرنے کی جگہ نہ ہو تو پایوں کے نیچے رکھ دیں اور چالیس ۴۰ دن تک ان ٹھیکریوں کو وہاں رہنے دیں۔ چالیس دن کے بعد ان ٹھیکریوں کو نکال کر سمندر، دریا، نہر، کنویں جھیل یا تالاب میں ڈال دیں۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد ہی تندرست اور صحت مند ہوجائے گا۔ ٹھیکریوں پر لکھا جانے والا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۴ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۱ | ۱۰۱۷ |
| ۱۰۳۰ | ۱۰۱۸ | ۱۰۲۳ | ۱۰۲۹ |
| ۱۰۱۹ | ۱۰۳۳ | ۱۰۲۶ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۲۷ | ۱۰۲۱ | ۱۰۲۰ | ۱۰۳۲ |

## مسان کی بیماری سے نجات

اگر کسی بچے کو مسان کی بیماری نے سکھا دیا ہو اور وہ ہڈیوں اور کھال کا ڈھانچہ بن کر رہ گیا ہو اور دن بدن سوکھتا جارہا ہو۔ یا بچے کو مسان کے دورے پڑتے ہوں، ہاتھ پاؤں ٹھنڈے

ہوجاتے ہوں، آنکھیں چڑھ جاتی ہوں۔ منہ سے جھاگ آنے لگتے ہوں اور بچے کا مزاج چڑچڑا ہوگیا ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کالے کپڑے میں یا گہرے نیلے کپڑے میں سی کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ چالیس دن کے اندر بچہ انشاء اللہ تعالیٰ صحت مند اور تندرست ہوجائے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۴ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۱ | ۱۰۱۷ |
| ۱۰۳۰ | ۱۰۱۸ | ۱۰۲۳ | ۱۰۲۹ |
| ۱۰۱۹ | ۱۰۳۳ | ۱۰۲۶ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۲۷ | ۱۰۲۱ | ۱۰۲۰ | ۱۰۳۲ |

## مسان کی بیماری سے حفاظت

بچے کو مسان کی بیماری سے محفوظ رکھنے کے لئے یہ عمل خاص طور پر ان عورتوں کے لئے ہے جن کے بچے سوکھے کا شکار ہوکر مرجاتے ہیں۔

دوسو (۲۰۰) گرام اجوائن لیں اور اس پر سورۂ نصر (اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ) مع اکیس (۲۱) مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ پڑھ کر دم کریں اور اس اجوائن کو پچاس پچاس گرام تول کر چار حصوں میں کرکے چار پوٹلیاں بنالیں اور زچہ (جس عورت کے ابھی بچہ پیدا ہوا ہے اور وہ ابھی چلّے میں ہے) کی چارپائی میں چاروں پایوں میں باندھ دیں اور پلنگ (چارپائی) اسی جگہ رہنے



دیں وہاں سے نہ ہٹائیں۔ چالیس دن کے بعد چاروں پوٹلیاں کسی سمندر، دریا، نہر، تالاب، جھیل میں ڈال دیں اور مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ بچہ مسان کی آفت سے محفوظ رہے گا یہ عمل خاص طور پر ان عورتوں کے لئے ہے جن کے بچے عام طور پر سوکھے کا شکار ہوجاتے ہیں۔

گلے میں ڈالنے والا نقش یہ ہے:

| بحق میکائیل | ۷۸۶ | بحق جبرائیل |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| بحق اسرافیل | یاحی یا قیوم | بحق عزرائیل |

سورۂ نصر یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۚ

## سوکھے کا کامیاب علاج

اگر کوئی عورت، بچہ یا بڑا سوکھے کے مرض میں مبتلا ہو اور اس کا بدن روز بروز سوکھتا جارہا ہو اور گوشت مکمل کر ختم ہوگیا ہو اور مریض چمڑے اور ہڈیوں کا ڈھانچہ بن کر رہ گیا ہو تو ایسے مریض کے لئے ایک ہزار تیرہ (۱۰۱۳) مرتبہ قرآن کریم کی مندرجہ ذیل آیت

کو کسی بھی دن باوضو بعد نمازِ عشاء پڑھ کر چنبیلی یا سرسوں کے تیل پر دم کر کے رکھ لے۔ پھر اس تیل کو مریض کے جسم پر مالش کرے یہ عمل رات کو بعد نمازِ عشاء کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں مریض صحت یاب و تندرست ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

فَانْظُرْ اِلٰٓى اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۭ اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ الْمَوْتٰى ۚ وَهُوَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## آسیب یا جنّ سے نجات

آسیب یا جنّ سے نجات کے لئے اوّل سورۂ قریش کی زکوٰۃ ادا کرے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ بروز جمعرات بعد نماز عشاء سورہ قریش (پ۳۰) باوضو تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھے۔ اسی طرح یہ عمل چالیس روز تک بلا ناغہ کرے۔ اس دوران ترکِ حیوانات اور پرہیز جلالی کرے۔ چالیسویں روز شیرینی معصوم بچوں میں تقسیم کرے اور اس کا ایصالِ ثواب بزرگوں کی طرف کرے کہ اے اللہ یہ مٹھائی جو میں نے بچوں کو کھلائی ہے اس کا ثواب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچے اور آپ کے طفیل میں تمام بزرگانِ دین کو پہنچے۔

چلّہ پورا ہونے کے بعد روزانہ سورۂ قریش اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ لیا کرے اگر ایک دن ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن بیالیس (۴۲) مرتبہ پڑھ لے اگر دو دن ناغہ ہو جائے تو تیسرے دن تریسٹھ (۶۳)



بار پڑھ لے۔ اگر تین دن مسلسل ناغہ ہو گیا تو عمل ٹوٹ گیا۔ اب دوبارہ چلّہ کرے۔

ترکِ حیوانات جلالی یہ ہے:

پیاز، لہسن، گوشت ہر قسم کا، انڈا، مچھلی، مولی، گاجر، بینگن، دال مسور، دال ماش، دودھ، دہی، کچی مٹھائی، پکوان، نیل، اغیار کے گھر کی کھیر، شیر (دودھ) زچگی میں نہ جائے، موتی میں نہ جائے، چمڑے کی جوتی نہ پہنے، چمڑے کا ڈول استعمال نہ کرے چمڑے کے دستانے چمڑے کے موزے استعمال نہ کرے، چمڑے کے مصلّے پر نہ بیٹھے نہ نماز پڑھے نہ چمڑے کا لباس پہنے۔ ان سب چیزوں کا پرہیز چالیس دن تک کرنا ہے۔ اگر پرہیز ٹوٹ گیا عمل ختم ہو جائے گا۔ چلّے کے بعد سب کھا پی سکتے ہیں

سورۂ قریش کا چلّہ کرنے کے بعد مندرجہ ذیل فوائد حاصل ہوں گے۔

۱۔ اگر عامل کسی آسیب زدہ کو اپنا سلام کہلا کر بھیجے گا تو آسیب فوراً بھاگ جائے گا۔

۲۔ اگر عامل سات مرتبہ باوضو سورۂ قریش پڑھ کر عطر یا پھول پر دم کر کے مریض کو سنگھا دے گا تو آسیب فوراً حاضر ہو گا۔

۳۔ اگر عامل یہ چاہے کہ، آسیب مریض ہی کے بدن میں قید ہو جائے تو تین گنڈے نیلے رنگ کے بنائے ہر گنڈے میں سات سات ڈورے (دھاگے) ہوں گے۔ گنڈہ سوتی

دھاگے کا ہو گا۔ ہر گنڈہ میں سات گرہ لگیں گی۔ اول گنڈہ جو مریض کے گلے میں باندھا جائے گا اس میں درمیان کی تین گرہ تین پھندوں کی لگائے اور ہر گرہ پر گیارہ گیارہ بار سورۂ قریش پڑھ کر دم کرے باقی چار گرہ پر سات سات مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر دم کرے۔ اسی طرح دو گنڈے اور تیار کرے اور انہیں مریض کے دائیں اور بائیں بازو پر باندھ دے۔ جب تک یہ گنڈے نہیں کھولے جائیں گے آسیب بھاگ نہیں سکے گا۔

۴۔ اگر عامل باوضو سات مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر پانی پر دم کرکے آسیب زدہ کے منہ پر چھینٹے مارے گا تو آسیب چیخے گا اور چلائے گا اور مثل آگ کے جلے گا۔

۵۔ اگر آسیب دورانِ گفتگو پریشان کرتا ہو تو ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر عطر یا پھول پر دم کرکے مریض کو سنگھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جن عاجز اور تنگ ہو کر راہِ فرار اختیار کرے گا اور بھاگ جائے گا۔

۶۔ اگر کسی مریض کو عامل باوضو سورۂ قریش گیارہ مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرکے پلائے تو انشاء اللہ تعالےٰ مریض کو ہر مرض سے نجات ملے گی۔

سورۂ قریش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اِلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ



فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۚ

## آسیب یا جن کے حملہ سے حفاظت کا حصار

یہ حصار آسیب یا جن کے حملہ سے محفوظ رکھنے کا بہت پُر اثر ذریعہ ہے۔ اس حصار کی عبارت کو باوضو تین مرتبہ پڑھ کر چھری یا چاقو پر دم کرے۔ اور اپنے اور آسیب زدہ کے چاروں طرف لکیر کھینچ کر حصار کرے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب بھاگنے نہ پائے گا۔

حصار کی عبارت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذِكْرُ طَاهِرِيْنَ مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ بِقَيُّوْدِيَهٖ يَا رُوْحُ يَا قُدُّوْسُ بِحَقِّ سُلَيْمَانَ ابْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ بند شو۔

**تنبیہ** جو چاقو یا چھری حصار کے لئے استعمال کی جائے اس کا دستہ لوہے یا پلاسٹک کا ہو۔ اس کا دستہ ہاتھی دانت کا نہ ہو اور کسی جانور کی کھال دستے پر منڈھی ہوئی نہ ہو اگر لکڑی کا دستہ ہو جب بھی درست ہے۔

## آسیب و جن کی بندش

جب کسی مریض کے سر پر عامل نے کسی آسیب و جن کو حاضر کیا ہو یا بذاتِ خود آسیب یا جن حاضر ہوا ہو اور اس کو قید کرنا ہو تو سرخ ریشم کا دھاگہ لے اور پھر سات تار کے پانچ گنڈے بنائے اور ہر گنڈے پر سات گرہ لگائے ہر گرہ پر مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دم کرکے پھر گرہ کو بند کرے۔ بوقت ضرورت ایک گنڈا مریض کے گلے میں

باندھے دوسرا داہنے بازو پر باندھے، تیسرا بائیں بازو پر باندھے، چوتھا گنڈا داہنے پیر میں باندھے اور پانچواں گنڈا بائیں پیر میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب و جن قید رہو گا اور راہِ فرار اختیار نہ کرسکے گا جب تک گنڈے بندھے رہیں گے قید میں رہے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ وَعَلٰۤى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۫ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۠

## جن تابع کرنا

اگر کسی کو جن تابع کرنے کا شوق ہو اور صرف رزقِ حلال کھانے کا عادی ہو اور اس کا مقصد صرف خدمتِ خلق ہو نیت صاف ہو تو یہ عمل اس کے لئے بہت اچھا ہے۔

کامل تنہائی میں پاک مصلّٰی بچھا کر حصار کر کے غسل کر کے خوشبو لگا کر عمل شروع کرے۔ عمل ہمیشہ بعد نمازِ عشاء پڑھیں۔ حصار کے لئے اول تین بار سورۂ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) پڑھیں اور چھری پر دم کر کے چاروں طرف حصار کی لکیر کھینچ لیں۔

روزانہ کامل یکسوئی اور پوری توجہ کے ساتھ سورۂ مزمّل (پ ۲۹) چالیس ۴۰ مرتبہ پڑھنی چاہیئے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ عمل کے دوران اپنی جگہ سے نہ اٹھے نیز عمل پڑھنے کے دوران آس پاس کوئی انسان موجود نہیں ہونا چاہیئے ورنہ اسے بھی نقصان ہوگا اور عامل کے لئے بھی خطرہ ہے۔

عمل کے دوران نہایت ڈراؤنی اور بھیانک صورتیں نظر آئیں



گی لیکن ان سے ہرگز ہرگز ڈرنے کی ضرورت نہیں ہے وہ حصار کے اندر داخل نہیں ہوسکتے البتہ اگر عامل ڈر گیا اور حصار سے باہر آگیا تو پھر عامل کے لئے خطرہ ہے جان بھی جاسکتی ہے اور دماغ بھی خراب ہوسکتا ہے۔ اس لئے یہ عمل مضبوط دل، مضبوط دماغ اور مضبوط ارادے والا ہی کرسکتا ہے۔ عمل کے آخری دس دنوں میں عامل کو زیادہ ہی ڈرانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ لیکن اگر عامل ثابت قدم رہ کر اپنا چلّہ پورا کرلیتا ہے تو پھر جنّات حاضر ہو کر دوستی کا ہاتھ بڑھاتے ہیں۔ دوستی ہونے کے بعد جب بھی سورۂ مزمّل تنہائی میں پڑھ کر حاضر ہونے کا حکم دے گا جنّات فوراً حاضر ہوں گے اور عامل کی اطاعت کریں گے اور اس کا حکم بجا لائیں گے اس کا کہنا مانیں گے۔

## جن کو قابو میں کرنے کا عمل

یہ عمل بہت آسان اور پڑھنے میں ہلکا ہے لیکن اس میں ایک شرط بہت سخت ہے وہ یہ کہ ایک ہی نشست (بیٹھک) میں سوا لاکھ (ایک لاکھ پچیس ہزار) مرتبہ پڑھنا ہوتا ہے۔ اگر کوئی باہمت انسان ہو اور اسے اپنے انسانی تقاضوں پر قابو ہو تو اس کے لئے کچھ مشکل بھی نہیں ہے۔

عمل کرتے وقت ان باتوں کا خاص خیال رکھا جائے:

عمل کی جگہ بالکل تنہائی والی ہو وہاں کوئی دوسرا انسان نہ ہو۔ عمل کرنے سے پہلے غسل کرے، نیا لباس پہنے، عود یا لوبان جلائے لباس اور جسم پر خوشبو لگائے۔ خوشبودار پھول (رات کی رانی۔

گلاب، چنبیلی) اپنے پاس رکھے، بدبودار چیز پورے عمل کے دوران استعمال نہ کرے۔ پیاز، لہسن، ہینگ اور مولی کا استعمال نہ کرے۔

اس عمل کے لئے حصار اس طرح کرے۔

چاروں قل اور آیۃ الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر چھری پر دم کرے اور اس چھری سے اپنے اردگرد دائرے کی صورت میں حصار (لکیر) کھینچ لے۔ عمل شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں سورۂ نصر (اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ) دس مرتبہ پڑھے۔

عمل میں صرف یہ لفظ پڑھنا ہے سوا لاکھ مرتبہ:

یَا شَمْعَلُوْنِیْ

عمل ختم ہونے پر ایک جن عورت آکر سلام کرے گی اگر عمل پورا ہو چکا ہے تو کسی قسم کا خوف نہ کھائے اور سلام کا جواب دے کر اس سے یہ عہد کرے اور وعدہ لے کہ جب کسی خدمتِ خلق کے لئے تمہیں بلاؤں گا تو ضرور حاضر ہونا پڑے گا وہ وعدہ کرے گی اور کوئی نشانی بھی دے گی اور اپنے آنے کا طریقہ بھی بتائے گی۔ نوے ہزار جنات اس کے تابع ہیں۔

**تنبیہ** جنات تابع کرنے کے خواہش مند افراد کو یاد رکھنا چاہیے کمزور دل، کمزور ارادے اور کمزور بدن والے ایسا عمل نہ کریں ورنہ خطرہ ہے کہ جان چلی جائے، دل کا دورہ پڑ جائے یا دماغ پاگل ہو جائے۔ لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

سورۂ نصر یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ۝۱ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ



فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا ۝۲ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ وَاسْتَغْفِرْہُ اِنَّہٗ کَانَ تَوَّابًا ۝۳

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۂ کافرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝۱ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝۲ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝۳ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝۴ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝۵ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝۶

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝۲ لَمْ یَلِدْ ۵ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝۳ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝۴

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝۱ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝۲ وَمِنْ

شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ﴿۳﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ﴿۴﴾
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿۵﴾

سورۃ النّاس یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ﴿۲﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ﴿۳﴾
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۵ الْخَنَّاسِ ﴿۴﴾ الَّذِیْ يُوَسْوِسُ
فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿۶﴾

## جنّ پری آسیب سے نجات کا عمل

اگر کسی پر آسیب کا یا جنّ، پری کا سایہ ہو اور کسی طور جان نہ چھوڑتا ہو تو اس کے لئے چہل کاف کو سات مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے ایک چھٹانک (پچاس گرام) تیل پر دم کرے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔ درمیان میں چہل کاف سات مرتبہ پڑھے۔

دم کرنے کے بعد اس تیل کو روئی کے پھائے سے یا کسی پچکاری سے مریض کے پہلے دائیں کان میں ٹپکائے، پھر بائیں کان میں ٹپکائے۔ کان میں تیل ڈالنے کے بعد کان کو خوب ہلا کر تیل کو اندر جذب کر دیں۔ تیل کسی حالت میں بھی کان سے باہر نہ آئے۔

اس کے بعد پڑھے ہوئے تیل کی تین بوندیں دوسرے تیل میں ڈال کر مریض کے پورے جسم کی مالش کرے، جسم کا کوئی حصّہ باقی نہ رہے۔ ناف سے گھٹنوں تک کے حصّے میں مریض غسل خانے یا الگ کمرے میں جا کر خود مالش کرے۔ یہ عمل سات دن بلا ناغہ کرے۔ اگر اس طرح



کرنے میں دشواری ہو تو تیسرے دن یعنی ایک دن چھوڑ کر عمل کرے۔ اس طرح چودہ دن میں یہ عمل پورا ہو گا۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہر قسم کے اثرات سے پاک ہو کر صحتیاب ہو جائے گا۔ ایک نقش چہل کاف کا باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض آئندہ کے لئے جن آسیب کے اثر سے محفوظ ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۵

چہل کاف یہ ہے:

كَفٰيكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً ۵ كِفْكَافُهَا كَكَمِيْنٍ كَانَ مِنْ كَلْكَا ۵ تُكَرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِیْ كَبَدٍ ۵ تَحْكِیْ مُشَكْشَكَةً كَلُكْلُكٍ لَكَكَا ۵ كَفَاكَ مَابِیْ كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهٗ ۵ يَا كَوْكَبًا ۵ كَانَ تَحْكِیْ كَوْكَبَ الْفَلَكَا۔

چہل کاف کا نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۸ | ۱۶۶۱ | ۱۶۶۴ | ۱۶۵۱ |
| ۱۶۶۳ | ۱۶۵۲ | ۱۶۵۷ | ۱۶۶۲ |
| ۱۶۵۳ | ۱۶۶۶ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۶ |
| ۱۶۶۰ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۴ | ۱۶۶۵ |

## جنّات سے گھر کو محفوظ کرنا

جس مکان، دکان یا بلڈنگ میں جنّات کا عمل دخل ہو اور وہ

وہاں رہتے ہوں یا اس جگہ آمدورفت رکھتے ہوں۔ ان کے بھگانے اور اس جگہ سے ہٹانے کے لئے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ نامہ (خط) مبارک اس کو باوضو لکھ کر جہاں لگادیں گے وہاں سے جنات از خود چلے جائیں گے۔ لگانے کا طریقہ یہ ہے کہ دروازے کے بالکل مقابل اور سامنے کی دیوار پر یہ نقش لگا دیا جائے کہ دروازے سے داخل ہوتے ہی اس نقش پر نگاہ پڑے۔

اسی طرح اگر کسی لڑکے، عورت، بچی پر جنّ یا آسیب کا اثر ہو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اس کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنّ یا آسیب کا اثر فوراً ختم ہو جائے گا۔

وہ نامۂ مبارک یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اِلٰى مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ وَالسَّآئِحِيْنَ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ۔ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِى الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ تَكُ عَاشِقًا مُّوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُّقْتَحِمًا اَوْ رَاعِيًا حَقًّا مُّبْطِلًا هٰذَا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِىْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَوْثَانِ وَالْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَىْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ تُغْلَبُوْنَ حٰمٓ لَا تُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَآءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ



اِلَّا بِاللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ہ

**تنبیہ** اس نامۂ مبارک سے بھرپور فائدہ اٹھانے کے لئے اس کی زکوٰۃ ادا کرے تو زیادہ بہتر ہے۔ زکوٰۃ کی ترکیب یہ ہے کہ آدمی رات کو بستر سے اُٹھ جائے اور غسل کرے اس کے بعد تہجد کی بارہ رکعت ادا کرے اس کے بعد ایک ہزار بار یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِىِّ الْمَبْعُوْثِ اِلَى الْاِنْسِ وَالْجِنِّ وَالْاَسْوَدِ وَالْاَحْمَرِ وَالْاَصْغَرِ وَالْاَكْبَرِ صَاحِبِ الْكَوْثَرِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اس کے بعد ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نامہ (خط) مبارک پڑھے۔ اس زکوٰۃ کے بعد جب بھی یہ نامۂ مبارک کسی کو لکھ کر دے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ جنّ، بھوت، آسیب، دیو اور پری فوراً دفع ہو جائیں گے۔

## جنّ آسیب کو دفع کرنا

اگر کسی بچے، بچی یا عورت پر جنّ یا آسیب کا اثر ہو اور وہ کسی طرح دفع نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر مریض کی داہنی داڑھ کے نیچے رکھے۔ اسی وقت جنّ یا آسیب حاضر ہو کر بات کرے گا اور اگر اس طرح حاضر نہ ہو تو مریض کی بائیں داڑھ کے نیچے نقش کو دبائے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جنّ ضرور حاضر ہوگا اس سے قول وقسم لے پھر جانے کی اجازت دے اگر وہ ضد کرے اور واپس نہ جانے کی بات کرے تو۔

مندرجہ ذیل فتیلے کو روشن کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی

برکت سے آسیب یا جن جل کر راکھ ہو جائے گا۔

نقش جو داڑھ کے نیچے رکھا جائے گا وہ یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | [illegible] | یابدوح | | |
| یابدوح | یابدوح ۷۸۶ / یابدوح ۸ | یابدوح ۴ | یابدوح | یابدوح |
| | یابدوح | ۳۳ | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یا بدوح ۱۰ | ۹ | | |
| | ۲ یا بدوح | یابدوح | | |

فتیلہ جو جلایا جائے گا (چراغ میں بتی بنا کر روئی لپیٹ کر سرسوں کا تیل ڈال کر جلانا ہے) وہ یہ ہے۔



## جنات سے مکان خالی کرانا

اگر کسی مکان پر جنات کا زبردست اثر ہو اور وہ کسی قیمت پر مکان سے جانے کے لئے تیار نہ ہو تو عامل صاحب باوضو مکان کی دیوار پر کسی شخص کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر یہ نقش لکھ دیں اور اس سے کہہ دیں وہ جا کر اس ہاتھ سے باہر دروازے کو کھٹکھٹائے (یعنی دستک دے) انشاءاللہ تعالیٰ جنات اسی وقت گھر چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔

وہ نقش یہ ہے:

(نقش اگلے صفحہ پر)





## آسیب سے نجات کا نقش

اگر کسی عورت، بچے یا بچی پر آسیب کا اثر محسوس ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو بڑے کاغذ پر بڑے بڑے حروف میں لکھے اور مریض جہاں لیٹا ہوا ہو اس کے سامنے دیوار پر لٹکا دیں اس طرح کہ مریض کی نگاہ ہر وقت اس نقش پر پڑتی رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی آسیب یا جن کا اثر ختم ہو جائے گا اور جن یا آسیب دفع ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے




## آسیب و جن سے نجات

اگر کسی شخص کو جن یا آسیب ستاتا ہو اور اسے جن یا آسیب کا اثر محسوس ہوتا ہو تو صبح و شام یعنی بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب یہ

عمل پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جنّ چلے جائیں گے اور مریض صحتیاب ہوجائے گا۔ وہ پڑھنے کا عمل یہ ہے۔

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَقُلْ رَّبِّ أَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَأَعُوْذُ بِكَ رَبِّ أَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ إِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ إِذَا حَسَدَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ إِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## جنّ و آسیب سے نجات

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھیں اور موم جامہ کرکے آسیب زدہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں آسیب از خود دفع ہوجائے گا اگر یہ نقش مریض کے گلے میں باندھا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ پھر آسیب قریب نہیں لگے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

(نقش اگلے صفحہ پر)



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۴۹۱۲ | ۱ |
| ۴۹۱۱ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۹۱۴ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۹۱۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |

## آسیبی اثرات سے نجات

اگر کسی پر آسیبی اثرات ہوں اور وہ اس کے سبب اول فول بکتا ہو اور بہکی بہکی باتیں کرتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

سورۂ جنّ کی آیات ابتداء سے شَطَطًا تک چھ مرتبہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کردیں اور مریض کو دن میں چار مرتبہ پلائیں۔

(۱) اوّل صبح ناشتہ سے پہلے۔

(۲) دوم دوپہر کو کھانے سے پہلے۔

(۳) تیسرے بعد نمازِ عصر۔

(۴) چوتھے بعد نمازِ عشاء

جب تک آسیبی عمل کی شکایت ہو یہ عمل مسلسل کریں انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔

سورۂ جنّ کی آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ أُوْحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْا إِنَّا

سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

## آسیب کو بھگانے کا عمل

جس شخص پر آسیب کا اثر ہو اور دور نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ طلسم باوضو لکھ کر گولی بنا کر مریض کو پانی کے ذریعے نگلوا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب فریادی ہو کر بھاگ جائے گا۔ جب بھی اثر ظاہر ہو فوراً وضو کر کے اس طلسم کو لکھ کر مریض کو پانی کے ساتھ نگلوا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت آسیب بھاگ جائے گا۔

وہ طلسم یہ ہے:




## آسیب کو دفع کرنے کا عمل

اگر کسی لڑکے، لڑکی یا عورت پر آسیب یا جن کا اثر ہو تو سورۂ مُزّمّل (پ ۲۹) تین مرتبہ باوضو پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کر کے مریض



کے پورے جسم پر ہلکا ہلکا تیل لگائے۔ پیٹھ پر کوئی دوسرا لگا دے۔ بقیہ پوشیدہ حصوں میں اور جسم کے دوسرے حصوں میں مریض خود غسل خانہ میں جا کر یا کسی الگ کمرے میں جا کر لگا لے۔ یہ عمل کرنے کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب یا جن بھاگ جائے گا اور مریض صحتیاب ہو گا۔

**تنبیہ** اس عمل میں یہ شرط ہے کہ سرسوں کا تیل اصلی سرسوں کا ہو۔ ملاوٹ والا تیل نہ ہو۔ دوسرے مریض کا جسم لگاتے وقت پاک ہو۔ ناپاک حالت میں تیل نہ لگایا جائے پہلے اسے غسل کرا دیں پھر تیل لگا دیں۔

تیل لگانے کے بعد تقریباً تین گھنٹے تک تیل جسم پر لگا رہے اس کے بعد چاہیں تو مریض کو نہلا دیں۔ تیل صرف دن میں ایک مرتبہ لگانا ہے۔

## سحر کا اثر ختم کرنا اور کرنے والے پر لوٹانا

جب کبھی کسی پر سحر کیا جائے یا کرا دیا جائے اور اس کی حالت دن بدن خراب ہوتی جا رہی ہو تو اس کے لئے یہ علاج بہت مؤثر ہے۔ اس عمل کے ذریعہ سحر ختم ہو جاتا ہے اور سحر کرنے والے پر لوٹ جاتا ہے۔

یہ عمل گیارہ دن کرنا ہے۔ چہل کاف کو مسلسل گیارہ (۱۱) دن بلا ناغہ پڑھے اور اس دوران یہ نیت کرے کہ ہم پر یا مجھ پر جس کسی نے سحر کیا ہے یا کرایا ہے۔ اسی طرح کا سحر اور اس کا اثر کرنے والے اور کرانے والے پر لوٹ جائے۔

پہلے اکتالیس (۴۱) روز چلّہ کر لے اس کے بعد عمل کرے گا تو

کامیاب ہوگا۔ عمل کے دوران خالی جگہ میں بیٹھے جہاں کوئی دوسرا نہ ہو اور سب سے پہلے استغفار:

۱- ایک تسبیح (ایک سو(۱۰۰) بار پڑھے۔ استغفار یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ

۲- اس کے بعد درود شریف (نماز والا درود پڑھے تو بہتر ہے) ایک تسبیح (ایک سو بار) پڑھے۔

۳- اس کے بعد چہل کاف اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھے اس کے بعد

۴- درود شریف ایک تسبیح (ایک سو بار) پڑھے۔

۵- آخر میں استغفار ایک تسبیح (ایک سو بار۔

چلہ ختم ہونے کے بعد ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ چہل کاف پڑھا کرے تاکہ عمل میں رہے۔

جب بھی کوئی مریض آئے گیارہ مرتبہ چہل کاف پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلادے اور گیارہ مرتبہ چہل کاف پڑھ کر مریض پر دم کرے کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے سحر کرنے اور کرانے والے پر لوٹ جائے گا۔ اور مریض جلد ہی صحتیاب ہوجائے گا۔

چہل کاف یہ ہے:

کَفَیْكَ رَبُّكَ كَمْ یَكْفِیْكَ وَاكِفَةً ۝ كِفْكَا فُهَا كَكَمِیْنٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا ۝ تَكَرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِیْ كَبَدٍ ۝ تَحْكِیْ مُشَكْشَكَةً كَلَكَكَ لَكًّا ۝ كَفَاكَ مَا بِیْ كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهٗ یَا كَوْكَبًا كَانَ یَحْكِیْ كَوْكَبَ الْفَلَكَا ۝



**ف** چہل کاف حضرت غوث اعظم شاہ محی الدین عبدالقادر جیلانی قدس سرہ سے منقول ہیں۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا ہے۔

بندہ اعجاز احمد خاں سنگھانوی کو حضرت مولانا محمد عیسیٰ گورمانی دامت برکاتہم نے عمل کی اجازت عطاء فرمائی۔ ان کو اجازت دی حضرت الاستاذ المفسر المحدث الفقیہ مولانا قاضی شمس الدین صاحب نے۔ حضرت قاضی صاحب کو اجازت ملی۔ حضرت شیخ العلامہ مولانا مولوی حسین علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ واں بھچراں والوں سے۔

یہ احقر اس پر چلہ کر کے عمل کرنے والوں کو اجازت دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس شرور و فتن کے دور میں لوگوں کو سحر و آسیب کے اثرات بد سے محفوظ رکھے اور چہل کاف کو ان کے دفعیہ کے لئے تریاق بنادے۔ آمین۔

اس پر عمل کرنے والے حضرت مولانا محمد عیسیٰ گورمانی صاحب دامت برکاتہم اور اس احقر کو دعائے خیر میں یاد رکھیں اور آخرت کی فلاح اور نجات کے لئے دعا کریں۔

## گھریلو رنجش اور لڑائی جھگڑے کا خاتمہ، گھر میں امن رزق میں برکت

انسانی زندگی میں بعض مرتبہ ایسے مراحل آجاتے ہیں کہ وہ حالات سے پریشان ہوجاتا ہے۔ گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا، بات بات پر لڑائی اور ہر وقت کی رنجش سے گھر سے خیر و برکت اٹھ جاتی ہے، گھر کی رونق ماند پڑجاتی ہے۔ گھر میں کسی کا دل نہیں لگتا۔ گھر اجاڑ اور جنگل

کا نمونہ بن جاتا ہے۔ ایسی صورت میں یہ عمل بہت کارآمد ہے۔

سب سے پہلے یہ بات کہ گھر کا ہر فرد نماز کا پابند ہو جائے اور ہر نماز کے بعد ایک سو بار پڑھے:

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

ایک تسبیح درود شریف کی۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

عشاء کی نماز کے بعد ایک سو اکتیس (۱۳۱) مرتبہ

یَا سَلَامُ

اس کے بعد ۳۶۰ تین سو ساٹھ بار

یَا لَطِیْفُ

پڑھا کریں۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ گھر میں آپس کی رنجش ختم ہوگی۔ گھر میں امن و سلامتی کا ماحول قائم ہوگا۔ نیز رزق میں برکت ہوگی اور روزی کے دروازے کھل جائیں گے۔

## سحر اور آسیبی اثرات سے نجات اور دشمنوں پر غلبہ

سحر اور آسیبی اثرات سے نجات کے لئے حروفِ مقطعات بہت مؤثر ہیں۔ اسی طرح دشمنوں پر غلبہ اور فتح پانے کے لئے بھی حروف مقطعات تیر بہدف تاثیر رکھتے ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو



حضرت خضر علیہ السلام نے دشمنوں پر غلبہ اور فتح حاصل کرنے کے لئے یہ دعا بتائی تھی۔ جو شخص روزانہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اس کے درمیان میں یہ دعا اور حروفِ مقطعات ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے گا اسے کوئی دشمن کسی طرح بھی زیر نہیں کر سکے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الٓمّٓ الٓمّٓصٓ الٓمّٓرٰ كٓهٰیٰعٓصٓ طٰهٰ طٰسٓمّٓ طٰسٓ یٰسٓ صٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ حٰمٓ قٓ نٓ۔ یَا مَنْ هُوَ یَا مَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِغْفِرْ لِیْ وَانْصُرْنِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## سحر و آسیب کے دفعیہ کے لئے

حروفِ مقطعات کا یہ نقش باوضو اکیس (۲۱) عدد لکھے اور باوضو پانی میں روزانہ ایک نقش گھول کر مریض کو دن میں چار بار وہ پانی پلائے۔ مریض کا پانی پیتے وقت پاک ہونا یا وضو ہونا ضروری نہیں ہے جس حال میں بھی ہو پانی پی لے۔ پینے کے اوقات یہ ہیں:

۱- پہلا گھونٹ صبح ناشتہ سے قبل۔
۲- دوسرا گھونٹ دوپہر کو گیارہ بجے
۳- تیسرا گھونٹ بعد نماز عصر
۴- چوتھا گھونٹ بعد نماز عشاء

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۲۹ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۲ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۸ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۲۵ | ۱۱۳۳ | ۱۱۲۷ |

ایک نقش ذیل باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ مریض اس نقش کو گلے میں ڈالنے کے بعد کسی حال میں بھی نہ نکالے وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۶ | ۸۴۹ | ۸۵۲ | ۸۲۸ |
| ۸۵۱ | ۸۳۹ | ۸۴۵ | ۸۵۰ |
| ۸۴۰ | ۸۵۴ | ۸۴۷ | ۸۴۳ |
| ۸۴۸ | ۸۴۳ | ۸۴۱ | ۸۵۳ |

## گھر میں آسیبی اور جناتی اثر دور کرنا

اگر کسی گھر میں آسیب یا جنّ کا اثر ہو اور کسی طرح دور نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرّب اور فائدہ مند ہے روزانہ ایک مقررہ وقت پر ایک ہی بیٹھک (نشست) میں پوری سورۃ بقرہ (پ) بلند (زور کی) آواز سے تلاوت کریں اور ایک کورے مٹکے میں پانی بھر کر اس پر دم کریں اور وہ پانی غسل خانے پاخانے کو چھوڑ کر تمام گھر کے کونوں میں ہلکا ہلکا چھڑکیں پانی ان چار اوقات میں چھڑکا جائے:

۱۔ صبح سات بجے (بعد نمازِ فجر)
۲۔ دن کے گیارہ بجے
۳۔ بعد نمازِ عصر



۴۔ بعد نماز عشاء۔

اور رات کو بعد نماز عشاء اتنی اونچی آواز ہیں کہ آواز گھر سے باہر نہ نکلے۔ چاروں طرف منہ کر کے اذان دیں۔

یہ عمل اکتالیس دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں سے جنات اور آسیب کے اثرات ختم ہو جائیں گے اور گھر رہنے کے قابل ہو جائے گا۔ برکت ہی برکت پیدا ہوگی۔

## درد کا علاج

اگر جسم کے کسی بھی حصے میں درد رہتا ہو تو اس کے لئے زیتون کا تیل ایک چھوٹی بوتل میں لے کر سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) چالیس بار پڑھ کر دم کرے اور اس تیل کی مریض روزانہ سوتے وقت درد کی جگہ مالش کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد دور ہو جائے گا۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۭ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۭ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّاۗلِّيْنَ ۧ اٰمِيْن

## کام میں آسانی اور سہولت کے لئے

ہر قسم کے کام میں آسانی اور سہولت کے لئے اور کاروبار میں

ترقی کے لئے بعد نمازِ عشاء اوّل تین بار درود شریف پڑھ کر (۳۶۰) تین سو ساٹھ بار

## یَاکَرِیۡمُ

پڑھیں آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر رزق میں ترقی کی دعا کریں۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب ترقی ہوگی اور سب کام آسانی سے انجام پائے گا۔ مشکلات ختم ہوں گی۔

## لاعلاج مرض کا علاج

بعض مرتبہ مرض کا پتہ نہیں چلتا اور علاج ہوتا رہتا ہے لیکن مرض کی جڑ ہاتھ نہ آنے سے علاج سے فائدہ نہیں ہوتا۔ مریض دوا استعمال کرکر کے پریشان ہوجاتا ہے۔ روپیہ بھی بہت خرچ ہوتا ہے اور مریض کی تکلیف بھی دور نہیں ہوتی۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

روزانہ بعد نمازِ فجر باوضو سورۂ فاتحہ سات بار پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرکے مریض صبح ناشتہ سے قبل پیئے اور بعد نمازِ عشاء باوضو سورۂ الم نشرح سات بار پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرکے سوتے وقت پلائیں۔ یہ عمل مسلسل اور بلاناغہ اکیس (۲۱) دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد ہی صحتیاب ہوجائے گا۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۙ مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ؕ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ؕ اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۬ۙ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا الضَّآلِّیۡنَ ۞ اٰمِیۡن

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ ۙ وَ وَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ ۙ الَّذِیۡۤ اَنۡقَضَ ظَہۡرَکَ ۙ وَ رَفَعۡنَا لَکَ ذِکۡرَکَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ۙ اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ؕ فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ ۙ وَ اِلٰی رَبِّکَ فَارۡغَبۡ ۞

## آسیب وسحر کا علاج

آسیب وسحر سے نجات کے لئے چالیس (۴۰) دن گھر میں بلند آواز سے سورۂ بقرہ (پ۱) کی تلاوت کی جائے اور ایک کورے مٹکے کو دھو کر اس میں پانی بھر کر اس پر دم کریں اور یہ پانی سب اہلِ خانہ چار وقت پیئیں اور چار وقت ہی مکان کے ہر ہر کونے میں چھڑکیں البتہ غسل خانہ و پاخانہ میں نہ چھڑکیں۔ اسی طرح اس کے ساتھ ساتھ یہ عمل بھی کریں کہ روزانہ چالیس (۴۰) مرتبہ سورۂ فاتحہ اور چالیس (۴۰) چالیس بار معوذتین (قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب النّاس) پڑھ کر اسی مٹکے

کے پانی پر دم کر دیں۔

پانی پینے اور چھڑکنے کے اوقات مندرجہ ذیل ہیں:

۱- صبح ناشتہ سے پہلے۔

۲- دوپہر کو گیارہ بجے

۳- بعد نماز عصر

۴- بعد نماز عشاء

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ سحر و آسیب کے اثرات سے نجات حاصل ہوگی بند کام کھل جائیں گے۔ ترقی شروع ہو جائے گی صحت بحال ہوگی اور ہر قسم کی بیماری سے نجات حاصل ہوگی۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

قل اعوذ برب الناس یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۝ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## کام میں ہر قسم کی رکاوٹیں دور کرنا

بعض مرتبہ لوگ حسد و بغض کی وجہ سے سفلی، جادو ٹونہ کرا کے چلتے ہوئے کاروبار میں رکاوٹیں پیدا کر دیتے ہیں۔ اچھا چلتا ہوا کاروبار ٹھپ ہو جاتا ہے اور قدم قدم پر رکاوٹیں ہو جاتی ہیں۔ ان رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے یہ عمل بہت مؤثر ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی رکاوٹیں ختم ہو جائیں گی۔ اور کاروبار چل نکلے گا۔ یہ عمل ایک سو اکیس (۱۲۱) دن بلا ناغہ کرنا ہے۔

۱- روزانہ تین سو (۳۰۰) بار درود شریف مسلسل ایک سو اکیس دن پڑھے اس کے بعد:

۲- ایک سو اکیس (۱۲۱) دن مسلسل یہ آیت پڑھے۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

۳- جہاں تک ممکن ہو روزانہ کچھ نہ کچھ خیرات دی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

## چڑچڑاپن، بے جا غصہ، دل کی بے چینی دور

بعض مرتبہ کام کے دباؤ کے تحت اور بعض مرتبہ قرض بڑھتے رہنے سے بعض مرتبہ آمدنی کم ہونے یا ختم ہو جانے سے یا بعض مرتبہ فضول وہم و شک کا شکار ہو جانے سے آدمی بات بات پر لڑتا ہے۔ بے جا غصہ کرتا ہے۔ گھر والوں کو مارتا پیٹتا ہے اور طرح طرح سے سب کے لئے عذاب بن جاتا ہے۔ اگر کسی پر یہ کیفیت طاری ہو تو اس کا علاج یہ ہے کہ سب سے پہلے ایسا شخص نماز کی پابندی کرے اور ہر حال میں باجماعت نماز ادا کرنے کی کوشش کرے اور دوسری بات یہ ہے کہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ اول کلمہ پڑھے۔ اور ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔

اور روزانہ بعد نماز عشاء باوضو تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ

یَا مَالِکُ یَا مَجِیْدُ

اور جمعہ کے دن تین سو ۳۰۰ مرتبہ درود شریف بعد نماز عصر پڑھیں یہ عمل چالیس ۴۰ دن کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حالات حسب سابق بہتر ہو جائیں گے۔

## دوکان میں برکت اور دوکان چوری سے محفوظ

جو شخص کاروبار کی مندی سے پریشان ہو اور کبھی کبھی دوکان میں چوری بھی ہو جاتی ہو تو اسے چاہیئے کہ دوکان کھولنے سے قبل تین (۳) مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھیں اور دکان بند کرتے وقت تین مرتبہ پڑھیں۔



انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے دوکان کی بندش ختم ہو جائے گی اور دوکان میں چوری بھی نہیں ہوگی۔ نیز نماز کی پابندی کرے اور ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی، تین مرتبہ سورۃ الم نشرح، ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ اس کے بعد تین مرتبہ سورۃ قدر پڑھتے رہیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب ترقی ہوگی اور آمدنی میں بے حد اضافہ ہوگا اور کاروبار چمک جائے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

سورۂ قدر یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## پیشاب میں جلن کا مرض

بعض لوگوں کو پیشاب میں شدید جلن ہوتی ہے اس سے مریض کو سخت تکلیف ہوتی ہے اور پیشاب میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

سوا پاؤ (تین سو گرام) خالص شہد لے کر باوضو ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار یَا سَلَامُ پڑھ کر اس پر دم کریں۔ صبح و شام تین تین چائے کے چمچے مریض کو کھلائیں۔

اس دوران تیز نمک اور سرخ مرچ کا پرہیز کرنا ضروری ہے۔



چالیس۴۰ دن کے استعمال سے انشاءاللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوجائے گا۔

## آسیب یا جنّ کی ناراضگی

بعض مرتبہ جنّ کسی بات پر ناراض ہوجاتا ہے اور متعلقہ شخص کو قدم قدم پر نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہے۔ بنا بنایا کام بگاڑ دیتا ہے اور طرح طرح سے تکلیف پہنچاتا ہے اور اہلِ تعلق دوستوں کو مخالف بنا دیتا ہے۔ ایسے آسیب اور جنّ سے حفاظت کے لئے سورۂ حشر کی آخری (۳) تین آیات فجر کی نماز کے بعد گیارہ (۱۱) مرتبہ اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیر لیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے جنّ کی شرارتوں اور ایذاء رسانیوں سے حفاظت رہے گی۔

سورۂ حشر کی آخری تین آیات یہ ہیں :

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۚ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

## بے روزگاری اور قرض

بعض مرتبہ بے روزگاری تو پریشانی کا سبب بنتی ہے اس پر قرض کا بوجھ انسان کا دل و دماغ ناکارہ بنا دیتا ہے۔ انسان ہر وقت پریشان رہتا ہے کسی کام میں اس کا دل نہیں لگتا۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس سے صحیح اور مناسب روزگار بھی مل جائے گا اور قرض سے بھی آہستہ آہستہ نجات مل جائے گی۔

سب سے پہلے نماز باجماعت کی پابندی ہے۔ نماز پڑھنے والا ہی ہر وقت پاک وصاف رہ سکتا ہے۔ جو شخص ناپاک رہتا ہو وہ کیا ذکرِ الٰہی کرے گا اور ناپاک آدمی کی دُعا اور ذکرِ الٰہی کا اثر کب ہوگا؟ لہٰذا ہر قسم کا عمل کرنے والے کو ہر حال میں نماز کی پابندی کرنا لازم ہے۔ ورنہ سب عمل بیکار ہیں۔ نماز کی پابندی کے ساتھ ساتھ روزانہ ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھنا ضروری ہے اس کے علاوہ روزانہ کسی بھی وقت باوضو تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ:

یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ

پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دو چلّے یعنی اَسّی (۸۰) دن عمل کرنے سے باعزت روزگار مل جائے گا اور رفتہ رفتہ قرض سے بھی نجات حاصل ہوگی۔ اپنی آمدنی میں سے کچھ رقم صدقہ وخیرات بھی کیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آمدنی میں برکت اور ترقی ہوگی۔

## ہر قسم کے وہم کو دور کرنا اور گھر کو آفات و بلیات سے محفوظ کرنا

بعض مرتبہ انسان وہم میں مبتلا ہو جاتا ہے اور طرح طرح سے خوف اور ڈر محسوس کرتا ہے۔ انجانے خوف کے سبب اس کا مزاج



چڑچڑا اور وہ مخبوط الحواس ہو جاتا ہے۔ اس کا آسان علاج یہ ہے کہ نماز کی باجماعت ادائیگی کو لازم کیا جائے اور روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح (ایک سو (۱۰۰) مرتبہ)

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

پڑھا کرے اور گھر میں مندرجہ ذیل نقش باوضو بڑا لکھ کر یا کسی سے لکھوا کر دروازے کے بالکل سامنے والی دیوار پر چسپاں کر دے یا لٹکا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ ہو جائے گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۳ | ۳۴۹۶ | ۳۴۹۹ | ۳۴۸۵ |
| ۳۴۹۸ | ۳۴۸۶ | ۳۴۹۲ | ۳۴۹۷ |
| ۳۴۸۷ | ۳۵۰۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۱ |
| ۳۴۹۵ | ۳۴۹۰ | ۳۴۸۸ | ۳۵۰۰ |

## پیٹ کے مرض اور درد سے شفاء

بعض مرتبہ سحر کی وجہ سے اور بعض مرتبہ کسی مرض کے سبب پیٹ میں مسلسل درد اور اینٹھن رہتی ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بڑا مفید ہے۔ روزانہ بعد نماز فجر سات مرتبہ باوضو سورۂ فاتحہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرکے نہار منہ (کچھ کھانے پینے سے قبل منہ دھو کر) پی لیا کریں اور رات کو بعد نماز عشاء سوتے وقت سورۂ فلق اور سورۂ ناس سات سات مرتبہ باوضو پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرکے پی لیا کریں۔ لگاتار چالیس دن عمل کرنے کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کا مرض اور پیٹ کا درد ختم

ہوجائے گا اور جادو، سفلی سحر کا اثر بھی دور ہوجائے گا۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

سورۂ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

## لقوے کا روحانی علاج

لقوہ کا مرض بہت عام ہوگیا ہے اس کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔



وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰۲ | ۱۳۰۵ | ۱۳۰۸ | ۱۲۹۵ |
| ۱۳۰۷ | ۱۲۹۶ | ۱۳۰۱ | ۱۳۰۶ |
| ۱۲۹۷ | ۱۳۱۰ | ۱۳۰۳ | ۱۳۰۰ |
| ۱۳۰۴ | ۱۲۹۹ | ۱۲۹۸ | ۱۳۰۹ |

اور یہ آیت باوضو ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کرکے رکھ لیں اور چار وقت مریض کو یہ پانی پلائیں۔
انشاء اللہ تعالیٰ مریض ایک ہفتے میں ٹھیک ہوجائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِى السَّمَآءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىهَا ۪ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

## قیام حمل کے لئے

بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ باوجود کوشش کے حمل قرار نہیں پاتا۔ اور انسان اولاد کی تمنا میں تڑپتا رہتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا تو حمل ٹھہر جائے گا۔
مندرجہ ذیل نقش کو باوضو لکھیں۔ کل سولہ (۱۶) عدد نقوش لکھ کر رکھ لیں۔ ایک نقش باوضو موم جامہ کرکے عورت اپنی کمر میں باندھ لے اور ایک نقش باوضو موم جامہ کرکے مرد کمر میں باندھ لے اور بقیہ ایک نقش باوضو گھول کر روزانہ مرد اور عورت دونوں پیتے رہیں اور اس دوران خلوت (ہمبستری) کرتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ

حمل قرار پائے گا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴۱۵۱ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۴۱۵۰ |
| ۶ | ۹ | ۴۱۵۳ | ۳ |
| ۴۱۵۲ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## حمل قرار پانے کے لئے

حمل کے قائم ہونے کے لئے اس نقش کو باوضو تیس ۳۰ عدد لکھیں اور روزانہ باوضو ایک عدد پانی میں گھول کر وہ پانی عورت کو پلائیں۔ اس دوران شوہر ہمبستری کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا۔ حیض سے فارغ ہو کر غسل کرنے کے بعد نقش پینا شروع کریں۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۸۱:

| | | |
|---|---|---|
| یاخالق ۸ | یاخالق ۱ | یاخالق ۶ |
| یاخالق ۳ | یاخالق ۵ | یاخالق ۷ |
| یاخالق ۴ | یاخالق ۹ | یاخالق ۲ |

**تنبیہ** | کونے میں نمبر شمار تعویذ میں لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ نمبر نقش بھرنے کے لئے ہیں جس طرح سلسلہ وار نمبر خانوں میں ہیں اسی حساب سے نقش کو پُر کرنا ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ عامل جو بھی نقش لکھے یا آیت یا عبارت لکھے اس کو ایک مرتبہ ضرور پڑھے تاکہ اس میں تاثیر پیدا ہو۔ اسی لئے ہر کتاب میں اعراب کا اہتمام کیا گیا ہے۔ اس نقش میں اعراب



نہیں لگائے لیکن اس کو اس طرح پڑھیں۔

یَا خَالِقُ

## دردِ سر کی جھاڑ

اگر کسی کے سر میں درد ہوتا ہو اور کسی علاج سے نہ جاتا ہو اس کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔

مریض کے سر پر اپنا دایاں ہاتھ رکھ کر اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت مریض کو درد سے آرام ملے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ۝

## کان کے درد کا علاج

اگر کسی شخص کے کان میں اکثر درد رہتا ہو تو اس کے لئے باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ: یَا سَمِیْعُ

پڑھ کر مریض کے کان میں پھونک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ٹھیک ہو جائے گا۔

## ہچکی کا علاج

بعض مرتبہ ہچکیاں اس قدر آتی ہیں کہ آدمی کے سینے میں درد ہونے لگتا ہے اور وہ حد سے زیادہ پریشان ہو جاتا ہے۔

ہچکی بند کرنے کے لئے ایک گلاس پانی تین سانس میں پئیں اور ہر سانس میں سات مرتبہ

## یَا حَفِیْظُ

پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہچکی آنا بند ہو جائے گی۔ نیز یہ کہ گنے کی گنڈیری کھاتے سے اور کچھ دیر سانس روکنے سے بھی ہچکیاں بند ہو جاتی ہیں۔

## احتلام سے حفاظت

بعض مرتبہ احتلام کی کثرت سے صحت برباد ہوتی ہے اور نماز کا معاملہ بھی گڑبڑ ہو جاتا ہے اور سردی میں تو یہ مرض بہت تکلیف دہ ہوتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ سورۂ معارج (پ ۲۹) باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھ کر سوتے وقت اپنے تکیے کے نیچے رکھ لیا کرے۔ اور سونے سے پہلے وضو کرے اور ایک مرتبہ سورۂ والسماء والطارق (پ ۳۰) پوری پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دونوں ہاتھ اپنے پورے جسم پر پھیر لے۔ چالیس۴۰ دن یہ عمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی یہ مرض جاتا رہے گا۔ اور اگر اس عمل کو معمول بنا لے تو بہت بہتر ہے۔

## ماں کے دودھ میں اضافہ کے لئے

بعض عورتوں کے پستانوں میں دودھ بہت کم ہوتا ہے۔ اس کے سبب بچہ بھوکا رہتا ہے اور ہر وقت روتا رہتا ہے۔ روتے روتے چڑچڑا ہو جاتا ہے اور سوکھتا جاتا ہے۔ ماں کے دودھ میں اضافہ کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔

اوّل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد یہ دو آیتیں



ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ باوضو پڑھیں۔ آخر میں پھر گیارہ (۱۱) مرتبہ درود شریف پڑھیں اور بارش کے ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں اور اس پانی کو ایک گھونٹ بعد نماز فجر اور ایک گھونٹ بعد نماز مغرب پی لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دودھ خوب پیدا ہوگا۔

**تنبیہ** اگر بارش کا پانی نہ ملے تو دریا، تالاب، جھیل، چشمہ، نہر کا پانی لے لیں ورنہ سات کنویں کا پانی یا سات نلکوں کا پانی لے لیں۔

وہ آیات یہ ہیں:

وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ (پ ۱۲)

فِيْهِمَا عَيْنٰنِ تَجْرِيٰنِ (پ ۲۷)

اور درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## زہریلے جانور کے کاٹے کا علاج

گاؤں، دیہات میں اکثر زہریلے جانور ہوتے ہیں اور وہاں سے ڈاکٹر بہت دور ہوتے ہیں یا وقت پر نہیں ملتے۔ ایسی صورت میں مریض کی ہلاکت کا خطرہ ہوتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل ہر زہریلے جانور کے لئے بہت فائدہ مند ہے۔

قرآن پاک کی یہ آیت ایک سانس میں سات مرتبہ پڑھ کر زخم کی جگہ ہاتھ پھیرتے ہوئے دم کردیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً زہر کے اثرات زائل ہوجائیں گے اور مریض کو سکون ملے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ۚ

## رزق میں ترقی اور زیادتی کے لئے

بعض مرتبہ گھر کا کنبہ زیادہ اور آمدنی کم ہوتی ہے اس کے سبب گھر میں ہر وقت پریشانی رہتی ہے خرچ کسی طرح پورا نہیں ہوتا۔ صبح کھالیا تو شام کو فاقہ اور شام کو کھالیا تو صبح کو فاقہ۔ ایسی صورت میں یہ عمل بہت مفید اور کارآمد ہے۔

ہر فرض نماز کے بعد تین مرتبہ سورۂ الم نشرح مکمل (پ۳۰) تین مرتبہ سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) مکمل ایک مرتبہ سورۂ قدر (پ۳۰) مکمل تین مرتبہ پڑھا کریں۔

عشاء کی نماز کے بعد تین سو (۳۰۰) بار

یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ

پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ نماز کی ہر حال میں پابندی کریں اور باجماعت نماز پڑھنے کی عادت ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں ترقی ہوگی اور بے گمان جگہ سے رزق کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق خوب ملے گا۔ گھر میں برکت ہوگی۔ عمل شرط ہے یہ عمل تین چلے تک یعنی ایک سو بیس (۱۲۰) دن مسلسل کریں۔ ناغہ نہ



کریں۔ سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ

سورۂ فاتحہ یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ

سورۂ قدر یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ؕ لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ؕ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓىِٕكَةُ وَالرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۛ سَلٰمٌ ۛ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ

## انسان میں روحانی انقلاب پیدا کرنا

اگر کوئی انسان گناہوں میں ہر وقت مبتلا رہتا ہو۔ نماز، روزہ اور نیکی کی طرف اس کا دل متوجہ نہ ہوتا ہو اور وہ پریشان رہتا ہو کہ کسی طرح میرے اندر روحانی تبدیلی پیدا ہو اور میں

نیک وصالح زندگی گذاروں، گناہوں سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے چھٹکارا حاصل ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس عمل کو کرنے سے دل کی دنیا بدل جائے گی اور روحانی انقلاب پیدا ہوگا۔ ہر وقت نیکی کی طرف دل مائل رہے گا۔ گناہوں سے نفرت اور بیزاری پیدا ہوگی۔ وہ عمل یہ ہے۔

بعد نمازِ عشاء روزانہ ایک سو (۱۰۰) بار درود شریف پڑھیں۔
اس کے بعد ایک ہزار (۱۰۰۰) بار

اَللّٰہُ اَللّٰہُ

اس کے بعد ایک تسبیح درود شریف کی اور بعد نماز فجر تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار

یَا مَالِکُ

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دل نیکی کی طرف از خود مائل ہوگا اور رزق کی فراوانی ہوگی۔ گھر اور آمدنی میں خوب برکت ہوگی۔ اس عمل کو مسلسل جاری رکھیں تو ہمیشہ فائدہ میں رہیں گے۔

## آگ کی بندش کھولنا

بعض مرتبہ حلوائی، بھٹیارے، پکوڑے بنانے والی کی آگ باندھ دی جاتی ہے جس سے حلوائی کی مٹھائی دودھ کچے رہ جاتے ہیں پوری طرح نہیں پکتے اسی طرح بھٹیارے کا تندور باندھ دیا جاتا ہے جس سے تندور کی روٹیاں تندور میں گرتی رہتی ہیں یا روٹیاں کچی نکلتی ہیں پوری طرح نہیں پکتی ہیں اور کبھی کبھی روٹیاں جل جاتی ہیں۔ اسی طرح پکوڑے بنانے والے کے پکوڑے



کچے نکلتے ہیں اور پوری طرح نہیں پکتے یا چولہے میں پوری طرح آگ جل رہی ہے لیکن کھانا پوری طرح نہیں پکتا۔

بعض لوگ حسد اور بغض کے سبب آگ کو سفلی عمل کے ذریعے باندھ دیتے ہیں اور اس کے پکانے کی قوت سلب ہو جاتی ہے۔ اس کے لئے یہ آیت بہت کارگر ہے۔ اس عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ آگ کی بندش دور ہوگی اور آگ کھل جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۞ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۞ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۞

اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر آگ پر یا تندور پر پھونک دیں۔
انشاء اللہ تعالیٰ آگ کھل جائے گی۔

## شوہر کی بے راہ روی کی اصلاح

شوہر گھر کا حاکم ہے۔ بعض مرتبہ وہ ایسی حرکتیں کرتا ہے جس سے بیوی بچے سب پریشان ہو جاتے ہیں وہ اپنی ذمہ داریوں کو پورا نہیں کرتا اور گھر میں لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد پیدا کرتا رہتا ہے جس سے گھر کا سکون برباد ہو جاتا ہے۔ شوہر کو راہِ راست پر لانے کے لئے بعد نمازِ عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار

یَا وَدُوْدُ

پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شوہر کے دل کے نرم ہونے کی دعا کریں۔ یہ عمل بیوی کرلے یا کوئی لڑکی یا لڑکا کرلے۔ لیکن عما

نیک وصالح زندگی گذاروں، گناہوں سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے چھٹکارا حاصل ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس عمل کو کرنے سے دل کی دنیا بدل جائے گی اور روحانی انقلاب پیدا ہوگا۔ ہر وقت نیکی کی طرف دل مائل رہے گا۔ گناہوں سے نفرت اور بے زاری پیدا ہوگی۔ وہ عمل یہ ہے۔

بعد نمازِ عشاء روزانہ ایک سو (۱۰۰) بار دُرود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد ایک ہزار (۱۰۰۰) بار

اللہُ اللہُ

اس کے بعد ایک تسبیح درود شریف کی اور بعد نماز فجر تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار

یَا مَالِکُ

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دل نیکی کی طرف از خود مائل ہوگا اور رزق کی فراوانی ہوگی۔ گھر اور آمدنی میں خوب برکت ہوگی۔ اس عمل کو مسلسل جاری رکھیں تو ہمیشہ فائدہ میں رہیں گے۔

## آگ کی بندش کھولنا

بعض مرتبہ حلوائی، بھٹیارے، پکوڑے بنانے والی کی آگ باندھ دی جاتی ہے جس سے حلوائی کی مٹھائی دودھ کچے رہ جاتے ہیں پوری طرح نہیں پکتے اسی طرح بھٹیارے کا تنور باندھ دیا جاتا ہے جس سے تنور کی روٹیاں تنور میں گرتی رہتی ہیں یا روٹیاں کچی نکلتی ہیں پوری طرح نہیں پکتی ہیں اور کبھی کبھی روٹیاں جل جاتی ہیں۔ اسی طرح پکوڑے بنانے والے کے پکوڑے



کچے نکلتے ہیں اور پوری طرح نہیں پکتے یا چولہے میں پوری طرح آگ جل رہی ہے لیکن کھانا پوری طرح نہیں پکتا۔

بعض لوگ حسد اور بغض کے سبب آگ کو سفلی عمل کے ذریعے باندھ دیتے ہیں اور اس کے پکانے کی قوت سلب ہو جاتی ہے۔ اس کے لئے یہ آیت بہت کارگر ہے۔ اس عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ آگ کی بندش دور ہوگی اور آگ کھل جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۝ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر آگ پر یا تنور پر پھونک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آگ کھل جائے گی۔

## شوہر کی بے راہ روی کی اصلاح

شوہر گھر کا حاکم ہے۔ بعض مرتبہ وہ ایسی حرکتیں کرتا ہے جس سے بیوی بچے سب پریشان ہو جاتے ہیں وہ اپنی ذمہ داریوں کو پورا نہیں کرتا اور گھر میں لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد پیدا کرتا رہتا ہے جس سے گھر کا سکون برباد ہو جاتا ہے۔ شوہر کو راہِ راست پر لانے کے لئے بعد نمازِ عشاء اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار

یَا وَدُوْدُ

پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شوہر کے دل کے نرم ہونے کی دعا کریں۔ یہ عمل بیوی کرے یا کوئی لڑکی یا لڑکا کرے۔ لیکن یہ عمل

چالیس دن کریں اور سورۂ فلق اور سورۂ ناس گیارہ گیارہ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے شوہر کو روزانہ پلایا جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ شوہر انسانیت کے دائرے میں آجائے گا اور غلط حرکتوں سے باز آجائے گا۔

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سورۂ ناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۝ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## بخار کا تعویذ

اگر کسی شخص کو مسلسل بخار آرہا ہو اور وہ کسی صورت میں اترتا ہی نہ ہو تو اس کے لئے یہ تعویذ بہت پُراثر ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں بخار اُتر جائے گا اور مریض تندرست ہو جائے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرَائِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ اِشْفِ صَاحِبَ هٰذَا الْكِتَابِ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ وَجَبَرُوْتِكَ اِلٰهَ الْحَقِّ۔

## اپنی مراد پوری ہونے کا عمل

بعض مرتبہ ایسی خاص ضرورت ہوتی ہے جس کے پورا ہونے کی تمنا سے انسان ہر وقت پریشان رہتا ہے لیکن مراد پوری نہیں ہوتی۔ اس کے لئے یہ عمل بہت زیادہ مؤثر ہے۔ اس عمل کی برکت سے ہر مراد جلد پوری ہو جاتی ہے۔

عمل یہ ہے۔

بعد نمازِ عشاء باوضو کسی تنہائی کی جگہ میں اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار

اَللّٰهُ الصَّمَدُ

اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل چالیس (۴۰) دن کریں۔ ناغہ بالکل نہ کریں۔ اس دوران نماز کی پابندی کریں۔

مندرجہ ذیل نقش " اَللّٰهُ الصَّمَدُ " کا ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھ لیں تعویذ کو کالے یا گہرے نیلے کپڑے میں بند کریں۔ دھاگہ یا ڈوری کالے

یا نیلے رنگ کی ہو۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |

## سکون قلب کے لئے

بعض مرتبہ بلا وجہ سکونِ قلب ختم ہو جاتا ہے۔ دل کو کسی صورت چین نہیں ملتا۔ رات کو نیند نہیں آتی یا نیند بار بار ٹوٹ جاتی ہے آنکھ کھل جاتی ہے جس کے سبب دن بھر جسم اور سر بوجھل رہتا ہے۔ کسی کام میں دل نہیں لگتا۔ سستی اور کاہلی کے سبب کوئی کام دلجمعی کے ساتھ انجام نہیں پاتا۔ بعض مرتبہ کام خراب ہو جاتا ہے۔ گھر میں سب کچھ ہونے کے باوجود سکون نہیں ملتا اس کے لئے یہ عمل فائدہ مند ہے۔ بعد نماز عشاء یہ کلمات ایک سو ستر (۱۷۰) بار پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

بَعْدَ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا ط

یہ عمل چالیس دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کو چین ملے گا اور سکون سے رات کو نیند آئے گی۔ بے چینی دُور ہوگی۔

## بواسیر کا علاج

بواسیر ایسا مرض ہے جس سے انسان ہر وقت تکلیف میں رہتا



ہے، خونی بواسیر اس قدر شدید ہوتی ہے جسم کا تمام خون نکل جاتا ہے اور انسان پیلا زرد ہو جاتا ہے۔ خون نکل جانے سے انتہائی کمزور اور لاغر ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے یہ چھلا بہت مفید ہے۔ عمل یہ ہے۔

خالص حلال اور پاک کمائی سے ایک خالص چاندی کا چھلا خریدیں اور رمضان المبارک کے آخری بدھ کو ایک کٹورے میں تھوڑا سا پانی لے کر اس پر سات مرتبہ اوّل و آخر درود شریف پڑھیں درمیان میں سات مرتبہ سورۂ یٰسین شریف (پ ۲۲، ۲۳) پڑھ کر اس پانی پر دم کریں اس کے بعد چاندی کے چھلے کو آگ پر تپائیں جب وہ خوب گرم اور سرخ ہو جائے تو دم کئے ہوئے پانی میں اس کو ڈال دیں۔ اور مریض کے دائیں ہاتھ کی کسی بھی انگلی میں پہنا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر سے نجات حاصل ہوگی۔

## جسم کے کسی حصے میں درد کا علاج

بعض مرتبہ جسم کے کسی حصے میں شدید درد ہو جاتا ہے کہ آدمی کسی کام کے قابل نہیں رہتا اور بعض مرتبہ کسی دوائی کے استعمال سے وقتی طور پر رک جاتا ہے جب دوائی کا اثر ختم ہو جاتا ہے تو پھر ہو جاتا ہے۔

اس کے لئے یہ عمل کافی پُر تاثیر ہے۔ سوا کلو تِل خرید کر ان کو دھو لیں اور لکڑی کے کولہو میں اس کا تیل نکلوائیں۔ تیل خالص تِل کا ہو، تیل میں کسی قسم کی ملاوٹ نہ ہو۔

باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ والطارق (پ۳۰) اکتالیس بار پڑھیں۔ اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر تیل پر دم کریں۔

یہ تیل چالیس دن تک درد والی جگہ صبح و شام لگائیں اور مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا۔

## بدہضمی کا علاج

بدہضمی سے نجات کے لئے ایک بوتل پانی پر سورۂ قدر (پ۳۰) باوضو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور صبح و شام دو وقت یہ پانی سات دن تک مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا۔ سورۂ قدر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۗ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۗ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۛ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ





## درد سر کے لئے

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو یہ حروف لکھ کر سر میں باندھا جائے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا مجرب ترین عمل ہے۔

دم ہ م ل ہ

## آدھے سر کے درد کا علاج

جس کے آدھے سر میں درد ہو اس کے سر میں یہ آیت زعفران سے کپڑے پر لکھ کر باندھنے سے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

## جنون (پاگل پن) کے لئے

سات کنوؤں کے پانی پر یہ آیت گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ شفایاب ہوگا بہت مجرب ہے۔ سورۂ جن ابتداء سورت سے رشدا تک۔

## جنون دور کرنے کا دوسرا عمل

سورۂ معوذتین بھی سات کنوؤں کے پانی پر دم کرکے مریض کو پلایا جائے انشاء اللہ جنون دور ہو جائے گا۔

## موتیا بند کے ازالہ کے لئے

سورۂ یٰسین پڑھ کر سرمہ پر دم کرکے آنکھوں پر لگایا جائے تو انشاء اللہ موتیا بند جاتا رہے گا۔

## رتوندا دور کرنے کے لئے

اگر کسی کو رتوندا ہوگیا ہو تو سورۂ قیامہ سرمہ پر دم کرکے آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ مرض دور ہوجائے گا۔

## درد کان کے لئے

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو یہ آیت سرسوں کے تیل پر پڑھ کر کان میں ٹپکایا جائے درد جاتا رہے گا۔

اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا ۝

## کان کے درد کا دم

جس کے کان میں درد ہو اس کے کان میں اسم باری تعالیٰ یا سمیع اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## کان کے درد کے لئے

کسی کے کان میں درد ہو تو یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے انشاء اللہ



درد جاتا رہے گا مجرب ہے۔

كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِيْۤ اُذُنَيْهِ وَقْرًا فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝

## کان کا بہنا

اگر کسی کا کان بہتا ہو تو سورۂ اعلیٰ تین بار پڑھ کر کان میں دم کیا جائے انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## کان کا بہنا

جس کا کان بہتا ہو اس کے کان پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھی جائے انشاء اللہ کان بہنا بند ہوجائے گا۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ سے آخیر سورۃ تک (سورۂ حشر)

## بہرا پن

اگر کوئی شخص اونچا سنتا ہو تو یہ آیت سات بار پڑھ کر دم کیا جائے۔

وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

## نکسیر کے لئے

جسے نکسیر ہو اسے یہ آیت گیارہ بار پانی پر دم کرکے پلایا جائے

انشاء اللہ خون کا آنا بند ہو جائے گا۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ۔

## نزلہ وزکام کے ازالہ کے لئے

اگر کسی کو نزلہ کی وجہ سے چھینکیں بکثرت آتی ہوں تو گیارہ بار یہ آیت کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر مریض کو کھلایا جائے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَنْزَلَ عَلٰی عَبْدِهِ الْكِتَابَ وَلَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا

## نزلہ زکام کے لئے

تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر نزلہ وزکام کے مریض پر دم کیا جائے انشاء اللہ اچھا ہو جائے گا۔

## دانت کا درد

جس کے دانت میں درد ہو وہ اس آیت کو کاغذ پر یا کپڑے پر لکھ کر دانت کے نیچے دبائے انشاء اللہ دانت کا درد جاتا رہے گا۔ لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ○

## داڑھ کا درد

کسی کے داڑھ میں درد ہو تو یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر شہادت



کی انگلی پر دم کر کے دانتوں کے اوپر ملیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الٓمٓصٓ طٰسٓمٓ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ اُسْكُنْ۔

## دانتوں کا ہلنا

لَا يَعْلَمُوْنَ ہلتے ہوئے دانتوں کے نیچے لکھ کر رکھنا اور اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

## زبان کی سوجن کے لئے

اکتالیس ۴۱ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے زبان کی سوجن ختم ہو جائے گی۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ

## لقوہ

جس شخص کو لقوہ ہو گیا ہو اسے یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ شفا ہو گی۔

قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِی السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

یا اسی آیت کو ایک سو ایک بار پانی پر دم کر کے لقوہ کے مریض کو پلائیں۔

## حلق کی خراش اور درد

حلق کی خراش اور درد کے لئے ایک سو ایک بار یہ آیت گائے کے مکھن پر دم کر کے حلق کے اندر لگائیں اور اسی آیت کو سات بار نمک پر بھی پڑھ کر لگائیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا مجرب ہے۔

فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ہ وَ اَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ہ

## گلے کی تمام بیماریوں کے لئے

یہ آیت لکھ کر پہننا گلے کی تمام بیماریوں کے لئے مفید ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یَا مُغِیْثًا بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## ہچکی بند کرنے کے لئے

تین سانس میں پانی پئیں اور ہر سانس پر سات مرتبہ یَا حَفِیْظُ پڑھا جائے انشاء اللہ ہچکی بند ہو جائے گی۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ! آپ نے تیرھویں جلد کا فائدہ اٹھایا اب چودھویں جلد کا فائدہ اٹھائیں۔ فقط

# ہماری مقبولِ عام مطبوعات

مرتبہ: اعجاز احمد خاں سنگھانوی

## حکایاتُ الصّالحین

یعنی اولیاءِ کرام کی ایمان پرور حکایات

اولیاء کرام، صوفیائے عظام، عُلماء حق، مشائخ طریقت اور حکام وقضاۃ کی ایمان افروز حکایات کا عظیم الشان مجموعہ۔

یہ حکایات شریعت وطریقت کا شاہکار، نیکی وتقویٰ کی منّاد اور شرافت و انسانیت کا سبق سکھانے والی ہیں۔ اس کی بڑی جلد میں تین سو حکایات ہیں۔ قیمت: -/۱۲۰ روپے، چھوٹی کتاب میں صرف ایک سو حکایات ہیں۔ قیمت: -/۳۰ روپے۔

## حکایاتُ الاسلاف وروایاتُ الاخلاف

یعنی عُلماء دیوبند کی دلچسپ اور سبق آموز حکایات

عُلماءِ دیوبند وسہارنپور کی حکایات کا دلچسپ اور بصیرت افروز مجموعہ۔ ان حکایات کا مُطالعہ انسانی زندگی میں انقلابی تبدیلی پیدا کرتا ہے۔

ان حکایات کا مُطالعہ اخلاق میں سنوار پیدا کرتا ہے، نیکی کا شعور پیدا کرتا ہے اور تقویٰ وطہارت کا احساس اُجاگر کرتا ہے۔

یہ حکایات انتہائی دلچسپ اور مؤثر ہیں۔ سفید کاغذ، کُل صفحات: ۳۲۰

قیمت۔ جلد اول: -/۱۰۰ روپے۔ جلد دوم: -/۱۰۰ روپے